بسم اللہ الرحمن الرحیم

# فتاوی رضویہ

## جلد اول

اعلیٰ حضرت مولانا شاہ احمد رضا خان صاحب



دارالعلوم امجدیہ
مکتبہ رضویہ
آرام باغ روڈ، کراچی
پاکستان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

العطایا النبویہ فی الفتاوی الرضویہ

# فتاوی رضویہ

جلد اوّل

امام اہلسنت، قامع بدعت، مجدد مائۃ ماضیہ، مؤید ملت طاہرہ

اعلیحضرت مولانا شاہ احمد رضا خان صاحب قادری بریلوی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

دار العلوم امجدیہ مکتبہ رضویہ آرام باغ روڈ کراچی پاکستان

باہتمام قاری رضاء المصطفیٰ اعظمی خطیب نیو میمن مسجد بولٹن مارکیٹ کراچی

نام کتاب ——— فتاویٰ رضویہ جلد اوّل

سن طباعت بار دوم ——— یکم ذی الحجہ ۱۴۱۲ھ ، مئی ۱۹۹۲ء

تعداد طباعت ——— ایک ہزار

تعداد فتاویٰ ——— ۱۴۳

تعداد رسائل ——— ۲۸

صفحات ——— ۸۹۶

ناشر ——— دار العلوم امجدیہ ، مکتبہ رضویہ آرام باغ روڈ کراچی نمبر ۱ ، پاکستان

قیمت ———

مطبع : سندھ آفسیٹ پرنٹنگ پریس ۔ کراچی ۔

نگران طباعت

صاحبزادہ حافظ مصطفےٰ سرور علی ، محمود اختر راز ——— مکتبہ رضویہ ۔ کراچی

لاہور میں ملنے کا پتہ

مکتبہ نبویہ ۔ گنج بخش روڈ ——— لاہور

نبیرۂ صدر الشریعہ صاحبزادہ حافظ مصطفےٰ اسرور امجدی الاعظمی

# پیش لفظ

فتاویٰ رضویہ تیرہویں صدی ہجری کے عشرۂ آخر اور چودھویں صدی ربع اول میں لکھے جانے والے فتاویٰ کا مجموعہ ہے جو اعلیٰ حضرت امام اہلسنّت فقیہہ عصر و محدث مولانا شاہ احمد رضا خاں قدس سرہٗ کی فطانت و ذکاوت، تجر علمی اور فقیہانہ بصیرت کا ایک عظیم شاہکار ہے اور آج ستّر سال گذر چکے ہیں ایسا جامع اور مبسوط، مدلل و مبرہن کوئی دوسرا مجموعہ فتاویٰ حنفیہ کا مرتب نہ ہو سکا۔ اس مجموعہ کا نام "العطایا النبویہ فی فتاویٰ الرضویہ" ہے جو بارہ ضخیم جلدوں پر مشتمل ہے۔ بعض مجلدات ہندوستان میں طبع ہوئی ہیں اور چند جلدیں پاکستان میں زیور طبع سے آراستہ ہوکر ہمارے ہاتھوں میں پہنچی ہیں۔ برصغیر میں فتاویٰ رضویہ فقہ حنفی پر مشتمل آخری گرانقدر مجموعہ فتاویٰ ہے۔ چودہویں صدی کے آخر تک ایسا مہتم بالشان اور کوئی فتاویٰ مرتب نہیں ہوا۔ فتاویٰ رضویہ میں بے شمار ایسے مسائل ہیں جن میں اعلیٰ حضرت نے مسئلہ کو نہ صرف دلائل سے بلکہ اقوال ائمہ سے بھی مزین کیا ہے۔ فتاویٰ رضویہ کے مطالعہ سے پتہ چلتا ہے کہ اعلیٰ حضرت فقہ میں ایک عظیم و منفرد مقام رکھتے ہیں اور آپ نے مسائل کا استنباط اور استخراج دلائل شرعیہ اور اقوال ائمہ سے یکساں طور پر کیا ہے۔

حضرت رضا قدس سرہٗ جس مسئلہ پر خواہ کلیہ ہو یا جزیہ جب قلم اٹھاتے ہیں تو اس کے ہر پہلو پر بحث کرتے ہیں اور اس کی ہر ممکنہ صورت کو پیش نظر رکھتے ہوئے بھرپور اور مدلل بحث فرما کر فیصلہ فرماتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے اعلیٰ حضرت کو تمام تر بصیرت عطا فرمائی تھی جس کی ایک فقیہہ کے لئے ضرورت ہے یعنی تعمقِ فکر، جودتِ طبع اور ذہن رسا کے ساتھ ساتھ علم قرآن، علم تفسیر، اصولِ حدیث کا ماہر ہونا۔ صرف یہی نہیں بلکہ منقولات پر ایسی بصیرت اس کے لئے کافی ہوگی بلکہ علوم معقول اور نظری پر اس کو کامل دسترس ہو۔ فلسفہ، علم کلام، منطق، فلکیات، طبیعات۔ مابعد الطبیعات پر اس کو کامل عبور ہو اور دستگاہ کامل رکھتا ہو۔ اس لئے کہ ایک فقیہہ کے پاس مختلف النوع اور گوناگوں قسم کے مسائل آتے ہیں۔ اگر وہ ان تمام علوم سے بہرہ ور نہیں تو وہ جواب با صواب دینے سے قاصر رہے گا۔ اعلیٰ حضرت علم کا ایک بحر بیکراں تھے۔ علوم منقول اور معقول میں کون سا ایسا علم ہے جس پر آپ کو کامل دستگاہ نہ تھی یہی سبب تھا کہ آپ کی خدمت میں مسائل متنوعہ ارسال کئے جاتے تھے اور آپ ہر ایک مسئلہ کا محققانہ جواب تحریر فرماتے خواہ اس کا تعلق کسی بھی علم سے ہو۔ وہ فلکیات سے متعلق ہو یا مابعد الطبیعات سے آپ ہر متعلقہ مسئلہ پر ایسی مدلل اور محققانہ بحث فرماتے تھے کہ بس یہی معلوم ہوتا کہ آپ اس علم میں بھی صاحب کمال ہیں۔ حضرت رضا قدس سرہٗ بہترین صلاحیتوں کے مالک تھے۔ صدیوں میں ایسا شخص پیدا ہوتا ہے۔ وہ صحیح معنوں میں ایک عالم دین اور فقیہہ عصر تھے جن کی دسترس سے علم کا شاید ہی کوئی شعبہ ایسا ہو جس پر انہیں عبور حاصل نہ ہو۔ صرف یہی نہیں کہ آپ بے شمار علوم و فنون پر مہارت رکھتے تھے یا ان سے آشنا تھے بلکہ ہر علم و فن میں آپ نے کوئی نہ کوئی تصنیف یادگار چھوڑی ہے۔

حضرت رضا قدس سرہٗ کے پاس دنیا بھر سے ہزاروں سوالات آتے تھے جن کا جواب آپ پوری دیانتداری و تحقیق سے اس طرح دیا کرتے تھے کہ سوال کرنے والا ان جوابات سے پوری طرح مطمئن ہو جاتا۔ آپ کے جواب دینے کا انداز اتنا مدلل اور محققانہ ہوتا کہ سوال کرنے والا آپ کے دلائل پر سر تسلیم خم کر دیتا۔ سوال کرنے والا اگر عالم ہے تو جواب بھی عالمانہ دیا جاتا، اگر سوال کرنے والا محقق ہے تو اس کو جواب بھی محققانہ طرز پر دیتے۔ کسی ماہر نے سوال کیا ہے تو اس کا جواب بھی ماہرانہ ہوتا۔ سوالات سائنسی علوم پر ہوتے تو جواب بھی سائنسی علوم کی روشنی میں دیا جاتا کمال علم یہ ہے کہ سوال جس زبان میں آتا تو اس کا جواب بھی اسی زبان میں دیا جاتا۔ حضرت رضا قدس سرہٗ کو اصناف علم میں ہر صنف پر کامل عبور تھا۔ سائنسی علوم و فنون پر تو وہ اس قدر حاوی تھے کہ ریاضی کی بیشتر شاخوں کی مدد سے بڑے سے بڑا مسئلہ حل فرمایا کرتے تھے اور اپنے نظریہ اور جواب کی وضاحت میں صفحات کے صفحات پیش کر دیتے تھے۔

اس دور میں جب حضرت رضا قدس سرہٗ ہر محاذ پر دشمنوں سے نبرد آزما تھے اور ہزاروں مسائل جن کا تعلق عبادات سے لیکر معاملات و قضا تک پھیلا ہوا تھا۔ مسلمانوں کے لئے حل طلب تھے۔ حضرت رضا قدس سرہٗ نے ان مسائل پر گفتگو کرتے ہوئے ایک عظیم تجدیدی کارنامہ سرانجام دیا کہ قیامت تک پیدا ہونے والے بے شمار اور مستقبل میں ہونے والی ایک سے ایک اعلیٰ ایجادات اور انسانی زندگی پر ان کے اثرات سے پیدا ہونے والی صورت کے احکام و علل کی دریافت کے لیے رہبر اور رہنما اصول وضع فرما دیتے کہ آئندہ مسائل جدیدہ کے دیکھے فقہا اور مفتیان کو جن مشکلات کا سامنا کرنا پڑے وہ ہمیشہ کیلئے حل ہو گئیں۔ فتاویٰ رضویہ اہل سنّت

کیلئے سرمایۂ عقیدت ہی نہیں بلکہ عبادات و معاملات میں آئے دن پیش آنے والے ہزاروں مسائل کے جوابات پر مبنی بیش بہا خزانہ ہے۔ الحمدللہ کہ فتاوٰی رضویہ اہلسنت کیلئے سرمایۂ نازش و افتخار ہے اور مسلمانوں کا سواد اعظم اس پر نازاں ہے۔

الحمدللہ کہ اب تک فتاوٰی رضویہ کی دس جلدیں شائع ہوچکی ہیں جلد نہم ابھی اشاعت سے باقی رہ گئی ہے جو ان کے کسی وارث کے پاس ہے ان میں سے اول تا ہفتم پاکستان میں بھی چھپ چکی ہیں۔ بفضلہ تعالیٰ وکرمہ اب مکتبۂ رضویہ کراچی فتاوٰی رضویہ کی جلد اول دوسری بار بہتر انداز میں شائع کر رہا ہے دین کی یہ خدمت حضرت علامہ الحاج قاری رضاء المصطفےٰ اعظمی، امجدی مدظلہٗ العالی انجام دے رہے ہیں۔ اللہ تعالیٰ ان کی یہ خدمت قبول فرمائے اور ان کو دنیا و آخرت میں اپنی رحمتوں اور نعمتوں سے نوازے۔ آمین

فتاوٰی رضویہ کی یہ جلد آٹھ سو پچاس صفحات پر مشتمل ہے۔ اس ضخیم جلد میں کل ایک سو چودہ فتاوی ہیں۔ ضخامت کی وجہ یہ ہے کہ فتاوی کو اتنی تفصیل و تحقیق اور دلائل سے لکھا ہے کہ بہت سے فتاوی رسائل بن گئے۔ ایسے رسائل کی تعداد اٹھائیس ہے۔ ان تمام فتاوی میں مصنف علام نے اپنے تین ہزار پانچ سو چھتیس ۳۵۳۶ محققانہ اقوال تحریر فرمائے ہیں ان تمام تحقیقات سے مصنف کی مہارت علم، حذاقت طبع اور تفقہ فی الدین کا اندازہ لگایا جاسکتا ہے۔ ان فتاوی میں معتمد و مستند اور محقق و اجلۂ علماء فقہ کی سو سے بھی زیادہ کتب فقہ سے حوالہ جات دیئے گئے ہیں جو آپ کے تبحر علم اور وسعت مطالعہ کی بین دلیل ہے۔

فتاوٰی رضویہ کی یہ جلد اول "کتاب الطہارت" میں ہے اس میں ابواب الوضوء، ابواب الغسل، ابواب التیمم اور ابواب المیاہ ہیں۔ جو رسائل مرتب ہوگئے ہیں ان کے نام مندرجہ ذیل ہیں۔ ہر نام کی خصوصیت یہ ہے کہ وہ تاریخی ہے اور موضوع کی طرف رہنمائی کرتا ہے۔

(۱) الجود الحلو فی ارکان الوضوء ۱۳۲۴ھ
(۲) تنویر القندیل فی اوصاف المندیل ۱۳۲۴ھ
(۳) لمع الاحکام ان لا وضوء من الزکام ۱۳۲۴ھ
(۴) الطراز المعلم فیما ھو حدث من احوال الدم ۱۳۲۳ھ
(۵) نبه القوم ان الوضوء من ای نوم ۱۳۲۵ھ
(۶) خلاصه تبیان الوضوء ۱۳۰۶ھ
(۷) الاحکام والعلل فی اشکال الاحتلام والبلل ۱۳۲۰ھ
(۸) بارق النور فی مقادیر ماء الطهور ۱۳۲۷ھ
(۹) برکات السماء فی حکم اسراف الماء ۱۳۲۷ھ
(۱۰) ارتفاع الحجب عن وجوه قراءة الجنب ۱۳۲۹ھ
(۱۱) الطرس المعدل فی حد الماء المستعمل ۱۳۲۰ھ
(۱۲) النمیقة الانقی فی فرق الملاقی والملقی ۱۳۲۰ھ
(۱۳) الهنی النمیر فی الماء المستدیر ۱۳۳۴ھ
(۱۴) رحب الساحة فی میاہ لا یستوی وجهها وجوفها فی المساحة ۱۳۳۴ھ
(۱۵) ھبة الحبیر فی عمق ماء کثیر ۱۳۳۴ھ
(۱۶) اجلی الاعلام ان الفتوی مطلقا علی قول الامام ۱۳۳۴ھ
(۱۷) النور والنورق لاسفار الماء المطلق ۱۳۳۴ھ
(۱۸) عطاء النبی لافاضة احکام ماء الصبی ۱۳۳۴ھ
(۱۹) الدقة والتبیان لعلم الرقة والسیلان ۱۳۳۴ھ
(۲۰) حسن التعمم لبیان حد التیمم ۱۳۳۵ھ
(۲۱) سمح الندری فیما یورث العجز عن الماء ۱۳۳۵ھ
(۲۲) الظفر لقول زفر
(۲۳) المطر السعید علی نبت جنس الصعید ۱۳۳۵ھ
(۲۴) الجد السدید فی نفی الاستعمال عن الصعید ۱۳۳۵ھ
(۲۵) باب العقائد والکلام یا گمراہی کے جھوٹے خدا ۱۳۳۵ھ
(۲۶) رسالہ قوانین العلماء فی متیمم علم عند زید ماء ۱۳۳۵ھ
(۲۷) الطلبة البدیعة فی قول صدر الشریعة ۱۳۳۵ھ
(۲۸) مجلی الشمعة لجامع حدث و لمعة ۱۳۳۵ھ

# امام احمد رضا خاں فاضل بریلوی قدس سرہٗ

تحریر:۔ علامہ قاری رضا المصطفےٰ امجدی اعظمی مدظلہ العالی

امام احمد رضا خاں قدس سرہٗ برصغیر پاک و ہند کی ایک ایسی نابغہ روزگار ہستی تھے جنکی دینی و ملی خدمات کو بھلایا نہیں جاسکتا۔ بلاشبہ علم و فضل میں ان کے معاصرین میں ان کا کوئی ہم پلہ نہ تھا۔ اگر محقق بغیر کسی تعصب و تنگ دلی کے معاصرین کے آثار علمیہ اور امام احمد رضا خاں قدس سرہٗ کے آثار علمیہ کا تقابلی مطالعہ کرے تو یہ حقیقت روز روشن کی طرح ظاہر اور عیاں ہو جائیگی کہ امام رضا خاں قدس سرہٗ کا اُن کے عہد میں کوئی ثانی نہ تھا اور پھر کثرت علوم اور کثرت تصنیف و تالیف پر ان کو جو فوقیت حاصل تھی اس کی نظیر ان کے عہد میں تو کیا ماضیٔ قریب میں بھی شاذ ہی نظر آتی ہے۔

امام احمد رضا خاں قدس سرہٗ ۱۰ شوال المکرم ۱۲۷۲ھ مطابق ۱۴ جون ۱۸۵۶ء کو بریلی (بھارت) میں پیدا ہوئے۔ چار سال کی عمر میں قرآن مجید ناظرہ ختم کیا بچپن ہی سے ذہین تھے اور طبیعت فطرتاً حصول علم کی طرف راغب تھی۔ آپ نے اپنے والد ماجد مولانا نقی علی خاںؒ سے اور دوسرے اساتذہ سے علوم منقول و معقول کی تحصیل کی جن حضرات سے انہوں نے پڑھا یا سند حدیث و فقہ حاصل کی ان کے اسمائے گرامی یہ ہیں۔

۱۔ شاہ آلِ رسول مارہرویؒ
۲۔ مولانا نقی علی خاںؒ
۳۔ شیخ احمد بن زین دحلان مکیؒ
۴۔ شیخ عبدالرحمٰن سراج مکیؒ
۵۔ شیخ حسین بن صالحؒ
۶۔ مولانا عبدالعلی رامپوریؒ
۷۔ شاہ ابوالحسین احمد النوریؒ
۸۔ مرزا غلام قادر بیگؒ

امام احمد رضا خاں قدس سرہٗ نے جن علوم و فنون کی تحصیل اپنے اساتذہ اور ذاتی مطالعہ سے کی ان کی تعداد ۵۵ تک پہنچتی ہے۔ یہ تمام تفصیلات انہوں نے اس عربی سند اجازت میں دی ہیں جو حافظ کتب الحرم شیخ اسمٰعیل خلیل مکیؒ کو عنایت کی۔ امام احمد رضا خاں قدس سرہٗ نے جن بکثرت علوم و فنون کا ذکر کیا ہے اُن میں سے بعض میں ان کو تبحر حاصل تھا جس کا اندازہ ان علوم و فنون میں اُن کی بکثرت مطبوعہ اور غیر مطبوعہ تصانیف سے لگایا جاسکتا ہے۔ علم قرآن میں اُن کا ترجمہ اردو امتیازی شان رکھتا ہے جو کنزالایمان فی ترجمۃ القرآن کے نام سے ۱۹۱۱ء میں شائع ہوا جس پر اُن کے خلیفہ مولانا سید محمد نعیم الدین مراد آبادیؒ نے خزائن العرفان فی تفسیر القرآن کے عنوان سے تفسیری حواشی لکھے۔ امام احمد رضا خاں قدس سرہٗ نے ترجمہ قرآن کے علاوہ تفسیر کا سلسلہ بھی شروع کیا تھا چنانچہ سورۃ ضحیٰ کی بعض آیات کی تفسیر ۸۰ جزء تک لکھی، دوسرے دینی و علمی مشاغل کی وجہ سے اتنا وقت نہ مل سکا کہ قرآن پاک کی مبسوط تفسیر لکھتے۔ یہ کام ان کے تلامذہ و خلفاء اور پھر ان کے تلامذہ نے انجام دیا۔ علم قرآن و علم تفسیر کے علاوہ علم حدیث میں بھی امام احمد رضا خاں قدس سرہٗ کو تبحر حاصل تھا چنانچہ شیخ یٰسین احمد خیاری المدنی نے علم حدیث میں انکو امام المحدثین کہا ہے۔ علم حدیث کے علاوہ علم فقہ میں امام احمد رضا خاں قدس سرہٗ کو جو تبحر حاصل تھا اُس کی تصدیق فتاویٰ رضویہ سے ہوتی ہے۔ مثلاً پانی جس سے وضو جائز ہو انہوں نے اس پانی کی ۱۶۰ قسمیں بیان کی ہیں اور وہ پانی جس سے وضو ناجائز ہے اس کی ۱۴۶ قسمیں بیان کیں۔ اسی طرح پانی کے استعمال سے عجز کی ۱۷۵ صورتیں بیان کیں ہیں اور اس موضوع پر ایک مستقل رسالہ تصنیف کیا جس کا عنوان ہے۔

سمح الندریٰ فیما یورث العجز عن الماء

ماء مطلق اور ماء مقید کی تعریف میں ایک رسالہ لکھا جس کا عنوان ہے۔

النور والنورق لاسفار ماء مطلق

وہ اشیاء جن سے تیمم جائز ہے ان کی ۱۸۱ قسمیں بیان کیں۔ ۷۴ منصوصات اور ۱۰۷ مزیدات جن سے تیمم جائز نہیں اُن کی ۱۳۰ قسمیں بیان کیں۔ ۵۸ منصوصات اور ۷۲ زیادات (العطایا النبویہ فی الفتاوی الرضویہ جلد اوّل ص ۔ ۵۶۴ مطبوعہ لائلپور)۔

جزئیات فقہ کے علاوہ متون فقہ پر امام احمد رضا خاں قدس سرہٗ کو جو قدرت حاصل تھی وہ اہلِ علم کیلئے حیرت انگیز تھی۔ حرمین شریفین کے زمانے میں بعض مسائل لکھے اور علمائے حرمین نے بعض سوالات کئے تو آپ کے جوابات بھی تحریر کئے۔ متون فقہیہ اور اختلافی مسائل پر آپ کی ہمہ گیر معلومات اور وسعت تحریر اور ذہانت کو دیکھ کر سب کے سب حیران و ششدر رہ گئے۔ متون فقہیہ پر استحضار کی یہ کیفیت تھی کہ بعض اوقات وہ بغیر دیکھے عبارات کی عبارات لکھتے جاتے تھے چنانچہ قیام مکۂ معظمہ کے زمانے میں بھی اس قسم کے مظاہر سامنے آتے۔ حافظے کا یہ عالم تھا کہ آخری ایام علالت میں ایک استفتاء کا جواب دیا تو اس میں کتب فقہ و حدیث کے ۱۳ حوالے درج تھے۔ فتاوی حامدیہ کی دو جلدیں مولانا وصی احمد محدث سورتی ؒ سے مستعار لیں اور ایک دن و ایک رات میں دیکھ کر واپس کر دیں۔ قرآن عظیم کا ایک ایک پارہ روزانہ حفظ کر کے ایک ماہ میں پورا قرآن پاک حفظ کر لیا۔ فتاوی رضویہ کے مطالعہ سے امام احمد رضا خاں قدس سرہٗ کے تبحر علمی کے ساتھ ساتھ یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ علم فقہ کتنا وسیع علم ہے اور ایک باکمال فقیہ ہونے کیلئے کس قدر علوم و فنون سے واقفیت ضروری ہے۔ فقہ میں خود امام احمد رضا خاں قدس سرہٗ کے معاصرین علمائے عرب نے ان کی عظمت اور مہارت کا اعتراف کیا ہے اس سلسلہ میں حافظ کتب الحرم شیخ اسمٰعیل خلیل کے تاثرات نقل کر دینا کافی ہوگا۔

"اور میں قسم کھا کر کہتا ہوں اور سچ کہتا ہوں کہ ان فتووں کو اگر ابو حنیفہ نعمان دیکھتے تو یقیناً اُن کی آنکھوں کو ٹھنڈک پہنچتی اور اس کے مولف کو اپنے تلامذہ میں شامل فرماتے۔"

پاکستان کے ایک مورخ علامہ نور احمد قادری (جو انڈونیشیا میں قدر و منزلت کی نگاہ سے دیکھے جاتے ہیں اور آج کل سفارت خانہ انڈونیشیا سے منسلک ہیں) نے پاک و ہند کے دو مشہور ماہرین قانون یعنی ڈاکٹر سر محمد اقبال اور پروفیسر ڈی بی ایف ملا کے تاثرات اپنے مطبوعہ مقالے میں نقل کئے جن سے اندازہ ہوتا ہے کہ یہ دونوں حضرات امام احمد رضا خاں قدس سرہٗ فقاہت و مہارت کو قدر کی نگاہ سے دیکھتے تھے اور آپ کی عظمت کے معترف تھے۔ علامہ نور احمد قادری لکھتے ہیں۔

"فتاوی رضویہ حنفی فقہ کی ہندوستان بھر میں لکھی جانیوالی دوسری عظیم کتاب ہے جبکہ پہلی اس سلسلے کی ——— فتاوی عالمگیری ہے اور یہ بات صرف میں نہیں کہہ رہا بلکہ ۱۹۳۰ء میں ——— مشہور مستشرق نے، جو پروفیسر ملا کے نام سے قانونی دنیا میں جانا پہچانا جاتا ہے، کہی تھی ——— خیر یہ تو تھی ایک مستشرق کی رائے، خود ہمارے ایک عظیم بزرگ و رہنما ڈاکٹر سر محمد اقبال نے ۱۹۳۲ء میں ——— علیگڑھ مسلم یونیورسٹی میں ایک سالانہ تقریب کے موقع پر مہمان خصوصی کی حیثیت سے "فقہ اسلام اور اجتہاد" پر اظہار خیال کرتے ہوئے ——— اعلیٰ حضرت کی فقیہانہ خدمات کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا۔

"ہندوستان میں فقہ اسلام کے بے مثل عالم گذرے ہیں، وہ اسلام کے عظیم فقہائے متقدمین کا نمونہ تھے۔ اگر علمائے دیوبند کے ساتھ ان کی چشمک نہ چلی ہوتی تو ان کے مخالف بھی انھیں ہندوستان کا امام ابو حنیفہ کہتے۔ میں نے اُن کے فتاوی کا عمیق مطالعہ کیا ہے، اُن کے فیصلے علم فقہ کی بڑی بڑی باریکیوں کو واضح کرتے ہیں۔"

حقیقت یہ ہے کہ امام احمد رضا خاں قدس سرہٗ کے علم و فضل کا شہرہ پاک و ہند بلکہ دنیا کے دور دراز علاقوں تک پہنچ چکا تھا۔ انھوں نے اپنے علم و ذہانت سے دنیائے اسلام میں ایک بلند مقام حاصل کر لیا تھا۔ جناب شیخ مختار بن عطارد الجاوی برشگی نے امام احمد رضا خاں قدس سرہٗ کی تصانیف پڑھ کر فرمایا۔

"بے شک مولف اس زمانہ میں علماء و محققین کا بادشاہ ہے اور اس کی ساری باتیں سچی ہیں گویا وہ ہمارے می

صلی اللہ علیہ وسلم کے معجزات میں سے ایک معجزہ ہے جو اس یگانۂ امام کے دست مبارک پر حق تعالیٰ نے ظاہر فرمایا ہے۔"

جناب شیخ موسیٰ علی شامی ازہری احمد نے فرمایا۔

" امام احمد رضا خاں قدس سرہٗ اماموں کے امام اور اس امت مسلمہ کے مجدد ہیں۔"

۱۹۲۲ء میں سندھ کے حاجی اللہ بخش سرشار عقیلی صاحب نے اپنے ایک مضمون میں ان خیالات کا اظہار کیا ہے۔

" بریلی کی اس بزرگ ہستی کے نام سے کون واقف نہیں جنکی تقریروں اور تحریروں کی آواز صرف ہندوستان ہی میں نہیں بلکہ افغانستان، عربستان اور مصر میں آج تک بشور روز گونج رہی ہے۔"

چیف کورٹ بہاولپور کے جسٹس جناب محمد دین صاحب نے ۳ رمضان المبارک ۱۳۳۱ھ میں امام احمد رضا خاں قدس سرہٗ کی خدمت میں ایک فتویٰ بھیجا اس سے قبل جسٹس صاحب نے مختلف جگہوں سے آٹھ علماء و مفتیان سے اس فتویٰ کے جوابات منگائے تھے لیکن کسی ایک سے بھی مطمئن نہ ہوتے اور آخر کار یہ فتویٰ بریلی بھجوایا اور اعلیٰ حضرت سے استدعا کی کہ اپنا فیصلہ صادر فرمائیں۔ جسٹس محمد دین صاحب نے جو مراسلہ بھیجا اس کا متن یہ ہے۔

" یہ سوالات جو ابھی تک تصفیہ طلب ہیں نقولِ فتاویٰ کے ساتھ مولانا مولوی احمد رضا خاں صاحب بریلوی مرسل ہوں اور التماس کیجاتی ہے کہ ان تمام فتاویٰ کو ملاحظہ فرما کر اپنی رائے مع اسناد مرحمت فرمادیں۔ مبلغ پانچ روپئے بذریعہ منی آرڈر بھجوادیئے جائیں۔"

اعلیٰ حضرت نے جواب میں فرمایا۔

" الحمد للہ یہاں فتویٰ پر فیس نہیں لی جاتی اِنْ اَجْرِیَ اِلَّا عَلٰی رَبِّ الْعَالَمِیْنَ منی آرڈر واپس کردیا۔"

سوالات اور ان کے متعلق آٹھ فتوے ملاحظہ ہوتے مفتیوں کے نام نہ لکھنا عجب نہ تھا ایک فتوے میں دوسرے کا ذکر تھا لکھ کر محو کردیا گیا۔ یہاں اس سے بحث نہیں۔ بحمد اللہ یہاں مسائل میں نہ کسی دوست کی رعایت ہے نہ کسی کی مخالفت۔" اسی طرح ہندوستان اور دیگر ممالک سے سینکڑوں فتوے آپ کے پاس آتے تھے۔ جس کا جواب آپ بڑی دیانت داری سے دیا کرتے تھے۔

امام احمد رضا خاں قدس سرہٗ ایک عظیم شاعر بھی تھے، فارسی، عربی، اردو اور ہندی میں یکساں مہارت کے ساتھ شعر کہتے تھے۔ نعت گوئی ان کا مسلک شعری تھا اس لئے نعت گو شعرائے اردو کے سرتاج ٹھہرے۔ ان کی شاعری اور شاعرانہ کمالات پر بہت کچھ لکھا جاچکا ہے اور بہت کچھ چھپ چکا ہے حضرت شمس بریلوی نے امام احمد رضا خاں قدس سرہٗ کے مجموعہ کلام حدائقِ بخشش پر ڈھائی سو صفحات پر مشتمل ایک بھرپور مقالہ لکھا ہے جو پڑھنے سے تعلق رکھتا ہے۔ بلاشبہ امام احمد رضا خاں قدس سرہٗ شہنشاہ نعت گویاں تھے۔ پاک و ہند کے دور دراز علاقوں کے علماء و شعراء اُن سے اصلاح سخن لیا کرتے تھے۔

سیاست میں امام احمد رضا خاں قدس سرہٗ کو بڑی بصیرت حاصل تھی، اُن کا نقطۂ نظر بہت سادہ، واضح اور مصلحت اندیشیوں کے نشیب و فراز سے پاک تھا۔ وہ یہ چاہتے تھے کہ ملّتِ اسلامیہ، اسلام اور صرف اسلام ہی کی بن کر رہے۔ حصولِ اقتدار کیلئے نہ اپنا دین قربان کرے اور نہ ایمان، غیروں کی جھولی میں خود کو نہ ڈالے، غیرت و خودداری کا سبق سیکھے اپنی استقامت فکر و کردار سے عظمت رفتہ کو جاوداں کرے۔ امام احمد رضا خاں قدس سرہٗ کی ساری مذہبی اور سیاسی کوششیں اسی نقطۂ نوری کے گرد گھومتی ہیں۔

امام احمد رضا خاں قدس سرہٗ کثیر التصانیف عالم تھے۔ اُن کی تصانیف کے بارے میں جو تحقیق کی گئی اس سے معلوم ہوتا ہے کہ ۵۵ علوم و فنون پر ان کی تصانیف شرح و حواشی کی تعداد ہزار سے زیادہ ہے۔ جس میں تقریباً نصف علم فقہ و حدیث سے متعلق ہیں۔ یہ تعداد پاک و ہند کے کسی عالم کی تصانیف میں نظر نہیں آتی اور اتنے بہت سے علوم و فنون پر۔ امام احمد رضا خاں قدس سرہٗ کے معاصرین میں ایک عالم بھی ایسا نہیں جس کی تصانیف کی تعداد ۵۰ سے اوپر ہو۔

امام احمد رضا خاں قدس سرہٗ نے تیرہ سال دس مہینے اور ۴ دن کی عمر میں ۱۴ شعبان ۱۲۸۶ھ کو اپنے والد مولانا نقی علی خاںؒ کی نگرانی میں فتویٰ نویسی کا آغاز کیا، سات برس کے بعد تقریباً ۱۲۹۳ھ میں فتویٰ نویسی کی مستقل اجازت ملگئی پھر جب ۱۲۹۷ھ میں مولانا نقی علی خاںؒ کا انتقال ہوا تو کلی طور پہ امام احمد رضا خاں قدس سرہٗ فتویٰ

نویسی کے فرائض انجام دینے لگے۔

آپ فتویٰ دینے میں بڑی احتیاط سے کام لیتے تھے اور اس کا خاص خیال رکھتے تھے کہ شریعت نے جہاں تک رعایت دی، رعایت دی جائے۔ امام احمد رضا خاں قدس سرہٗ نے مفتی کی اہلیت پر بحث کرتے ہوئے لکھا ہے۔ "یعنی مفتی کیلئے یہی کافی نہیں کہ وہ مختلف اقوال کو نقل کر دے بلکہ اس کے لیے ضروری ہے کہ وہ مختلف اقوال میں تمیز کرکے ایک کو دوسرے پر ترجیح دے سکے اور قول فیصل صادر کر سکے۔" چنانچہ فتاویٰ رضویہ میں ابتدائی عمر کے فتووں میں بھی یہ خوبی ملتی ہے۔ کفن کی شرعی تحقیق کے سلسلے میں ابتدائی عمر کا ایک فتویٰ ہے جس میں علمائے کرام کے تین اقوال بیان کئے، پھر قول اوّل کی تائید میں ۱۲ کتب فقہ کے ۲۲ حوالے پیش کئے اس کے بعد اقوال کیکر ایک قول کو ترجیح دیکر قول فیصل صادر کیا۔

امام احمد رضا خاں قدس سرہٗ ۱۸۷۷ء میں شاہ آل رسول مارہروی سے بیعت ہوئے اور اجازت وخلافت حاصل کی۔ آپ کو بہت سے زیادہ سلاسل طریقت میں اجازت وخلافت حاصل تھی جس کا ذکر انھوں نے "الاجازۃ الملکیہ" میں کیا ہے ۱۸۷۸ء میں امام احمد رضا خاں قدس سرہٗ پہلی بار حج بیت اللہ اور زیارت حرمین شریفین کے لئے حاضر ہوئے اور ۱۹۰۵ء میں دوسری بار حاضری دی۔ دونوں دفعہ حرمین طیبین میں جو آپ کی پذیرائی ہوئی اس سے دربار رسالت میں آپ کی مقبولیت کا اندازہ ہوتا ہے۔ وہاں کے امام شافعیہ حضرت حسین بن صالح نے ایک دفعہ بعد نماز مغرب مقام ابراہیمؑ میں بلاتعارف سابق امام احمد رضا خاں قدس سرہٗ کا ہاتھ پکڑا اور اپنے دولت خانے پر لے گئے۔ اور دیر تک آپ کی پیشانی کو دیکھکر فرماتے رہے۔

"بیشک میں اللہ کا نور اس پیشانی میں پاتا ہوں۔"

اور صحاح ستہ اور سلسلہ قادریہ کی اجازت اپنے دست مبارک سے لکھکر عنایت فرمائی۔ اس سند کی سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ اس میں امام بخاریؒ تک فقط گیارہ واسطے ہیں۔

رضاء المصطفیٰ الاعظمی خطیب نیو میمن مسجد کراچی
و مہتمم دار العلوم نوریہ رضویہ کلفٹن

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| اور دانے کی چپک۔ | ۴۱ |
| ناک سے اُنگلی یا دانتوں سے مسوڑھے میں خون لگ آیا یا چہرہ کا ہر اخون ہاتھ یا کپڑے میں لگ گیا تو کیا حکم ہے۔ | ″ |
| خون یا ریم آبلے کے منہ تک آیا اور نہ بہا | ″ |
| دانوں کی چپک یا چھنکے ہوئے خون سے کپڑا ناپاک نہیں ہوتا نہ وضو جائے۔ | ″ |
| جتنے قابل خون یا ریم کپڑے میں لگ لگ کے بہہ نہ سکا تو کیا حکم ہے۔ | ″ |
| جو خون ابھر کر رہ جائے پاک ہے اور ناقض وضو نہیں۔ | ″ |
| خون یا ریم بار بار پونچھ لیا تو وضو اور کپڑے کا کیا حکم ہے۔ | ″ |
| خون بار بار ابھرا اور مٹی ڈال دی تو وضو کا کیا حکم ہے۔ | ۴۲ |
| ایک جلسہ میں جتنا خون بار بار نکلا وہ جتنا یا نہیں یہ اندازہ پر ہے۔ | ″ |
| جو خون یا پیپ نکوے سے بہکر آنکھ سے نہ ڈھلکے ناپاک ہے نہ ناقض وضو۔ | ″ |
| ناک کی ہڈی تک خون اترا اور نرم حصے تک نہ آیا تو وضو نہ جائیگا۔ | ″ |
| بن کے اندر جو خون نکلا اُسکا کیا حکم ہے | ″ |
| قطرہ اگر عضو تناسل کے اندر ہے اور سوراخ پر نہ آئے تو وضو نہ جائیگا اور خون میں یہی شرط ہے کہ باہر نکلکر بہے۔ | ۴۳ |
| ناک یا دانت سے انگلی پر بار بار خون لگ آیا تو وضو گیا یا نہیں۔ | ″ |
| قے منہ بھر کر ناقض وضو ہے اور تھوڑی تھوڑی آئے تو کیا حکم ہے۔ | ۴۴ |
| حیض وغیرہ نجاست جبتک فرج داخل سے باہر نہ ہو اُس سے وضو و غسل کچھ نہیں | ۵۴ |
| بول و براز جبتک سوراخ کے منہ پر ظاہر نہ ہو وضو نہ جائیگا۔ | ۵۵ |
| وضو کے بعد پانی سے استنجا کس صورت میں ناقض وضو ہے۔ | ۵۵ |
| الکشل مچھر پسو کے کاٹنے سے وضو نہیں جاتا جونک اور کلّی میں تفصیل ہے۔ | ۵۶ |

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| ورم سے خون وغیرہ نکلا اُس پر بہا مگر ورم تک نہ پہنچا وضو جاتا رہیگا اگرچہ ہنوز ورم پر مسح نہ کر سکے | ۵۷ |
| زخم کے اندر اندر خون کا بہنا ناقض نہیں جبتک منہ پر آکر نہ ڈھلکے | ۶۱ |
| ایک زخم لمبا اور باریک ہے خون اُس کے دورہ کو سے ابر انکے لبوں سے ابھر کر نہ ڈھلکے ظاہر او وضو نہ جائیگا۔ | ۶۲ |
| پھوڑے زخم کا بھی یہی حکم ہے کہ جبتک خون اُسکے لبوں سے ابھر کر نہ ڈھلکے طاہر او وضو نہ جائیگا۔ | ″ |
| جو خون تھوڑا تھوڑا بار بار نکلے اُس میں وقت ضرورت کے لیے ایک آسان فتویٰ | ″ |
| فتویٰ ۹ ورزش کرنے یا اپنا یا پرایا ستر دیکھنے سے وضو نہیں جاتا۔ | ۶۶ |
| بلندی سے گرنے میں وضو نہ جائیگا۔ | ″ |
| کسی کام میں مستغرق ہو جانے سے وضو نہیں جاتا۔ | ″ |
| منی کہ بے شہوت جدا ہوئی تھی اُس کا نکلنا وضو واجب کرتا ہے غسل نہیں۔ | ۶۶ و ۱۲۵ |
| فتویٰ ۱۰ پھوڑا یا اچھی ہو گئی اُسکے خلا میں پانی بھر کے نکل جانا ناقض وضو نہیں | ۶۷ |
| پھوڑیا میں ابھی رطوبت باقی ہے اُسکے خلا میں پانی بھر کر نکلا تو وضو جاتا رہا۔ | ۶۸ |
| مقعد میں جاکر پانی اگرچہ بے تسبیق لوٹ آئے ناپاک ہے ناقض وضو ہے جبکہ حقنہ کر کے | ″ |
| پانی معدہ تک پہنچا تھا کہ اچھو سے نکل گیا پاک ہے اور وضو نہ جائیگا۔ | ″ |
| کیڑے اور سانپ کی قے ناقض وضو نہیں اگرچہ منہ بھر کر ہو۔ | ″ |
| فتویٰ ۱۱ کس طرح سونے سے وضو جاتا ہے | ۷۰ |
| نیند دو شرطوں سے ناقض ہوتی ہے | ۷۱ |
| سونے کی دس صورتیں جنسے وضو نہیں جاتا | ″ |
| کرسی مونڈھے پر پاؤں لٹکائے ہوئے بیٹھا سو گیا وضو نہ جائیگا جبکہ کرسی انگریزی ساخت کی نہ ہو۔ | ″ |
| زین سواری کا سونا ناقض وضو نہیں | ″ |

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| لنگی پیٹھ پر سوار کا سونا۔ | ۷۱ |
| تکیہ لگا کے سونے کا حکم | ″ |
| کھڑے بیٹھے رکوع سجود کی ہیئات پر سونے کا حکم۔ | ″ |
| سونے کی دس صورتیں جنسے وضو جاتا ہے | ″ |
| کاٹھی پر سواری میں سونے کا حکم۔ | ″ |
| سجدۂ زنانہ میں سونا ناقض وضو ہے سجدۂ مردانہ میں نہیں۔ | ″ |
| گرم تنور کے کنارے سونے کا حکم۔ | ۷۲ |
| نیند کی سب صورتوں میں نماز وغیرہ نماز کا ایک حکم ہے۔ | ″ |
| بیمار کروٹ کر نماز پڑھتا تھا نیند آگئی وضو گیا | ″ |
| نماز میں سو جانے کے احکام۔ | ″ |
| اونگھنے کا حکم۔ | ″ |
| جھومے بیٹھے جھونکے لینے سے وضو نہیں جاتا | ″ |
| جھوم کر گر پڑا اگر سوتا آنکھ کھل گئی وضو نہ گیا | ″ |
| سونے میں اُس شکل پر ہو گیا جس سے وضو جاتا ہے مگر فوراً آنکھ کھل گئی وضو نہ گیا۔ | ″ |
| کبھی آدمی سو جاتا ہے اور سمجھتا ہے کہ نہیں سویا اسکا ضروری بیان۔ | ″ |
| نیند اوپر نظن پر ناقض ہے نہ خود | ۹۰ |
| قہقہہ سے وضو جانے کا بیان۔ | ۹۲ |
| بیت الخلا میں جانا یاد ہے اور پیشاب کرنا یاد نہیں وضو واجب ہے۔ | ۱۳۲ |
| عورت کے دونوں مقام پردہ شق ہونے سے ایک ہو گئے تو ریح آنے سے اُسپر بھی وضو واجب ہے۔ | ۱۳۴ |
| سونے میں دونوں سرین جمے ہوں جب بھی وضو مستحب ہے۔ | ۱۹۲ |
| قطرہ یا ریح کے شبہہ سے وضو نہیں جاتا | ۲۱۲ |
| تحقیق معنٰی رفع الحدث و رفع ایراد الامام ابن الہمام۔ | ۲۴۹ |
| نابالغ ہر وقت باوضو ہے کسی حدث سے اُسکا وضو نہیں جاتا نہ بلوغ سے اُسپر غسل فرض ہوا۔ | ۲۴۷ |
| الحدث معنیان وھو متھز علی احدھما دون الآخر | ۲۴۹ / ۸۲۵ |

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| تحقیق شریف فی تعریف الحدث | ۲۴۹ |
| تحقیق نفیس الحدث علی الاطلاق و معنٰی النجاسۃ الحکمیۃ | ۲۵۰ |
| تحقیق الطرف بین معنیی الحدث و تمیزھما احدھما دون الآخر۔ | ۲۵۱ |
| مصنف کی تحقیق کہ نجاست حکمیہ صرف اعضائے وضو میں حلول کرتی ہے یا سارے بدن میں | ۲۵۴ |
| حدث جب مطلق ہو اُس سے مراد بے وضو ہے نہ وجوب غسل ہے۔ | ۲۵۵ |
| سرنا قص وضو کھانے سے پیدا ہوتا ہے وہ منتشر سارے ہی بدن کو چاہیے تھا پھر وضو کی تخصیص اس حکمت سے ہوا اور اُن میں بھی سر کے فقط مسح کی یہ حکمت۔ | ۲۵۶ |
| حدث موجب وضو صرف چار اعضا میں ہوتا ہے اگر کوئی وضو کی جگہ غسل کا التزام کرے بدعت ہے۔ | ۲۵۷ |
| نجاست کا اپنی قوت سے بہکر نکلنا ناقض وضو ہے اگرچہ اُسکے ساتھ اور پاک رطوبت اُس سے زائد مخلوط ہو۔ | ۵۲۴ |
| رقیق خون منہ سے آئے یا جوف سے کتنا ہی قلیل ہو ناقض وضو ہے۔ | ″ |
| آنکھ میں بستہ خون جوف سے آیا اگر منہ بھر ہو ناقض وضو ہے ورنہ نہیں۔ | ″ |
| خون کرم سے نہ آئے مطلقاً ناقض وضو ہے رنگت کا اسمیں اعتبار نہیں۔ | ″ |
| ورزش سے وضو نہیں ہوتا۔ | ۵۰۳ |
| معاصی و مکروہات کا ارتکاب بھی ایک طرح کی نجاست حکمیہ ہے اگرچہ اُنسے وضو نہیں جاتا | ۶۱۱ |
| مصنف کی تحقیق کہ مسلمان کی موت حدث ہے نجاست نہیں۔ | ۶۱۲ |
| نجاست حکمیہ نجاست حقیقیہ سے سخت تر ہے اُسکا ایک حصہ صاف ہوتا ہے یہاں کوئی ذرہ صاف نہیں۔ | ۶۴۸ |
| کئی حدث ہوئے وضو کیا وہ سب سے ہے نہ فقط اول سے۔ | ۸۱۴ |
| حدث اصغر وہی ہے جس سے فقط وضو واجب ہو شاید نہ ہو۔ | ۸۱۵ |
| اسکی تحقیق کہ ہر موجب غسل موجب وضو ہے | ۸۱۶ |

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| تحقیق المصنف ان الحدث المتجزی علی قسمین شامل ومقتصر | ۲۵،۲۶ |

## باب الغسل

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| غسل میں عورت کو چوٹی کھولنا ضروری نہیں۔ | ۱۵ |
| غسل کے بعد اعضا پونچھنے کا حکم نہ پونچھنا ضروری ہے نہ پونچھنا ضروری ہے۔ | ۲۶ |
| غسل کا پانی بھی نیکیوں کے پلے میں رکھا جانا ظاہر ہے۔ | ۲۹ |
| غسل میں فرج داخل اندر سے دھونا مستحب ہے واجب نہیں۔ | ۵۵ |
| فتویٰ ۱۲۔ فرائض غسل۔ | ۹۴ |
| دانتوں کی جڑ یا کھڑکیوں میں سخت چیز جمی ہو تو چھڑانا لازم ہے ورنہ غسل نہ اترے گا۔ | ۹۵ |
| چونا یا مسی کی تحریریں جنکے چھڑانے میں ضرر ہو معاف ہیں۔ | ״ |
| وضو و غسل میں غرغرہ سنت ہے مگر روزہ دار کو مکروہ۔ | ״ |
| غسل میں منہ اور ناک کا کتنا دھونا فرض ہے | ״ |
| ناک میں جو کثافت جمی ہو اسکا چھڑانا غسل میں فرض ہے اور وضو میں سنت۔ | ۹۶ |
| ناک میں کہاں تک پانی چڑھانے کا حکم ہے | ״ |
| وضو و غسل کی بے احتیاطیاں جن سے نماز نہیں ہوتی۔ | ״ |
| غسل میں بائیس جگہ وہ ہیں جنکی احتیاط مرد و عورت سب پر لازم۔ | ۹۸ |
| آٹھ مواقع احتیاط خاص مردوں کے لیے | ״ |
| دس مواضع احتیاط خاص عورتوں کیلیے | ״ |
| احتیاط کی جگہوں میں پانی پہنچنے کا گمان درکار ہے۔ | ۹۹ |
| اکیس مواضع جو پانی بہانے سے بوجہ حرج معاف ہیں۔ | ״ |
| تاروں سے اگر دانت بندھے ہوں تو کھولنا ضروری نہیں اُنپر سے پانی بہا دینا کافی ہے۔ | ״ |
| حرج تین قسم ہے۔ | ۱۰۰ |
| فتویٰ ۱۳۔ گلے سے نہانا اور سر کا مسح | ״ |

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| بدن کے بعض حصہ کو پانی مضر ہو تو اکثر کا اعتبار ہے۔ | ۱۰۱ |
| توجیہ نفیس لمعانی غریب الروایۃ | ۱۰۱،۱۰۲ |
| فتویٰ ۱۴۔ نہانا مضر ہو تو اسکی مختلف صورتیں اور انکے احکام۔ | ۱۰۲ |
| فتویٰ ۱۵۔ ران میں پھوڑا ہونے کے سبب تیمم نہیں کر سکتا۔ | ״ |
| فتویٰ ۱۶۔ تری دیکھی اور خواب یاد نہیں یا خواب یاد ہے اور تری نہ پائی اور ان کے سوا تمام صورتوں کی تفاصیل و احکام | ۱۰۴ |
| بیہوشی یا نشہ کے بعد کپڑے پر مذی پائی کیا حکم | ۱۰۹ |
| تری کپڑے یا ران یا سر ذکر میں یکساں ہے | ۱۱۸ |
| نہانے کے بعد بقیہ منی خارج ہو تو کیا حکم ہے | ״ |
| نماز میں احتلام ہوا اور سلام پھیرنے تک منی نہ نکلی نماز ہو گئی۔ | ״ |
| احتلام یاد تھا اور اٹھکر تری نہ پائی نماز کے بعد تری نکلی نماز ہو گئی غسل اب واجب ہوا | ״ |
| احتلام خوب یاد ہے اور تری نہ دیکھی پھر مذی نکلی غسل نہیں۔ | ۱۱۹ |
| جو منی بہو کی پشت یا عورت کے سینے سے بشہوت جدا ہوئی اسکے نکلنے سے غسل واجب ہے اگرچہ بے شہوت نکلے | ۱۱۹ |
| اسی بات میں ... کی ایک صورت۔ | ۱۲۰ |
| انزال کے بعد پیشاب کر لیا یا سو رہا یا بقدر کافی چلا پھر منی بے شہوت نکلی دوبارہ غسل نہیں | ۱۲۱ |
| بعد انزال پیشاب وغیرہ کرکے نہا لیا پھر کچھ منی بشہوت نکلی دوبارہ نہانا ہو گا۔ | ۱۲۲ |
| بحث تعریف الجنابۃ۔ | ۱۲۳ |
| زوج کی منی عورت کے بدن سے نکلے تو اسپر وضو واجب ہو گا غسل نہیں۔ | ״ |
| عورت کو اگر احتلام یاد ہوا اور تری نہ پائی تو کیا حکم ہے۔ | ۱۲۵ |
| حشفہ غائب نہ ہوا اور منی عورت کے پیٹ میں چلی جائے تو اسپر غسل نہ ہو گا جبتک حمل رہ جانا ثابت نہ ہو بکارت زائل ہونا اسپر دلیل ہے کہ حشفہ غائب ہوا۔ | ۱۳۰ |
| سونے سے پہلے شہوت تھی اور جاگکر تری دیکھی اور احتلام یاد نہیں تو غسل ... | ״ |

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| جبتک منی ہونا ثابت نہ ہو۔ | ۱۳۵ |
| جاگ کر تری دیکھنے کے بارہ مسائل میں برابر ہے کہ لیٹا سوتا ہو خواہ کھڑے بیٹھا | ۱۳۶ |
| فتویٰ ۱۷۔ وضو و غسل میں پانی کی مقدار زن و شوہر ایک برتن سے غسل کر سکتے ہیں اگرچہ برہنہ ہوں اور اسکے متعلق ضروری بات بھی۔ | ۱۳۹ |
| آب غسل و وضو کا اندازہ | ۱۴۱ |
| اس سے علاوہ اور بھی پانی درکار ہیں | ۱۴۵ |
| اسراف و وسوسہ نہ ہو تو ایک صاع سے زیادہ غسل میں خرچ کرنا افضل ہے۔ | ״ |
| غسل کہاں کہاں مستحب ہے۔ | ۱۵۶ |
| گندھی چوٹی میں تین بار پانی ڈالنے سے جڑوں تک پہنچنے میں شبہ ہے تو زیادہ ڈالے | ۱۸۲ |
| فتویٰ ۱۸۔ قبل غسل جنب کھانیکا حکم۔ | ۱۹۵ |
| فتویٰ ۱۹۔ حالت ناپاکی میں مسجد میں جانا حرام ہے۔ | ۲۲۰ |
| فتویٰ ۲۰۔ حالت جنابت میں مسجد کے لوٹے چھونا کیسا ہے۔ | ״ |
| فتویٰ ۲۱۔ بے وضو مصحف شریف کا چھونا مطلقاً حرام ہے اگرچہ مع ترجمہ ہو اور اسپر کتنے ہی حاشیہ و تفسیر لکھی ہوں | ۲۲۱ |
| بے وضو خود آیت کو ہاتھ لگانا مطلقاً حرام ہے اگرچہ کسی کتاب میں لکھی ہو اور قرآن مجید کے پٹھے بلکہ چولی کو بھی نہیں چھو سکتا ہاں جزدان کے اندر ہو تو اٹھا سکتا ہے۔ | ״ |
| قرآن مجید کا خالی ترجمہ اگر جدا لکھا ہو اُسے بھی بیوضو چھونا منع ہے۔ | ۲۲۲ |
| کتب حدیث و تفسیر و فقہ کا باوضو چھونا افضل ہے مگر جہاں آیت لکھی ہو اُسے بیوضو ہاتھ لگانا حرام ہے۔ | ״ |
| فتویٰ ۲۲۔ جنب کو قرآن مجید کی نیت سے آیت کا کوئی ٹکڑا پڑھنا بھی جائز نہیں | ״ |
| جو آیت یا سورت خالص دعا و ثنا ہو جنب و حائض اُسے بہ نیت دعا بے نیت قرآن پڑھ سکتے ہیں | ״ |
| کسی آیت کا اتنا ٹکڑا کہ ایک چھوٹی آیت کے برابر ہو بہ نیت قرآن پڑھنا جنب و حائض کو بالاتفاق منع ہے۔ | ״ |

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| تیمم کا کر کہ بہ نیت قرآن ایک حرف کی بھی جنب حائض کو اجازت نہیں۔ | ۲۲۳ |
| جنب و حائض تعلیم کی نیت سے بھی آیت کا کوئی کلمہ نہیں کہہ سکتے۔ | ״ |
| قراءت جنب کی صورتوں میں مصنف کی تحقیق جلیل مفرد۔ | ۲۲۴ |
| ان مسائل کا خلاصہ حکم۔ | ۲۲۸ |
| جنب کو وہ آیات ثنا بہ نیت ثنا بھی پڑھنا حرام ہیں جن میں رب عزوجل نے اپنے متکلم کی ضمیر میں ذکر فرمایا ہے۔ | ۲۳۱ |
| جن آیات دعا و ثنا کے اول میں لفظ قل ہے ان میں جنب لفظ چھوڑ کر بہ نیت دعا پڑھے ورنہ جائز نہیں۔ | ۲۳۲ |
| اسے حروف مقطعات والی دعا کی بھی اجازت نہیں۔ | ״ |
| جن آیات میں خالص دعا و ثنا نہیں انکو جنب یا حائض بہ نیت عمل بھی نہیں پڑھ سکتے | ״ |
| صرف عمل میں لانے کی نیت سے جنب حائض خالص آیات دعا و ثنا بھی نہیں پڑھ سکتے | ״ |
| دم کرنے کی نیت سے بھی صرف بہ نیت دعا پڑھنا جائز ہے۔ | ״ |
| فقط شفا لینے کی نیت قرآن مجید کو قرآنیت سے خارج نہیں کر سکتی۔ | ۲۳۳ |
| لکھی ہوئی آیت کو جنب اپنی نیت سے بدل نہیں سکتا۔ | ״ |
| آیات دعا بہ نیت دعا بھی لکھنے کی اجازت نہ ہونی چاہیے۔ | ״ |
| میت کو نہلا کر غسل کرنا مستحب ہے۔ | ۲۳۸ |
| جمعہ عرفہ عیدین احرام کا غسل مستحب ہے اور صرف اسی پانی سے ادا ہو سکیگا جس سے جنابت کا غسل۔ | ۲۴۴ |
| جبتک ساری طہارت نہ کر لے کوئی کام جو بے اس طہارت کے جائز نہ تھا جائز نہ ہو جائیگا اگرچہ جس عضو سے یہ کام کیا جاتا وہ دھل چکا ہو۔ | ۲۴۶ |

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| بے وضو اپنے سینہ سے بھی مصحف شریف کو مس نہیں کر سکتا۔ | ۱۸۵ |
| بے وضو کے بدن پر جو جامہ ہو اُسکے گوشہ سے بھی مصحف شریف کو مس نہیں کر سکتا مگر ایک صورت میں۔ | ″ |
| ہندو دستور ہے نہاتے ہیں اُس سے غسل جنابت نہیں اگر بعد اسلام لائیں تو قواعد غسل سکھا کر تعلیم غسل لازم ہے۔ | ۳۳۱ |
| زمزم شریف سے غسل و وضو بلا کراہت جائز اور ڈھیلے کے بعد اُس سے استنجا مکروہ اور نجاست دھونا گناہ۔ | ۴۰۸ |
| سر دھونا نقصان کرے گلے سے نہائے سر کا مسح کرے۔ | ۴۴۷ |
| انزال میں پیشاب کے بعد نہانا چاہیے | ۵۰۶ |
| بعد جماع نہ پیشاب کیا نہ سویا نہ اتنا چلا کہ بقیہ منی نکل جاتا اور نہا لیا اب بقیہ نکلا دوبارہ نہانا ہوگا اگرچہ بے شہوت نکلے | ″ |
| منی کہ شہوت سے نکلے اُس سے پہلے مذی ضرور نکلتی ہے۔ | ۵۱۰ |
| اگر حیض و احتلام و جماع و انزال سب جمع ہوں تو سب کو ایک ہی غسل کافی ہے | ۵۲۱ |
| **بابُ المیاہ** | |
| پانی کس طرح مستعمل ہوتا ہے۔ | ۳۲ |
| جس پانی سے وضو کیا پھر تین وضو اور کیے اور ہر بار وضو سے پہلے برتن میں ہاتھ ڈالا اُسکی نسبت کیا حکم ہے۔ | ۴۰ |
| فتویٰ ۲۳۔ وضو کے بچے پانی سے وضو اور اگر اس میں کچھ قطرے یا دھار ہاتھ سے گری تو کیا حکم۔ | ۱۲۴ |
| فتویٰ ۲۴۔ استنجے کے بچے ہوئے پانی سے وضو جائز ہے۔ | ۱۲۵ |
| فتویٰ ۲۵۔ بارش کا پانی کہ شہر کی نالیاں وہ کر بہتا ہو اُسکا کیا حکم ہے | ″ |
| فتویٰ ۲۶۔ ساڑھے سات گز مربع حوض پیشاب سے ناپاک نہ ہوگا | ۲۳۹ |
| فتویٰ ۲۷۔ حوض دہ در دہ نجاست سے | |
| ناپاک نہیں ہوتا جب تک خاص نجاست کے سبب اُسکا رنگ یا بو یا مزہ نہ بدل جائے | ۲۳۶ |
| فتویٰ ۲۸۔ آب مستعمل کی جامع و مانع تعریف۔ | ۲۳۷ |
| پانی مستعمل ہونے کی صورتوں کا بیان | ″ |
| بے وضو ہے اور برتن بڑا کہ جھکا نہیں سکتا تو پانی کس طرح لے۔ | ″ |
| جنب یا بے وضو کا وہ عضو جسکی بابت طہارت نہ کی ذرہ بھر بھی اگر بے دُھلے بھر پانی میں ڈوب جائے قابل طہارت نہ رہیگا | ۲۳۸ ۲۶۱ ۲۶۳ |
| مستعمل و غیر مستعمل پانی مل جائیں تو زائد کا اعتبار ہے۔ | ۲۳۸ |
| پانی مستعمل نہ ہونے کی صورتیں۔ | ۲۳۹ |
| آب مطلق کے سوا گلاب وغیرہ کسی چیز سے وضو و غسل نہیں ہو سکتا۔ | ۲۴۰ |
| وضو یا غسل کا پانی مسجد میں ڈالنا مکروہ یا حرام ہے۔ | ۲۴۰ |
| مصنف کی تحقیق مفرد کہ برتن بہ نیت سنت دھونے سے پانی مستعمل نہیں ہوگا۔ | ۲۴۱ |
| ماں باپ کے کپڑے یا انکے کھانے کیلیے چپل یا مسجد کا فرش بہ نیت ثواب دھونے سے پانی مستعمل ہوگا۔ | ″ |
| پانی مستعمل ہو جانے کا سبب۔ | ۲۴۲ |
| پانی بدن سے جدا ہوتے ہی مستعمل ہو جاتا ہے اگرچہ ابھی کہیں نہ ٹھہرا ہو۔ | ″ |
| باوضو شخص گرمی میں کسی عمارت میں دل لگنے کے لیے نہایا یا ہاتھ منہ دھویا پانی مستعمل نہ ہوگا۔ | ۲۴۳ |
| مسجد میں ستھرا رکھنا مستحب ہے اسلام کی بنا ستھرائی پر ہے مگر باوضو کا اس نیت سے ہاتھ منہ دھونا پانی مستعمل نہ کریگا۔ | ″ |
| نابالغ کا ہاتھ ڈوبنے سے پانی مستعمل نہیں ہوتا۔ | ۲۴۶ ۲۶۱ |
| بحث قول المحققان سقوط الفرض ھو الاصل فی الاستعمال | ۲۵۲ |
| بالوں چشم دھونے سے پانی مستعمل نہیں ہوگا | ۲۵۷ |
| مصنف کی تحقیق کہ مسح سے بھی پانی مستعمل ہو جاتا ہے۔ | ۲۵۷ |
| بے وضو شخص نے پانی کے برتن میں اپنا سر داخل کیا یا عمامہ کر چہارم سر کو پانی لگا مسح ادا ہو گیا وہ برتن کا پانی مستعمل ہوا | ۲۵۸ ۲۶۱ |
| پانی کے برتن میں موزہ پہنے پاؤں ڈالا یا بندھا عضو ڈالنے سے اسکا مسح ادا ہوا اور پانی مستعمل نہ ہوگا۔ | ۲۵۹ ۲۶۱ |
| فتویٰ ۲۹۔ ایک ذرہ بے دُھلا بدن پانی کو مستعمل کر دیتا ہے اور اُسکے قابل وضو کرنے کا طریقہ۔ | ۲۶۱ |
| میت کے بدن سے قبل غسل اگرچہ بقصد غسل ہو پانی مس کرے قابل وضو نہ رہیگا | ۲۶۲ |
| حیض و نفاس ابھی ختم نہ ہوا اس حالت میں عورت کا ہاتھ پانی میں پڑنے سے بدستور قابل وضو رہیگا۔ | ۲۶۳ |
| بضرورت ہاتھ ڈالنے سے پانی مستعمل نہیں ہوتا ہاں ضرورت سے زائد مستعمل کر دیگا | ۲۶۴ ۲۶۵ |
| ہاتھ ڈالا ضرورت سے پھر پانی ہی میں دھونے کی نیت کرلی مستعمل ہو گیا۔ | ۲۶۳ |
| مستعمل پانی کو قابل وضو کرنے کے دو طریقے | ۲۶۴ |
| مستعمل پانی پاک ہے اس سے کپڑا دھو سکتے ہیں پینا اور آٹا گوندھنا مکروہ ہے۔ | ″ |
| ماہیش کتبانہ کی نصوص کہ جب تک بدن کا ایک قطرہ پانی سے الگ جا نہ سکے پانی کو مستعمل کر دیتا ہے۔ | ″ |
| جنب یا بے وضو کو کوئیں سے پانی لینے کی ضرورت ہے اور کنواں اس میں ڈوب گیا اور برتن نہ پانی۔ اُسکے نکالنے کو جتنا ہاتھ بھی ڈالنا ضروری ہے پانی مستعمل کر دیگا | ۲۶۵ |
| ٹھنڈک لینے کو ہاتھ ڈالا ایک چھاگل والا پانی وضو کے قابل نہ رہا۔ | ″ |
| کنویں میں ڈول گر گیا اُسکے نکالنے کو آدمی بے نہائے گھسا پانی خراب نہ ہوگا جبکہ اُسکے بدن یا کپڑے پر نجاست حقیقیہ نہ ہو نہ رفع حدث کی نیت کرے۔ | ۲۶۶ |
| غسل اُتارنے کی نیت سے کنویں میں غوطہ لگایا | |
| پانی بالاتفاق مستعمل ہو گیا۔ | ۲۶۶ |
| باوضو کنویں میں مثلاً ڈول نکالنے کو گھسا اور وہاں بقصد قربت نہانے کی نیت کرلی پانی مستعمل ہو گیا۔ | ۲۶۷ |
| بے وضو کے کنویں میں جانے کا مسئلہ۔ | ″ |
| عورت کا جب تک حیض و نفاس منقطع نہ ہوا اگر وہ ٹھنڈک لینے کو پانی میں گھسی مستعمل نہ ہوگا | ″ |
| جنب کے دس کنووں میں جانے کا مسئلہ۔ | ″ |
| محدث کے دس کنووں میں جانے کا مسئلہ | ″ |
| دہ در دہ پانی میں نجاست نظر آنے والی پڑی ہو جب بھی سب طرف وضو جائز ہے | ۲۶۸ ۲۸۱ ۳۴۴ |
| عورت یا مرد کے بچے یا وضو و غسل سے جو پانی بچا دوسرے کو اس سے وضو جائز ہے | ۲۷۰ |
| آب مستعمل ہمارے سب اماموں کے نزدیک پاک ہے مگر قابل وضو نہیں۔ | ۲۷۳ |
| دہ در دہ پانی میں کھیتی یا نرکل قریب قریب اُگے اُسے کم نہ کر دیگا۔ | ۲۸۶ ۴۱۵ |
| جس پانی پر کائی جمی ہو اُسکا حکم۔ | ۲۸۹ |
| پانی پر برف جم گیا تو اس میں ہاتھ پاؤں ڈالکر وضو کرنا کیسا ہے۔ | ″ |
| پانی اوپر دہ در دہ ہے اور نیچے کم اُسکے دونوں حصوں کا حکم۔ | ۲۹۰ |
| نیچے دہ در دہ ہے اور اوپر کم تو دونوں حصوں کا حکم۔ | ″ |
| کھیتیاں وہ کونسا پانی ہے کہ جب تک ٹھہرے نجس ہو جائیگا اور گھٹ جائے تو نجس نہ ہوگا۔ | ″ |
| مصنف کی تحقیقات کہ دہ در دہ مربع ہونا ضرور نہیں صرف سو ہاتھ کی مساحت درکار ہے۔ | ″ |
| بڑے حوض سے ایک چھوٹا حوض نکالا گیا اُسکا حکم۔ | ۲۹۳ ۳۴۱ |
| چھوٹا حوض جسکے ایک طرف سے پانی آتا دوسری طرف سے نکل جاتا ہے اگرچہ چوڑا ہو پانی جاری ہونیکا مانع نہیں | ۲۹۴ |
| سوتوں سے پانی اُبلے اور نالی سے بہے تو وہ آب جاری ہے۔ | ″ |

شرعۃ الاسلام میں لوگ سے اسلام کی سنتوں سے بتایا فرماتے ہیں المحافظۃ علی الوضوء سنۃ الاسلام اھ اوسکی شرح مفاتیح الجنان ومصابیح الجنان میں بستان العارفین امام فقیہ ابو اللیث سے ہے بلغنا ان اللہ تعالٰی قال لموسٰی علیہ الصلٰوۃ والسلام یاموسٰی اذا اصابتک مصیبۃ وانت علی غیر وضوء فلا تلومن الا نفسک یعنی ہمکو حدیث پہنچی کہ اللہ عزوجل نے موسٰی علیہ الصلٰوۃ والسلام سے فرمایا اے موسٰی اگر بے وضو ہونیکی حالت میں تجھے کوئی مصیبت پہنچے تو خود اپنے آپکو ملامت کرنا۔ اوسی میں کتاب خالصۃ الحقائق ابو القاسم محمود بن احمد فارابی سے ہے قال بعض اھل المعرفۃ من داوم علی الوضوء اکرمہ اللہ تعالٰی بسبع خصال اھ یعنی بعض عارفین نے فرمایا جو ہمیشہ باوضو رہے اللہ تعالٰی اوسے سات فضیلتوں سے مشرف فرمائے ملائکہ اوسکی صحبت میں رغبت کریں قلم اوسکی نیکیاں لکھتا رہے اوسکے اعضا تسبیح کریں اوسے تکبیر اولٰی فوت نہ ہو جب سوئے اللہ تعالٰی کچھ فرشتے بھیجے کہ جن وانس کے شر سے اوسکی حفاظت کریں سکرات موت اوسپر آسان ہو جبتک باوضو ہو امانِ الٰہی میں رہے اوسی میں بحوالہ مقدمہ غزنویہ وخالصۃ الحقائق انس بن مالک رضی اللہ تعالٰی عنہ سے ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ عزوجل فرماتا ہے من احدث ولم یتوضأ فقد جفانی جسے حدث ہوا اور وضو نہ کرے اوس نے میرا کمال ادب جیسا چاہیے ملحوظ نہ رکھا اقول واللہ اعلم مگر ظاہراً یہ حدیث بے اصل ہے تشھد بہ قرینۃ من نظرہ فیہ بتمامہ وایضا لوصح لوجبت استدامۃ الوضوء ولا قائل بہ واللہ تعالٰی اعلم ثالثًا وہ تنظیف ہے اور دین کی بنا نظافت پر ہے اور شک نہیں کہ تجدید موجب تنظیف مزید۔ ولہٰذا جمعہ وعیدین وعرفہ واحرام ووقوف عرفات ووقوف مزدلفہ وحاضری حرم وحاضری سرکار اعظم ودخول منٰی ورمی جمار ہرسہ روز وشب برات وشب قدر وشب عرفہ وحاضری مجلس میلاد مبارک وغیرہا کے غسل مستحب ہوئے درمختار میں قول ماتن سن لصلٰوۃ جمعۃ وعید لھا کے بعد ہے وکذا للدخول المدینۃ وللحضور مجمع الناس لھا ان سب میں نماز کے لیے وسیلہ ہونا کہاں کہ جنابت نہیں رابعًا شرع میں وسیلہ ہی ہوکر مشروع ہوتا تو ایکبار کوئی فعل مقصود کرلینے کے بعد بھی تجدید مکروہ ہی رہتی کہ پہلا وضو جبتک باقی ہے وسیلہ باقی ہے تو دوبارہ کرنا تحصیل حاصل وبیکار واسراف ہے خامسًا بلکہ چاہیے تھا کہ شرع مطہر وضو میں تثلیث بھی مسنون نہ فرماتی کہ وسیلہ تو ایکبار دھونے سے حاصل ہوگیا اب دوبارہ سہ بارہ کس لیے سادسًا رزین نے عبداللہ بن زید رضی اللہ تعالٰی عنہ سے روایت کی ان رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم توضأ مرتین مرتین وقال ھو نور علٰی نور یعنی رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے وضو میں اعضائے کریمہ دو دو بار دھوئے اور فرمایا یہ نور پر نور ہے ایک ہی بار کے دھونے میں نور حاصل تھا پھر دوبارہ اور سہ بارہ نور پر نور لینا فضول نہ ہوا تو اسپر اور زیادت کیوں فضول ہوگی حالانکہ انھیں رزین کی حدیث میں ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں الوضوء علی الوضوء نور علٰی نور وضو پر وضو نور پر نور ہے سابعًا ابوداود وترمذی وابن ماجہ عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالٰی عنہما سے راوی رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں من توضأ

علی طہر کتب اللہ لہ عشر حسنات جو باوضو وضو کرے اوسکے لیے دس نیکیاں لکھی جائین مناوی نے تیسیر مین کہا ای
عشر وضوءات یعنی دس بار وضو کرنے کا ثواب لکھا جائے ظاہر ہے کہ حدیثون مین فصل نماز وغیرہ کی قید نہین تو مشائخ کرام کا اتفاق
اور حدیث کریم کا اطلاق دونون متوافق ہین اسی بنا پر سیدی عارف باللہ علامہ عبد الغنی نابلسی رحمہ اللہ تعالی نے یہان محقق حلبی
کا خلاف فرمایا رد المحتار مین ہے لکن ذکر سیدی عبد الغنی النابلسی ان المفہوم من اطلاق الحدیث مشروعیتہ ولو
بلا فصل بصلاۃ او مجلس اٰخر ولا اسراف فیما ھو مشروع اما لو کررہ ثالثا او رابعا فیشترط لمشروعیتہ الفصل
بما ذکر والا کان اسرافا محضا اھ فتامل اھ **اقول** لکن اطلاق الحدیث یشمل الثالث والرابع ایضا و ایضا
اذا لم یکن اسرافا فی الثانی لم یکن فی الثالث والرابع وکان المولی النابلسی قدس سرہ القدسی نظر الی لفظ
الوضوء علی الوضوء فھما وضوان فحسب وکذلک من توضأ علی طھر **اقول** وھذا لایخفی فقولہ تعالی وھنا
علی وھن لایدل ان ھناک وھنین فقط وکان الشامی الی ھذا اشار بقولہ تأمل تأمل سیأتی ما اخذ کلام العارف
مع الکلام علیہ قریبا ان شاء اللہ تعالی **ثامنا اقول** حل یہ ہے کہ جو وضو فرض ہے وہ وسیلہ ہے کہ شرط صحت یا جواز ہے اور شروط
وسائل ہوتے ہین مگر جو وضو مستحب ہے وہ صرف ترتب ثواب کے لیے مقرر فرمایا جاتا ہے تو قصد ذاتی سے خالی نہین اگرچہ اوس سے
عمل مستحب فیہ مین حسن بڑھے کہ مستحب کی یہی شان ہے کہ وہ اکمال سنن کے لیے ہوتا ہے اور سنن اکمال واجب اور واجب اکمال
فرض **اقول** اور فرض اکمال ایمان کے لیے اس سے اونکا غیر مقصود ہونا لازم نہین آتا خلاصہ و بزازیہ و خزانۃ المفتین مین ہے
الواجبات اکمال الفرائض والسنن اکمال الواجبات والاداب اکمال السنن درمختار باب ادراک الفریضہ مین ہے یاتی
بالسنۃ مطلقا ولو صلی منفردا علی الاصح لکونھا مکملات اوسکی بحث تراویح مین ہے ھی عشرون رکعۃ حکمتہ مساواۃ
المکمل للمکمل و لہذا ہمارے ائمہ تصریح فرماتے ہین کہ وضوئے بے نیت پر ثواب نہین بحر الرائق مین ہے اعلم ان النیۃ لیست
شرطا فی کون الوضوء مفتاحا للصلاۃ قیدنا بقولنا فی کونہ مفتاحا لانھا شرط فی کونہ سببا للثواب
علی الاصح اور مستحب پر ثواب ہے تو وضوئے مستحب محتاج نیت ہوا اور وسائل محضہ محتاج نیت نہین ہوتے
فتح القدیر و بحر الرائق مین ہے اذا لم ینو حتی لم یقع عبادۃ سببا للثواب فھل یقع الشرط المعتبر للصلاۃ حتی تصح بہ
اولا قلنا نعم لان الشرط مقصود التحصیل لغیرہ لا لذاتہ فکیف حصل حصل المقصود وصار کستر العورۃ و
باقی شروط الصلاۃ لایفتقر اعتبارھا الی ان تنوی تو ثابت ہوا کہ وضوئے مستحب وسیلہ نہین وھو المقصود والحمد للہ
الودود **تاسعا** محقق حلبی کا یہ استناد کہ اکیلا سجدہ (یعنی سجدہ تلاوت و سجدہ شکر کے سوا محض سجدہ بے سبب) جبکہ عبادت
مقصودہ نہ تھا تو علما نے اوس پر حکم کراہت یا تو وضوئے جدید کی کراہت بدرجہ اولی **اقول** خود محقق رحمہ اللہ نے آخر غنیۃ میں

سجدہ نماز و سہو و تلاوت و نذر و شکر پانچ سجدے ذکر کرکے فرمایا اما بغیر سبب فلیس بقربۃ ولا مکروہ یعنی سجدہ بے سبب مین نہ ثواب نہ کراہت نقلہ عن المجتبی مقرا علیہ ونقلہ عن الغنیۃ فی رد المحتار ایضا واقرہ ھھنا واعتمد ذلک ثمہ الا ان یحمل ما ھنا علی کراھۃ التنزیہ وما ثم علی نفی المأثم ای کراھۃ التحریم فیتوافقان لکن یحتاج [ف۲۴] الحکم بکراھتہ ولو تنزیھا الی دلیل یفیدہ شرعا کما تقدم وھو لم یستند ھھنا الی نقل فاللّٰہ تعالی اعلم عاشرا اقول [ف۲۵] وباللّٰہ التوفیق [ف۱] سجدہ سب سے زیادہ خاص حاضری دربار ملک الملوک عزجلالہ ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم فرماتے ہین اقرب ما یکون العبد من ربہ وھو ساجد فاکثروا الدعاء سب حالتوں سے زیادہ سجدہ مین بندہ اپنے رب سے قریب ہوتا ہے تو اوسمین دعا بکثرت کرو رواہ مسلم وابوداود والنسائی عن ابی ھریرۃ رضی اللّٰہ تعالی عنہ اور دربار شاہی مین بے اذن حاضری جرأت ہے اور سجدہ بے سبب کے لیے اذن معلوم نہین ولہذا شافعیہ کے نزدیک حرام ہے کما صرح بہ الامام الاردبیلی الشافعی فی الانوار اس بنا پر اگر سجدہ بے سبب مکروہ ہو تو وضو کا اوسپر قیاس محض بلاجامع ہے ترجما علامہ شامی کا اوسکی تائید مین فرمانا کہ ہدیۂ ابن عماد مین ہے قال فی شرح المصابیح انما یستحب الوضوء اذا صلی بالوضوء الاول صلاۃ کذا فی الشرعۃ والقنیۃ اھ وکذا ما قالہ المناوی فی شرح الجامع الصغیر حدیث من توضأ علی طھر ان المراد الوضوء الذی صلی بہ فرضا او نفلا کما بینہ فعل راوی الخبر ابن عمر رضی اللّٰہ تعالی عنہما فمن لم یصل بہ شیئا لا یسن لہ تجدیدہ اھ ومقتضی ھذا کراھتہ وان تبدل المجلس ما لم یؤد بہ صلاۃ او نحوھا اھ اقول [ف۲۶] شرعۃ الاسلام مین اسکا پتا نہین اوسمین صرف اسقدر ہے التطھر لکل صلاۃ سنۃ النبی علیہ الصلاۃ والسلام ہان سید علی زادہ نے اوسکی شرح مین مضمون مذکور شرح مصابیح سے نقل کیا اور اوس سے پہلے صاف تعمیم کا حکم دیا حیث قال فالمؤمن ینبغی ان یجدد الوضوء فی کل وقت وان کان علی طھر قال صلی اللّٰہ تعالی علیہ وسلم من توضأ علی طھر کتب لہ عشر حسنات وقال فی شرح المصابیح تجدید الوضوء فی کل وقت انما یستحب اذا صلی بالوضوء الاول صلاۃ والا فلا اھ قلت [ف۲۷] وبہ ظھر ان قولہ کذا فی الشرعۃ ای شرحھا اشارۃ الی قولہ قال فی شرح المصابیح لا داخل تحت قال بہرحال اولا [ف۲] قنیہ کا حال ضعف معلوم ہے اور شرح شرعہ بھی مبسوط ونہایہ وعنایہ ومعراج الدرایہ وکافی وفتح القدیر وحلیہ وسراج وخلاصہ وتاطفی مین کسی کے معارض نہین ہوسکتی نہ کہ اونکا اور اونکے ساتھ اور کتب کثیرہ سب کے مجموع کا معارضہ کرے پھر اعتبار منقول عنہ کا ہے اور شرح مصابیح [ف۳] شروح حدیث سے ہے معتمدات فقہ کا مقابلہ نہ کریگی نہ کہ مسئلہ اتفاق علامہ مصطفی رحمتی نے شرح مشارق ابن ملک کے نص صریح کو اسی بنا پر رد کیا اور اوسے اطلاقات کتب مذہب کے مقابل معارضہ کے قابل نہ مانا اور خود علامہ شامی نے اوسے نقل کرکے مقرر رکھا حیث قال علی قولہ لکن فی شرح المشارق لابن ملک لو طلبہا وھی نائمۃ لا یحلہا للاول لعدم ذوق العسیلۃ فیہ ان ھذا الکتاب لیس موضوعا لنقل

المذهب واطلاق المتون والشروح يرده وذوق العسيلة للنائمة موجود حكما الا يرى ان النائم اذا وجد البلل يجب عليه الغسل وكذا المغمى عليه الخ ثانیاً علامہ مناوی شافعی ہیں فقہ میں اونکا کلام نصوص فقہ حنفی کے خلاف کیا قابل ذکر ثالثاً وہی مناوی اسی جامع صغیر کی شرح تیسیر میں کہ شرح کبیر کی تلخیص ہے اسی حدیث کے نیچے فرماتے ہیں فتجديد الوضوء سنة مؤكدة اذا صلى بالاول صلاۃ ما معلوم ہوا کہ لایسن سے اونکی مراد نفی سنت مؤکدہ ہے وصاحب الدار ادریہی اور اوسکی نفی مقتضی کراہت نہیں کما لایخفی **وجہ دوم** ایک جلسہ میں وضو کی تکرار مکروہ ہے سراج وہاج میں اسے اسراف کہا تو قبل تبدل مجلس وضو علی الوضو کی نیت کیونکر کرسکتا ہے۔ یہ شبہہ بحر الرائق کا ہے کہ اوسی عبارت خلاصہ پر وارد فرمایا **اقول** جس مسئلہ عبارت سراج سے اعتراض فرمایا وہ خود سراج کا بھی مسئلہ ہے ہندیہ میں ہے ولو زاد على الثلث لطمانينة القلب عند الشك او بنية وضوء اخر فلا باس به هكذا في النهاية والسراج الوهاج کیا کلام سراج خود اپنے مناقض ہے اور اگر ہے تو اونکا وہ کلام احق بالقبول ہوگا جو عامۂ اکابر فحول کے موافق ہے یا وہ کہ اون سب کے اور خود اپنے بھی مخالف ہے لاجرم صاحب بحر کے برادر و تلمیذ نے نہر الفائق میں ظاہر کردیا کہ سراج نے ایک مجلس میں چند بار وضو کو مکروہ کہا ہے دوبار میں حرج نہیں تو اعتراض نہ رہا سراج وہاج کی عبارت یہ ہے لو تكرر الوضوء في مجلس واحد مرارا لم يستحب بل يكره لما فيه من الاسراف اھ وهذا هو ملخص ما قدمنا عن المولى النابلسي رحمه الله تعالى **اقول** وبالله التوفيق وضوئے جدید میں کوئی غرض صحیح مقبول شرع ہے یا نہیں اگر نہیں تو واجب کہ مطلقاً تجدید مکروہ و ممنوع ہو اگرچہ ایک ہی بار اگرچہ مجلس بدلکر اگرچہ ایک نماز پڑھکر کہ بیکار بہانا ہی اسراف ہے اور اسراف ناجائز اور اگر غرض صحیح ہے مثلاً زیادت نظافت تو وہ غرض زیادت قبول کرتی ہے یا نہیں اگر نہیں تو ایک ہی بار کی اجازت چاہیے اگرچہ مجلس بدل جائے کہ تبدل مجلس نامتزاید کو متزاید نہ کردیگا وہ کونسی غرض شرعی ہے کہ ایک جگہ بیٹھے بیٹھے تو قابل زیادت نہیں اور یہاں سے اوٹھکر ایک قدم ہٹکر بیٹھ جائے تو از سر نو زیادت پائے اور اگر ہاں تو کیا وجہ ہے کہ مجلس میں دوبارہ تکرار کی اجازت نہ ہو بالجملہ جگہ بدلنے کو اسباب میں کوئی دخل نظر نہیں آتا تو قدم قدم ہٹکر سو بار تکرار کی اجازت اور بے ہٹے ایکبار سے زیادہ کی ممانعت کوئی وجہ نہیں رکھتی احادیث بیشک مطلق ہیں اور ہمارے ائمہ کا متفق علیہ مسئلہ بھی یقیناً مطلق اور ایک و متعدد کا تفرقہ نا موجہ واللہ سبحنہ وتعالٰی اعلم وأشار في الدر الى الجواب بوجه اخر فقال لعل كراهة تكراره في مجلس تنزيهية اھ اي فلا يخالف قولهم لو زاد بنية وضوء اخر فلا باس به لان الكلمة تستعمل غالبا في كراهة التنزيه **اقول** ويبتنى على ما اختاره ان الاسراف مكروه تحريما لان المستثنى اذا ثبتت فيه كراهة التنزيه فلو لم تكن في المستثنى منه الا هي لم يصح الثنيا فان قلت معا مسألة الزيادة للطمانينة عند الشك وقد حكموا عليهما بحكم واحد وهو لا باس به وهذه الزيادة مطلوبة قطعا لقوله صلى الله تعالى عليه وسلم دع ما يريبك فكيف يحمل على كراهة التنزيه **قلت** المعنى لا يمنع شرعا فيشمل المكروه تنزيها

والمستحب ھذا وردہ فی ردالمحتار اخذا من ط بانہم صرحوا بانہ نور علی نور قال وفیہ اشارۃ الی انہ مندوب فکلمۃ لاباس وان کان الغالب استعمالہا فیما ترکہ اولٰی لکنہا قد تستعمل فی المندوب کما فی البحر من الجنائز والجہاد اھ اقول (٥٣٤) الندب لاینافی الکراھۃ فلایبعد ان یکون مندوبا بالنظر لنفسہ لما فیہ من الفضیلۃ لکن ترکہ فی مجلس واحد اولٰی قال فی الحلیۃ النفل لاینافی عدم الاولویۃ اھ ذکرہ فی صفۃ الصلٰوۃ مسألۃ القراءۃ فی الاخریین وقال السید ط فی حواشی المراقی الکراھۃ لاتنافی الثواب افادہ العلامۃ نوح اھ قالہ فی فصل اللاحق بالامامۃ مسألۃ الاقتداء بالمخالف نعم یرد علیہ ما ذکرنا ان لااثر للمجلس فیما ھنا واللہ تعالٰی اعلم **وجہ سوم** یہ سب کچھ سہی پھر تجدید وضو تو بعد تکمیل وضو ہے اور اتمام اثنائے وضو میں تجدید کیسی۔ یہ اعتراض علامہ علی قاری کا ہے کہ مرقاۃ موضع مذکور میں اصل مسئلہ دائرہ یعنی بہ نیت وضو علی الوضو تین بار سے زیادہ اعضاء دھونے پر ایراد کیا والی ھذا اشار ط اذ قال علی قول الدر لقصد الوضوء علی الوضوء ظاھرہ ان نیۃ وضوء اٰخر متحققۃ فی الغرفۃ الرابعۃ او الخامسۃ والکراھۃ والحدیث یدل علی غیر ھذا اھ **قلت** (٥٣٥) وکانہ الی ھذا نظر العلامۃ البحر فزاد علی خلاف سائر المعتمدات قید الفراغ من الاول وعزاہ لاکثر شروح الھدایۃ مع عدمہ فیہا فیما علمنہ رحمہ اللہ تعالٰی انہ ھو المحمل المتعین لکلامہم فقال وعلی الاقوال کلہا لو زاد لطمانینۃ القلب عند الشک او بنیۃ وضوء اٰخر بعد الفراغ من الاول فلاباس بہ لانہ نور علی نور وکذا ان نقص لحاجۃ لاباس بہ کذا فی المبسوط واکثر شروح الھدایۃ اھ ثم بعد ھذا الحمل البعید من کلامہم کل البعد تکلم فیہ باتحاد المجلس کما تقدم قال الا ان یحمل علی ما اذا اختلف المجلس وھو بعید کما لایخفی اھ **اقول** (٥٣٦) رحمک اللہ ورحمنا بک اولیس ما حملتم علیہ ابعد فاین الزیادۃ علی الثلث فی الغسلات من التجدید بعد انھاء الوضوء الاول یہ اعتراض ضرور محتاج توجیہ ہے وانا **اقول** (٥٣٧) وباللہ استعین شیئ کے اسباب شروط ہوں یا احکام و آثار اوسکا ذکر اگرچہ مطلق ہو اون سب کی طرف اشعار کرے کہ سبب و مشروط کا وجود بے سبب و شرط نہ ہوگا ان عقلیا فعقلیا او شرعیا فشرعیا کصلٰوۃ الظہر قبل الزوال او بدون نیۃ نہ شیئ اپنے احکام و آثار سے خالی ہوگی کہ یہ دونوں فریق دو طرف تقدم و تاخر ذاتی میں لوازم وجود شیئ ہیں والشیئ اذا ثبت ثبت بلوازمہ تبیین الحقائق مسئلہ ذکاۃ الجنین میں ہے ای اذا ذبحوہ ذکوہ وھذا مثل ما یروی انہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم اذن فی اکل لحم الخیل ای اذا ذبح لان الشیئ اذا عرف شرطہ وذکر مطلقا ینصرف الیہا کقولہ تعالٰی اقم الصلٰوۃ ای بشروطہا اب وضو دو قسم ہے واجب ومندوب۔ واجب کا سبب معلوم ہے کہ اوس چیز کا ارادہ جو بغیر اسکے حلال نہ ہو جیسے نماز یا سجدہ یا مصحف کریم کو ہاتھ لگانا اور مندوب کے اسباب کثیر ہیں ازانجملہ (۱) قہقہہ سے ہنسنا (۲) غیبت کرنا (۳) چغلی کھانا (۴) کسی کو گالی دینا (۵) کوئی فحش لفظ زبان سے نکالنا (۶) جھوٹی بات صادر ہونا (۷) حمد و نعت و منقبت و نصیحت کے علاوہ کوئی دنیوی شعر پڑھنا (۸) غصہ آنا

بدن چھو جائے تو وضو کا اعادہ مستحب ہے (۱۱) ناف سے گھٹنے تک اپنے بدن کا کوئی حصہ اگرچہ کھجانے میں اگرچہ بھولے سے بلا حائل ہاتھ لگ کر
لگ جانا (۱۲) ہتھیلی یا کسی اونگلی کا پیٹ اپنے یا پرائے ستر غلیظ یعنی ذکر یا فرج یا دبر کو بے حائل چھو جانا اگرچہ وہ دوسرا آدمی کتنا ہی چھوٹا
بچہ یا مردہ ہو (۱۳) نامحرم عورت کے کسی حصہ جلد سے اپنا کوئی حصہ جلد بے حائل چھو جانا اگرچہ اپنی زوجہ ہو اگرچہ عورت مردہ یا بہت بڑھیا ہو
اگرچہ نہ قصد ہو نہ شہوت چاہئے نہ لذت پائے جبکہ وہ عورت بہت صغیرہ چار پانچ برس کی بچی ہو (۱۴) اگر اوس چھو جانے سے لذت آئی
تو نامحرم کی بھی قید نہیں نہ جلد کی خصوصیت نہ بے حائل کی ضرورت مثلاً رقیق یا متوسط حائل کے اوپر سے اپنی بہن یا بیٹی کے بال سے
مس ہو جانے پر اتفاقاً لذت کا آجانا جبکہ عورت قابل لذت ہو اور حائل بہت بھاری مثل رضائی وغیرہ کے نہ ہو (۱۵) نامحرم عورت قابل
لذت کو بقصد شہوت چھونا اگرچہ حائل کتنا ہی بھاری ہو اگرچہ اپنی زوجہ ہو اگرچہ لذت نہ پائے مثلاً لحاف کے اوپر سے اوسکے بالوں پر ہاتھ
رکھنا۔ اور اسکے سوا اور بہت صورتیں ہیں اور ایک اصل کلی یہ ہے کہ جس بات سے کسی امام مجتہد کے مذہب میں وضو جاتا رہتا ہو اوسکے وقوع
سے ہمارے مذہب میں اعادہ وضو مستحب ہے درمختار میں ہے الوضوء مندوب فی نیف وثلثین موضعا ذکرتها فی الخزائن منها بعد کذب
وغيبة وقهقهة وشعر واكل جزور وبعد كل خطيئة وللخروج من خلاف العلماء اھ اقول[٥٣٨] والحقت النميمة لانها كالغيبة
او اشد ثم رأيتها في ميزان الامام الشعراني وغيره والحقت[٥٣٩] الفحش لانه اخنا من الشعر وبما يدخل في قوله كل خطيئة والشتم
لانه اخبث واخنع ثم رأيت التصريح به في انوار الشافعية ردالمحتار میں ہے منها الغضب ونظر لمحاسن امرأة وبعد كذب وغيبة
لانهما من النجاسات المعنوية ولذا يخرج من الكاذب نتن يتباعد منه الملك الحافظ كما في الحديث وكذا اخبر صلى الله تعالى عليه وسلم
عن ريح منتنة بانها ريح الذين يغتابون الناس والمؤمنين ولالف ذلك منا وامتلاء انوفنا منها لا تظهر لنا كالساكن في محلة
الدباغين وقهقهة لانها لما كانت في الصلاة جناية تنقض الوضوء اوجبت نقصان الطهارة خارجها فكان الوضوء منها مستحبا
كما ذكره سيدي عبد الغني النابلسي في نهاية المراد على هدية ابن العماد وشعر اي قبيح وللخروج من خلاف العلماء كمس ذكره وامرأة اھ ملتقطا
میزان امام شعرانی قدس سرہ الربانی میں ہے سمعت سیدی علیا الخواص رحمه الله تعالى يقول وجه من نقض الطهارة
بالقهقهة او لمس الممكن مقعده او مس ابطه فيه صنان او مس ابرص او اجذم او كافر او صليب او غير ذلك مما وردت
فيه الاخبار الاخذ بالاحتياط قال وجميع النواقض متولدة من الاكل وليس لنا ناقض من غير الاكل ابدا فلولا الاكل
والشرب ما اشتهينا لمس النساء ولا تكلمنا بغيبة ولا نميمة اھ بالالتقاط كتاب الانوار امام یوسف اردبیلی میں ہے لا ينتقض بالاكل
والشتم والغيبة والنميمة والغضب ويستحب في الكل الخلاف فتح المعين بشرح قرة العين للعلامة زين الشافعي تلميذ ابن حجر مکی
میں ہے يندب الوضوء من لمس يهودي ونظر بشهوة ولو الى محرم وتلفظ بمعصية وغضب رحمة الامة في اختلاف الائمة میں ہے
اتفقوا على ان من مس فرجه بعضو غير يده لا ينتقض وضوءه واختلفوا فيمن مس ذكره بيده فقال ابو حنيفة لا ينتقض

والشافعی ینتقض بالمس بباطن کفہ دون ظاہرہ من غیر حائل بشہوۃ او بغیرہ والمشہور عن احمد انہ ینتقض بباطن کفہ
وبظاہرہ میزان میں ہے وجہ من نقض الطہارۃ بلمس الذکر بظہر الکف او بالید الی المرفق ہو الاحتیاط لکون الید تطلق علی ذلک
کما فی حدیث اذا افضی احدکم بیدہ الی فرجہ ولیس بینہما ستر ولا حجاب فلیتوضأ انوار ائمۂ شافعیہ میں ہے اسباب الحدث اربعۃ
الرابع مس فرج ادمی بالراحۃ او بطون اصابع قبلا کان او دبرا ناسیا او عامدا من ذکر او انثی صغیرا او کبیر حی او میت من نفسہ او غیرہ
ولو مس برؤس الاصابع او بما بینہا فلا الا ببطن الکف او بحرف الکفین او مس انثییہ او الیتیہ او عجانہ او عانتہ لم ینتقض
آدمی میں ہے الثالث لمس بشرۃ المرأۃ الکبیرۃ الاجنبیۃ بلا حائل فان لمس شعرا او سنا او ظفرا او بالشعر او السن او الظفر او صغیرۃ
لا تشتہی او محرما بنسب او رضاع او مصاہرۃ او کبیرۃ اجنبیۃ مع حائل وان رق ولو بشہوۃ لم ینتقض ولو لمس امرأتہ او امتہ او
میتۃ او عجوزۃ فانیۃ او بلا شہوۃ او بلا قصد انتقض واذا کانت للمرأۃ فوق سبع سنین فلا نشک فی انتقاض الوضوء بلمسہا واما
اذا کانت دون ست سنین فاصحابنا خرجوا علی قولین المذہب انہ لا ینتقض عشماویہ اور اسکی شرح جواہر زکیہ للعلامۃ احمد المالکی میں ہے
(و) ینتقض الوضوء (لمس) اجنبیۃ یلتذ بمثلہا عادۃ ولو ظفرہا او شعرہا او فوق حائل خفیف قیل والکثیف (وان لم یقصد اللذۃ
ولم یجدہا فلا وضوء علیہ) حاشیہ علامہ صفتی میں ہے قولہ لمس اجنبیۃ ہذا ضعیف والمعتمد ان وجود اللذۃ بالمحرم ناقض فلا فرق
بین المحرم وغیرہا الا فی القصد وحدہ بدون وجدان ففی الاجنبیۃ ناقض وفی المحرم غیر ناقض قولہ عادۃ ای عادۃ الناس الا للتی
وجدہ فخرج بہ صغیرۃ لا تشتہی کبنت خمس وعجوز مسنۃ انقطع منہا ارب الرجال بالکلیۃ قولہ والکثیف قال الشیخ فی
حاشیۃ ابی الحسن المعتمد ان الاقسام ثلثۃ خفیف جدا وکثیف لا جدا کالقباء وجدا کالطراحۃ فلا ولان حکمہما النقض
علی الراجح واما الاخیر فالنقض فی القصد دون الوجدان مستحب وضو اور بھی ہیں مگر یہاں وہی اکثر ذکر کیے جنکا وضو میں وقوع عادۃً بعید نہ ہو
ولہذا کفار کی وہ قسمیں بیان کر دی ہوئیں جو بغلط مدعی اسلام ہیں کہ انمیں بہتیرے نماز پڑھتے وضو کرتے مسجدوں میں آتے ہیں تو وضو کرتے میں انسے بدن
چھو جانا بعید نہیں یونہی کبھی وضو کرتے میں پانی کم ہو جاتا اور آدمی اپنی کنیز یا خادمہ یا زوجہ وغیرہا سے مانگتا اور لینے میں ہاتھ سے ہاتھ لگ جاتا ہے وغیر ذلک کامل
احتیاط والے کو ان مسائل پر اطلاع نہایت مناسب ہے۔ آپ نے فصل نماز وغیرہ عبادات مقصودہ یا بے تبدل مجلس اعادۂ وضو کی کراہت اگر ہوگی بھی تو
وہاں کہ اعادہ کے لیے کوئی سبب خاص نہ ہو ورنہ بعد وجود سبب وہ بیوجہ نہیں کہ اسراف ہو اور اگر مراعات خلاف میں نزاع ہو بھی کرے کہ رعایت خلاف
وہیں مستحب ہے کہ اپنے مذہب کا مکروہ نہ لازم آئے کما فی ردالمحتار وغیرہ تو پہلی نو دس صورتیں کہ گویا حدث معنوی و نجاست باطنی مانی گئیں اثنائے
وضو میں انکا وقوع کیا نادر ہے اور شک نہیں کہ دربارۂ نقض ونقض ضوء بعض وضو کا حکم ایک ہی ہے جسطرح وضوئے کامل پر کوئی ناقض طاری ہونے
سے پورا وضو جاتا رہتا ہے اور خلال وضو میں اسکے وقوع سے جتنا وضو ہو چکا ہے اتنا ٹوٹ جاتا ہے یونہی یہ اشیا جنسے طہارت ناقص ہو کر بے نور ہو جا
ہی جب کامل وضو پر واقع ہوں تو پورے وضو کا اعادہ مستحب ہوگا اور اثنائے وضو میں ہوں تو جتنا کر چکا ہے اسقدر کا۔ اور بہرحال یہ وضوئے آخر

یا وضو علی الوضوء سے خارج نہ ہوگا کہ وضو سے اول منتقض نہ ہوا۔ اس تقریر پر نہ صرف یہی وجہ اخیر بلکہ تینوں وجہیں مندفع ہوگئیں وللہ الحمد **صورت ثانیہ** یعنی شک میں فقیر نے نہ دیکھا کہ کسی کو شک ہوا سوا ملا علی قاری کے کہ اونھوں نے شک کو بکسر ساقط اللحاظ کیا اور اوسکے اعتبار کو وسوسہ کی طرف منجر مانا مرقاۃ میں فرمایا قلت اما قولہ (ای قول الامام النسفی فی الکافی) لطمانینۃ القلب عند الشک ففیہ ان الشک بعد التثلیث لا وجہ لہ وان وقع بعدہ فلا نہایۃ لہ وھو الوسوسۃ ولہذا اخذ ابن المبارک بظاھرہ فقال لا امن اذا زاد علی الثلث انہ یاثم وقال احمد واسحق لا یزید علیہا الا مبتلی ای بالجنون لمظنۃ انہا الزیادۃ یحتاط لدینہ قال ابن حجر ولقد شاھدنا من الموسوسین من یغسل یدہ فوق المئین وھو مع ذلک یعتقد ان حدثہ ھو الیقین قال واما قولہ (ای الامام النسفی) لانہ امر بترک ما یریبہ ففیہ ان غسل المرۃ الاخری مما یریبہ فینبغی ترکہ الی ما لا یریبہ وھو ما عینہ الشارع لیتخلص عن الریبۃ والوسوسۃ اھ **اقول** اولاً شک کے لیے منشا صحیح ہوتا ہے مثل سہو وغفلت بخلاف وسوسہ۔ اول بلاشبہہ شرعاً معتبر اور فقہ میں صدہا مسائل اوسپر متفرع۔ اگر اوسے ساقط اللحاظ کریں تو شک کا باب ہی مرتفع ہوجائیگا اور ایک جم غفیر مسائل واحکام سے جنپر اطباق واتفاق ائمہ ہے انکار کرنا ہوگا **ثانیاً** حدیث دع ما یریبک الی ما لا یریبک کا صریح ارشاد ہے مشکوک کا خود متیقن ہو کہ مشکوک مین ریب ہے اور متیقن بلا ریب یہ کہ شک کا کچھ لحاظ نہ کرو اور امر مشکوک ہی پر قانع رہو کہ یہ ما لا یریبک نہ ہوا بلکہ یریبک **ثالثاً** صحیح مسلم شریف مین ابو سعید خدری رضی اللہ تعالی عنہ سے ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم فرماتے ہین اذا شک احدکم فی صلاتہ فلم یدر کم صلی ثلثا او اربعا فلیطرح الشک ولیبن علی ما استیقن ثم یسجد سجدتین قبل ان یسلم فان کان صلی خمسا شفعن لہ صلاتہ وان کان صلی تماما لاربع کانتا ترغیما للشیطن جب تم مین کسی کو اپنی نماز مین شک پڑے یہ نہ جانے کہ تین رکعتین پڑھین یا چار تو جتنی بات مشکوک ہے اوسے چھوڑ دے اور جسقدر پر یقین ہے اوسپر بنائے کار رکھے (یعنی صورت مذکورہ مین تین ہی رکعتین سمجھے کہ اسقدر پر یقین ہے اور چوتھی مین شک ہے تو چار نہ سمجھے لہذا ایک رکعت اور پڑھکر) سلام سے پہلے سجدہ سہو کرلے اب اگر واقع مین اوسکی پانچ رکعتین ہوئین تو یہ دونون سجدے (گویا ایک رکعت کے قائم مقام ہوکر) اوسکی نماز کا دوگانہ پورا کردین گے (ایک رکعت اکیلی نہ رہیگی جو شرعاً باطل ہے بلکہ ان سجدون سے ملکر گویا ایک نفل دوگانہ جداگانہ ہوجائیگا) اور اگر واقع مین چار ہی ہوئین تو یہ دونون سجدے شیطان کی ذلت وخواری ہونگے (کہ اوس نے شک ڈالکر نماز باطل کرنی چاہی تھی اوسکی چہلی اور مصطفی صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کی رحمت سے نماز پوری کی پوری رہی) یہ اس مطلب کا خاص جزئیہ خود حضور پرنور صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کے ارشاد اقدس سے ہے **رابعاً** مسند امام احمد مین سیدنا عبد الرحمن بن عوف رضی اللہ تعالی عنہ سے ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم فرماتے ہین من صلی صلاۃ یشک فی النقصان فلیصل حتی یشک فی الزیادۃ جسے نماز مین کامل یا ناقص کا شک ہو وہ اتنی پڑھے کہ کامل وزائد مین شک ہوجائے۔ مثلاً تین اور چار مین شبہہ تھا تو یہ تمامی ونقصان مین شک ہوا اسے حکم ہے کہ ایک رکعت اور پڑھے اب چار اور پانچ مین شبہہ ہوجائیگا کہ تمامی وزیادت مین شک ہے۔ یہ حدیث سے تو اوس مطلب کی دوسری تصریح ہے ہی مگر دکھانا یہ ہے کہ اسکی شرح مین خود ملا علی

فرماتے ہیں لیبن علی الاقل المتیقن فان زیادۃ الطاعۃ خیر من نقصانہا یعنی کم پر بنا رکھے جتنی یقیناً ادا کی ہیں کہ اگر واقع میں کامل ہو چکی تھیں
اور ایک رکعت بڑھ گئی تو یہ اس سے بہتر ہے کہ ایک رکعت کم رہ جائے طاعت کی افزونی اوسکی کمی سے افضل ہے تو معلوم نہیں یہ حکم وضو میں کیوں نہ
فرمایا حالانکہ اوسکی بیشی نماز میں رکعت بڑھا دینے کے برابر نہیں ہو سکتی **خامساً** [ف] وہ جو فرمایا تثلیث کے بعد شک کی کوئی وجہ نہیں اگر اس سے مراد علم
الٰہی میں تثلیث ہو لینا ہے یا علم متوضی میں، بر تقدیر ثانی بیشک شک کی کوئی وجہ نہیں مگر وہ ہرگز مراد نہیں کہ کلام شک میں ہے نہ علم میں اور بر تقدیر
اول علم الٰہی شک عبد کا کیا منافی۔ بندہ اوسپر مکلف ہے جو اوسکے علم میں ہے نہ اوسپر جو علم الٰہی میں ہے جسکے علم کیطرف اسے کوئی سبیل نہیں وسادساً
[ف] معلوم ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ تعالی علیہ وسلم غسل میں سر انور پر تین بار پانی ڈالتے اور اسیکا حکم مردوں عورتوں سب کو فرمایا خاص عورتوں کے
باب میں بھی یہی حکم بالتصریح ارشاد ہوا ہے صحیح مسلم و سنن اربعہ میں ام المومنین ام سلمہ رضی اللہ تعالی عنہا سے ہے میں نے عرض کی یا رسول اللہ
میں سر گندھواتی ہوں کیا نہاتے میں کھول دیا کروں فرمایا انما یکفیک ان تحثی علی راسک ثلث حثیات سر پر تین لپ پانی ڈال لیا کرو یہی
کافی ہے۔ آخر امر چہارم میں حدیث ابی داود ثوبان رضی اللہ تعالی عنہ سے گزری کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم نے فرمایا اما المرأۃ فلا علیہا
ان لا تنقضہ لتغرف علی راسہا ثلث غرفات بکفیہا عورت کو کچھ ضرور نہیں کہ اپنا گندھا سر کھولے بس تین لپ پانی ڈال لے ام المومنین
عائشہ رضی اللہ تعالی عنہا حضور اقدس صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کے طریقۂ غسل میں روایت فرماتی ہیں ثم یصب علی راسہ ثلث غرفات بیدیہ
پھر سر مبارک پر تین لپ ڈالتے تھے رویاہ عنہا رضی اللہ تعالی عنہا اور خود اپنا فرماتی ہیں لقد کنت اغتسل انا و رسول اللہ صلے اللہ تعالی
علیہ وسلم من اناء واحد وما ازید علی ان افرغ علی راسی ثلث افراغات میں اور رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم ایک برتن سے نہایا کرتے
اور میں اپنے سر پر تین ہی بار پانی ڈالتی یعنی جعد مبارک نہ کھولتیں رواہ احمد و مسلم بااینہمہ [ف] یہی ام المومنین صدیقہ رضی اللہ تعالی عنہا فرماتی ہیں
کان رسول اللہ صلے اللہ تعالی علیہ وسلم یتوضأ وضوءہ للصلاۃ ثم یفیض علی راسہ ثلث مرار ونحن نفیض علی رؤسنا خمسا
من اجل الضفر رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم نماز کا سا وضو کرکے سر اقدس پر تین بار پانی بہاتے تھے اور ہم بیبیاں سر گندھے ہونے کی وجہ سے
اپنے سروں پر پانچ بار پانی بہاتی ہیں رواہ ابوداود۔ اب کون کہہ سکتا ہے کہ معاذ اللہ امہات المومنین کا یہ فعل وسوسہ تھا حاشا بلکہ وہی اطمینان
قلب جسے علمائے کرام بیان فرماتے ہیں **سابعاً** [ف] دھو المحل سہ بار تین تین ہیں ایک یہ کہ متوضی جانتا ہے کہ میں نے تین بار دھو لیا ہر بار بالاستیعاب
پھر اوسکا دل مطمئن نہ ہوا اور چوتھی بار دھانا چاہے دوم یاد نہیں کہ تین بار پانی ڈالا یا دو بار سوم تثلیث تو معلوم ہے مگر ہر بار استیعاب میں شک ہے
ملحظ صورت اولے ہے جب تو فرماتے ہیں کہ تین بار ہو چکنے کے بعد شک کے کیا معنے۔ اپنا شک چھوڑے اور جو عدد شارع صلے اللہ تعالی
علیہ وسلم نے مقرر فرمایا اوسپر قانع رہے۔ اس صورت پر اونکا انکار بیشک صحیح ہے مگر یہ ہرگز مراد علما نہیں اونکا کلام صورت شک میں ہے اور یہ صورت صورت
علم ہے اور وسوسہ مردود و نامعتبر ہے۔ شک کی صورت دو صورت اخیر ہیں وہی مراد ائمہ ہیں اور انہیں قاری کا کوئی اعتراض وارد نہیں انہیں میں طمانینت قلب
ضرور مطلوب شرعی ہے جنمیں سے امہات المومنین کا پانچ بار پانی ڈالنا صورت اخیرہ ہے و باللہ التوفیق **ثامناً** جس مسئلہ پر ہمارے علماء کے کلام

مستفاد ہوں اپنے فہم سے اوس پر اعتراض کی شان نہیں صدہا متأخرین ہی کی نظر تنقیح ثابت نہ ہوتی ہو اگرچہ غنیہ بحر وقاری جیسے ہوں والحمد للہ رب العالمین

**تنبیہ** الحمد للہ کلام اپنے منتہی کو پہنچا اور اسراف کے معنے و حکم کی پوری کامل انکشاف پایا اب بتوفیق اللہ تعالٰی تحقیق حکم کی طرف باگ پھیریں **اقول** وباللہ التوفیق انصافاً چار قول میں کوئی ایسا نہیں جسے مطروح و ناقابل التفات سمجھے **قول سوم** کی غلطی محتاج بیان نہیں ہاں البحر وفتح وخلاصہ کی وقعت اور کنار خود ظاہر الروایۃ میں بحر المذہب کا نص ہے **قول دوم** کے ساتھ حلیہ وبحر کا ادب کہ اسے ہی کہ الفاظ فتوی سے ہے اور امام ابو زکریا نووی کو استظہار پر نظر کیجئے تو گویا اوسی پر اجماع کا پتہ چلتا ہے کہ اونھوں نے اسراف کی نہی پر اجماع علما نقل فرما کر نہی کراہت تنزیہ مراد ہونے کو اظہر بتایا **قول چہارم** جسے علامہ شامی نے شارح از مذہب گمان فرمایا تھا اوسکی تحقیق سن چکے اور یہ کہ یہی مختار در مختار و منیر الغائق و مفاد متشتتہ جواہر ہے وفتاوٰی و تبیین الحقائق ہے نیز زبدہ وحجہ سے مستفاد کہ انہیں بھی کراہت مطلق ہے جامع الرموز میں ہے تکرہ الزیادۃ علی الثلث کما فی الزاہدی طحطاوی علی المراقی میں ہے فتاوی الحجۃ یکرہ صب الماء فی الوضوء زیادۃ علی العدد المسنون والقدر المعھود لما ورد فی الخبر شرار امتی الذین یسرفون فی صب الماء بلکہ علامہ طحطاوی نے اوسپر اتفاق بتایا قول در لا اسراف فی الماء الجاری جائز لانہ غیر مضیع پر لکھتے ہیں ای لانہ یعود الیہ ثانیا فلو اخرجہ الماء غار یکرہ اتفاقا اھ ومن الظاہر ان ھذہ الکراھۃ مذکورۃ فی مقابلۃ الجواز فتکون تحریمیۃ اور ہماری تقریر سابق سے اوسکو دلائل کی قوت ظاہر ہے ہاں **قول اول** بعض شافعیہ سے منقول تھا مگر علامہ محقق ابراہیم حلبی نے کتب اصحابنا سے غنیہ میں اوسپر جزم فرمایا کما سمعت پھر علامہ ابراہیم حلبی و علامہ سید محمد مصری نے حواشی در میں اوسی پر اعتماد کیا اور اوسکے خلاف کو ضعیف بتایا در مختار میں قول مذکور جواہر نقل فرمایا لا اسراف فی الماء الجاری جائز علامہ طحطاوی اوسپر فرماتے ہیں ضعیف بل ھو مکروہ سواء کان فی وسط الماء او فی ضفتہ حیث کان لغیر حاجۃ اھ حلبی نیز دونوں حاشیوں میں ہے من المعلوم ان الاسراف مکروہ حتی فی الاتنزیہ بلکہ شرح شرعۃ الاسلام میں ہے ھو حرام وان کان فی شط النہر اور اوسکے ساتھ نص حدیث ہے

**حدیث اول** امام احمد و ابن ماجہ و ابو یعلی اور بیہقی شعب الایمان میں عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالٰی عنہما سے راوی از رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم مر بسعد وھو یتوضأ فقال ماھذا السرف فقال افی الوضوء اسراف قال نعم وان کنت علی نھر جار رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم سعد رضی اللہ تعالٰی عنہ پر گزرے وہ وضو کر رہے تھے ارشاد فرمایا یہ اسراف کیسا۔ عرض کی کیا وضو میں بھی اسراف ہے فرمایا ہاں اگرچہ تم نہر رواں پر ہو **اقول** تمام تقریب یہ کہ حدیث نے نہر جاری میں بھی اسراف ثابت فرمایا اور اسراف شرع میں مذموم ہی ہو کر آیا ہے آیہ کریمہ لا تسرفوا انہ لا یحب المسرفین ۝ مطلق ہے تو یہ اسراف بھی مذموم و ممنوع ہی ہوگا بلکہ خود اسراف فی الوضو میں بھی صیغہ نہی وارد اور نہی حقیقۃ مفید تحریم

**حدیث ۲** سنن ابن ماجہ میں عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالٰی عنہما سے ہے رای رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم رجلا یتوضأ فقال لا تسرف لا تسرف رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے ایک شخص کو وضو کرتے دیکھا فرمایا اسراف نہ کر اسراف نہ کر

**حدیث ۳** سعید بن منصور سنن اور حاکم کنٰی اور ابن عساکر تاریخ میں ابن شہاب زہری سے مرسلا راوی رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے ایک شخص کو وضو کرتے دیکھا فرمایا یا عبداللہ لا تسرف اللہ کے بندے اسراف نہ کر اونھوں نے عرض کی یا نبی اللہ وفی الوضوء اسراف قال نعم (زاد الاخیران) وفی کل شیئ اسراف یا رسول اللہ کیا وضو میں بھی اسراف ہے فرمایا ہاں اور ہر شے میں اسراف کو دخل ہے

**حدیث ۴** مرسل یحیی بن

ابن عمرو کی بیان معانی اسراف میں گزری فی الوضوء اسراف وفی کل شئ اسراف وضو میں اسراف ہے اور ہر شی میں اسراف ہے۔ **حدیث ۵:**
ترمذی وابن ماجہ وحاکم حضرت ابی بن کعب رضی اللہ تعالی عنہ سے راوی رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم فرماتے ہیں ان للوضوء شیطانا یقال
له الولهان فاتقوا وسواس الماء بیشک وضو کے لیے ایک شیطان ہے جس کا نام ولہان ہے تو پانی کے وسواس سے بچو۔ **حدیث ۶:** مسند امام
وسنن ابی داؤد وابن ماجہ وصحیح ابن حبان ومستدرک حاکم میں عبداللہ بن مغفل رضی اللہ تعالی عنہ سے ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم فرماتے ہیں
انه سیکون فی هذه الامة قوم یعتدون فی الطهور والدعاء بیشک عنقریب اس امت میں وہ لوگ ہوں گے کہ طہارت و دعا میں حد سے
بڑھیں گے۔ اور اللہ عزوجل فرماتا ہے ومن یتعد حدود الله فقد ظلم نفسه جو اللہ تعالی کی باندھی حدوں سے بڑھے بیشک اس نے
اپنی جان پر ظلم کیا۔ **حدیث ۷:** ابو نعیم حلیہ میں انس رضی اللہ تعالی عنہ سے راوی لاخیر فی صب الماء الکثیر فی الوضوء وانه من الشیطان
وضو میں بہت سا پانی بہکانے میں کچھ خیر نہیں اور وہ شیطان کی طرف سے ہے۔ نفی خیر (ف۱) اپنے معنی لغوی پر اگرچہ مباح سے بھی ممکن کہ جب طرفین برابر
ہیں تو کسی میں نہ خیر نہ شر ولہذا علامہ عمر نے نہر الفائق میں مسئلہ (ف۲) کراہت کلام بعد طلوع فجر تا طلوع شمس و بعد نماز عشا میں فرمایا المراد ما لیس فیه خیر
وانما یتحقق فی کلام هو عبادة اذ المباح لاخیر فیه کما لا اثم فیه فیکره فی هذه الاوقات کما نقله السید ابوالسعود فی فتح
الله المعین۔ **اقول** (ف۳) مگر نظر دقیق لیس بخیر اور لاخیر فیه میں فرق کرتی ہے مباح ضرور نہ خیر نہ شر مگر اس کے فعل پر مؤاخذہ نہیں اور مؤاخذہ نہ ہونا
خود خیر کثیر و نفع عظیم ہے تو لاخیر فیہ وہیں اطلاق ہوگا جہاں شر حاصل ہے فاصاب (ف۴) رحمہ اللہ تعالی فی قوله المراد ما لیس بخیر وتسامح فی قوله
لاخیر فیه فحق العبارة المباح لیس بخیر کما انه لیس بشر ولہذا جبکہ ہدایہ میں فرمایا لاخیر فی السلم فی اللحم محقق علی الاطلاق نے فتح میں کہا (ف)
هذه العبارة تاکید فی نفی الجواز۔ **اقول** (ف۵) رب عزوجل فرماتا ہے لاخیر فی کثیر من نجوٰهم الا من امر بصدقة او معروف او اصلاح بین
الناس ہر معروف کو استثنا فرمالیا اور ہر طاعت معروف ہے تو باقی نہ رہے مگر مباح یا معاصی تو اگر لاخیر فیہ مباح کو بھی شامل ہوتا فی خیر
نہ فرماتا بلکہ فی شیء من نجوٰهم لاجرم وہ معصیت کے ساتھ خاص ہے واللہ تعالی اعلم۔ **حدیث ۸:** صحیح جس کی طرف بدہا اشارہ گزرا امام سعید بن منصور وابن ابی شیبہ وابوداؤد
ونسائی وابن ماجہ وطحاوی عبداللہ بن عمرو رضی اللہ تعالی عنہما سے راوی ایک اعرابی نے خدمت اقدس حضور سید عالم صلی اللہ تعالی علیہ وسلم میں
حاضر ہوکر وضو کو پوچھا حضور اقدس صلی اللہ تعالی علیہ وسلم نے انہیں وضو کرکے دکھایا جس میں ہر عضو تین تین بار دھویا پھر فرمایا هکذا الوضوء فمن
زاد علی هذا او نقص فقد اساء وظلم او ظلم واساء هذا لفظ د وقد اورده مطولا مع ذکر صفة الوضوء ومثله لفظ الامام الطحاوی مقتصرا علی قوله
وظلم ش ورجاله ثقات ولفظ س ق فمن زاد علی هذا فقد اساء وتعدی وظلم ولفظ سعید ابی بکر فمن زاد او نقص فقد تعدی وظلم وضو اسی طرح ہے جس نے
اس پر بڑھایا یا گھٹایا اس نے برا کیا اور حد سے بڑھا اور ظلم کیا۔ یہ تمام احادیث مطلق ہیں اور مذہب اول وچہارم کی مؤید بالجملہ کوئی مذہب مطرود
ومطروح نہیں لہذا راہ یہ ہے کہ بتوفیق الہی جانب توفیق چلیے **فاقول** (ف) وباللہ التوفیق وبه الوصول الی ذری التحقیق تقدیر شرعی سے زیادہ
پانی کا ڈالنا سہوا ہوگا یا بحال شک یا دیدہ ودانستہ۔ اول یہ کہ تین بار استیعابا دھولیا تھا اور یاد نہ رہا کہ دو ہی بار دھویا ہے اور وہ یہ کہ ڈال دیا

تیمن میں شبہہ ہوگیا یہ دونوں صورتیں یقیناً ممانعت سے خارج ہیں لقولہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم رفع عن امتی الخطأ والنسیان وقولہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم دع ما یریبک الی ما لا یریبک اور دیدہ و دانستہ کسی غرض صحیح وجائز کے لیے ہوگا یا غرض فاسد وممنوع کے لیے یا محض بیکار برتقدیر اول کسی طرح اسراف نہیں ہوسکتا نہ اوس سے منع کی کوئی وجہ ہاں یہ ضرور ہے کہ وہ غرض غرض مطلوب شرعی ہو جیسے مونھ سے ازالہ بدبو یا پان چھالیہ کے ریزوں کا اخراج یا حسب بیان ثالث مبالغہ وضو علی الوضو کی نیت یا غرض صحیح جسمانی جیسے میل کا ازالہ یا شدت گرما میں تحصیل خنکی و تراوت یہیں مگر دو صورتیں اور یہی ان اقوال اربعہ میں زیر بحث ہیں تحقیق معنی اسراف میں ہمارا بیان یاد کیجیے یہ وہی دو قطب ہیں جن پر اوس کا فلک دورہ کرتا ہے اور یہ بھی اوسی تقریر پر نظر ڈالنے سے واضح ہوگا کہ ان صورتوں میں کی اول یعنی غرض فاسد و ناروا کے لیے تقدیر شرعی پر زیادت مطلقاً ممنوع و ناجائز ہے اگرچہ پانی اصلاً ضائع نہ ہو **قول اول** کا یہی محل ہے اور ضرور حق صریح بلکہ مجمع علیہ ہے اور اسی پر حمل کے لیے ہمارے علمانے حدیث ہشتم کو صورت فساد اعتقاد پر محمول فرمایا یعنی جبکہ جانے کہ تقدیر شرعی سے زیادہ ہی میں سنت حاصل ہوگی۔ ظاہر ہے کہ اس نیت فاسدہ سے نہر سمندر میں ایک چلو بلکہ ایک بوند زیادہ ڈالنا اسراف وگناہ وناجائز ہوگا کہ اصل گناہ اوس نیت میں ہے گناہ کی نیت سے جو کچھ کریگا سب گناہ ہوگا۔ رہی صورت اخیرہ کہ محض بلاوجہ زیادت ہو اور یہ واضح ہولیا کہ یہاں تحقق اسراف حصول منفعت یا اضاعت پر موقوف ہے تو اس صورت میں دیکھنا ہوگا کہ پانی ضائع ہوا یا نہیں اگر مثلاً زمین پر بہہ گیا اور کسی مصرف میں کام نہ آیا تو ضرور اسراف ناروا ہے اور یہی محل **قول چہارم** ہے اور یقیناً صواب صحیح بلکہ متفق علیہ ہے کون کہیگا کہ بیکار پانی ضائع کرنا جائز وروا ہے۔ باقی رہی ایک شکل کہ زیادت ہو تو بلاوجہ مگر پانی ضائع نہ ہو مثلاً بلاوجہ محض چوتھی بار پانی اس طرح ڈالے کہ نہر میں گرے یا کسی پیڑ کے تھالے میں جسے پانی کی حاجت ہے یا کسی برتن میں جسکا پانی اسپ گاؤ وغیرہ جانوروں کو پلایا جائیگا یا گارا بنانے کے لیے تغار میں پڑیگا یا زمین ہی پر گرا مگر موسم گرما ہے چھڑکاؤ کی حاجت ہے یا پہلے سے ریتا اوڑتا ہے اوسکے دبانے کی ضرورت ہے اور انہیں کے مثل اور اغراض صحیحہ جنکے سبب پانی ضائع نہ جائے۔ یہ غرضیں اگرچہ صحیح وروا ہیں جنکی سبب اضاعت نہ ہوگی مگر اعضا پر پانی مثلاً چوتھی بار ڈالنا محض بے وجہ ہی رہا کہ یہ غرضیں تو برتن میں ڈالنا یا زمین پر بہانا چاہتی ہیں عضو پر ڈالکر گرانے کو نہیں کیا دخل تھا لاجرم وہ عبث محض ہے مگر پانی ضائع نہ گیا تو اسراف کی کوئی صورت متحقق نہ ہوئی اور اسکے ممنوع وناجائز ہونے کی کوئی وجہ نہیں یہی **قول دوم وسوم** کا محل ہے اور قطعاً مقبول وبے خلل ہے بلکہ اتفاق وانطباق کا محل ہے۔ اب یہ باقی رہا کہ ان دونوں قولوں پر نظر وہ ایک مقدمہ کی تقدیم چاہتی ہے **فاقول** وباللہ التوفیق **فائدہ** تحقیق معنی وحکم عبث میں تتبع کلمات علما سے اوسکی تعریف چند وجوہ پر ملیگی (۱) جس فعل میں غرض غیر صحیح ہو وہ عبث ہے اور اصلاً غرض نہ ہو تو سفہ یہ تفسیر امام بدر الدین کردری کی ہے امام نسفی نے مستصفی پھر علامہ حلبی نے غنیہ میں اسی پر اونسے نقل فرماکر اوس پر اعتماد کیا اور محقق علی الاطلاق نے فتح القدیر اور علامہ طرابلسی نے برہان شرح مواہب الرحمن اور دیگر شراح نے شروح ہدایہ وغیرہا میں اسی کو اختیار فرمایا غنیہ و حلیہ میں ہے فی المستصفی قال الامام بدر الدین یعنی الکردری العبث الفعل الذی فیہ غرض غیر صحیح والسفہ ما لا غرض فیہ اصلا۱ غنیہ شرنبلالیہ میں ہے فی البرہان ہو فعل لغرض غیر صحیح۔ فتح میں ہے العبث الفعل لغرض غیر صحیح (۲) جس میں

غرض غیر شرعی ہو اقول یہ اول سے اعم ہے کہ ہر غرض غیر صحیح غیر شرعی ہے اور ضرور نہیں کہ ہر غرض غیر شرعی غیر صحیح ہو جیسے ٹھنڈک کے لیے زیادہ پانی ڈالنا
کہ غرض صحیح ہے مگر شرعی نہیں۔ علامہ اکمل اور اوس کی تبعیت سے حلیہ و بحر نے امام حمید الدین سے اسیطرح نقل کیا عنایہ میں ہے قال بدر الدین الکردری
العبث الفعل الذی فیہ غرض لکنہ لیس بشرعی والسفہ مالا غرض فیہ اصلا (۳) جسمیں غرض صحیح نہ ہو اقول یہ اون دونوں سے
اعم ہے کہ اصلا عدم غرض کو بھی شامل یہ تفسیر امام حمید الدین کی ہے عنایہ میں بعد عبارت مذکورہ ہے وقال حمید الدین العبث کل عمل لیس
فیہ غرض صحیح مفردات راغب میں ہے یقال لما لیس لہ غرض صحیح عبث تفسیر غرائب الفرقان میں ہے ھو الفعل الذی لا غایۃ لہ صحیحۃ
(۴) غرض شرعی نہ ہو اقول یہ اول ثانی ثالث سب سے اعم مطلقا ہے کہ انتفائے غرض صحیح انتفائے غرض شرعی کو مستلزم ہے اور عکس
نہیں اور انتفائے غرض شرعی انتفائے مطلق غرض سے بھی حاصل امام نسفی اپنی وافی کی شرح کافی میں فرماتے ہیں العبث مالا غرض فیہ
شرعا فانما کرہ لانہ غیر مفید (۵) جسمیں فاعل کے لیے کوئی غرض صحیح نہ ہو اقول یہ ۱ و ۳ سے اعم مطلقا ہے کہ ممکن کہ فعل غرض صحیح
رکھتا ہو اور فاعل بے غرض یا غرض غیر صحیح کے لیے کرے اور ۲ و ۴ سے اعم من وجہ کہ غرض فاسد میں تینوں صادق اور غرض صحیح غیر شرعی مقصود فاعل
ہو تو وہ دو صادق خامس منتفی اور غرض شرعی غیر مقصود فاعل ہو تو بالعکس۔ تعریفات السید میں ہے وقیل مالیس فیہ غرض صحیح لفاعلہ
اقول اشار الی ضعفہ وسیاتیک ان شاء اللہ تعالٰی انہ الحق (۶) بیفائدہ کام۔ بحر الرائق میں نہایہ امام سغناقی سے ہے مالیس
بمفید فھو العبث امام سیوطی کی دُر نثیر میں ہے عبثا ای لا لمنفعۃ مراقی الفلاح میں ہے العبث عمل لافائدۃ فیہ ولا حکمۃ تقتضیہ
جلالین میں ہے عبثا لا لحکمۃ غنیہ میں ہے الفرقعۃ فعل لافائدۃ فیہ فکان کالعبث اقول عبد الملک بن جریج تابعی نے کہ عبث
کو باطل سے تفسیر کیا اسی معنے کیطرف مشیر ہے فان الشیئ اذا خلا عن الثمرۃ بطل تفسیر ابن جریر میں اونسے مروی عبثا قال باطلا (۷)
جسمیں فائدہ معتد بہا نہ ہو۔ تاج العروس میں ہے قیل العبث مالا فائدۃ فیہ یعتد بھا اقول اسیطرف کلام علامہ ابو السعود ناظر
کہ ارشاد العقل میں فرمایا عبثا بغیر حکمۃ بالغۃ ام فانھم (۸) اوس کام کے قابل فائدہ نہ ہو یعنی اوسمیں جتنی محنت ہو نفع اوس سے کم ہو
اقول اسے ہفتم سے عموم خصوص من وجہ ہے کہ اگر کام نہایت سہل ہو جسمیں کوئی محنت معتد بہا نہیں تو فائدہ غیر معتد بہا اوسکے قابل ہوگا
اس تقدیر پر ہفتم صادق ہوگا نہ ہشتم اور اگر فائدہ فی نفسہا معتد بہا ہو مگر اوس کام کے لائق نہیں تو ہشتم صادق ہوگا نہ ہفتم۔ علامہ شہاب کی
عنایۃ القاضی میں ہے العبث کاللعب ما خلا عن الفائدۃ مطلقا وعن الفائدۃ المعتد بھا او عما یقاوم الفعل کما ذکرہ الاصولیون
اقول مقابلہ مشعر مغایرت ہے یوں یقول الضعف الاقوال ہوگا کہ خاص مشقت طلب کاموں سے خاص رہیگا ہاں اگر معتد بہ سے معتد بہ
بنظر فعل مراد لیں تو ہفتم و ہشتم ایک ہو جائیں گے اور اعتراض نہ رہیگا اور کہہ سکتے ہیں کہ تغییر تعبیر مجوز مقابلہ ہے (۹) وہ کام جسکا فائدہ معلوم نہ
اقول اولا مراد عدم علم فاعل ہے تو حکیم کے دقیق کام جنکا فائدہ عام لوگوں کی فہم سے وراء ہو عبث نہیں ہو سکتے ثانیا حکمت و غایت میں فرق
ہے احکام تعبدیہ غیر معقولۃ المعنی کی حکمت ہمیں معلوم نہیں فائدہ معلوم ہے کہ اسلام گردن نہادن ثالثا عدم علم مستلزم عدم نہیں تو یہ تفسیر اون

تینوں سے اعم ہے۔ تعریفات علامہ سید میں ہے العبث ارتکاب امر غیر معلوم الفائدۃ **اقول** مگر ظاہر ہے کہ قصد کیا مفید بلکہ اُس کی شناعت اور مزید تر ہے تو جامع نہیں (۱۰) وہ کام جس سے فائدہ مقصود نہ ہو **اقول** یہ نہم سے عام ہے کہ عدم علم عدم قصد کو مستلزم ہے ولا عکس تاج العروس میں ہے وقیل ما لا یقصد به فائدۃ اھ **اقول** او ما اقرب تعریفه وستسمع بعونه تعالٰی انه هو الصحیح (۱۱) بے لذت کام عبث ہے اور لذت ہو تو لعب۔ جمہرہ میں ہے العبث کل فعل لا لذۃ فیه فاما الذی فیه لذۃ فهو لعب **اقول** یہ اپنے اس رسالہ پر بین البطلان ہے نہ ہر بے لذت کام عبث ہے جیسے دوا کے تلخ پینا نہ ہر لذت والا لعب جیسے درود شریف ونعت مقدس کا ورد تو بعض تعریفات مذکورہ سے اسے مقید کرنا لازم مثلاً یہ کہ جس فعل میں غرض صحیح نہ ہو (۱۲) عبث ولعب ایک شے ہیں۔ یہ تفسیر سیدنا عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالٰی عنهما سے ہے اور کثیر طرق ال بھی اسی طرف ہے ابن جریر اوس جناب مشرف بتشریف اللّٰھم علمه الکتاب سے راوی تعبثون تلعبون بعینه اسیطرح اون کے تلمیذ ضحاک سے روایت کیا۔ نہایہ ابن اثیر ومختار الصحاح میں ہے العبث اللعب اسیطرح سمین وجمل میں ہے وسیاتی مصباح المنیر و قاموس میں ہے عبث کفرح لعب تاج العروس میں ہے عابث لاعب بما لا یعنیه ولیس من باله صراح میں ہے عبث بازی کردن شرح غرر میں ہے عبثه ای لعب به مفردات راغب میں ہے العبث ان یخلط بعمله لعبا الخ **اقول** وانما صار عبثا المخلط لا لذاته فالعبث حقیقۃ ما خلط لا ما خلط به طحطاوی علی الدر میں ہے العبث اللعب وقیل ما لا لذۃ فیه واللعب ما فیه لذۃ تفسیر ابن جریر میں ہے عبثا لعبا و باطلا یہ بارہ تعریفیں ہیں اور بعونه تعالٰی بعد تنقیح سب کا مآل ایک ہے گرچہ ۹ والی عبارات میں تقصیر واقع ہوئی اسکی تحقیق چند امور سے ظاہر **فاقول** وباللّٰه التوفیق **اولا** لعب ولہو وہزل ولغو وباطل وعبث سب کا محصل متقارب ہے کہ بے غرض نامفید ہونے کے گرد دورہ کرتا ہے نہایہ ابن اثیر میں ہے یقال لکل من عمل عملا لا یجدی علیه نفعا انما انت لاعب علامہ خفاجی سے گزرا العبث کاللعب ما خلا عن الفائدۃ تعریفات علامہ شریف میں ہے اللعب هو فعل الصبیان یعقب التعب من غیر فائدۃ اھ **اقول** وتعقیب التعب خرج مخرج نظر الی الغالب لیس شرطا لازما کما لا یخفی اصول امام فخر الاسلام بزدوی قدس سرہ میں ہے اما الهزل فتفسیره اللعب وهو ان یراد بالشیئ ما لم یوضع له وضده الجد اوسکی شرح کشف الاسرار میں ہے لیس المراد من الوضع ههنا وضع اللغۃ لا غیر بل وضع العقل او الشرع فان الکلام موضوع عقلا لافادۃ معناه حقیقۃ کان او مجازا والتصرف الشرعی موضوع لافادۃ حکمه فاذا ارید بالکلام غیر موضوعه العقلی وهو عدم افادۃ معناه اصلا و ارید بالتصرف غیر موضوعه الشرعی وهو عدم افادته الحکم اصلا فهو الهزل ولهذا فسره الشیخ باللعب اذ اللعب ما لا یفید فائدۃ اصلا وهو معنی ما نقل عن الشیخ ابی منصور رحمه اللّٰه تعالٰی ان الهزل ما لا یراد به معنی تو تفسیر ۹ و ۱۲ کا حاصل ایک ہے ولہذا مصباح میں عبث من باب تعب لعب وعمل ما لا فائدۃ فیه اور منتخب میں عبث بفتحتین بازی و بیفائدہ بطور عطف تفسیری لکھا **ثانیاً اقول** جسطرح عاقل سے کوئی فعل اختیاری صادر نہ ہوگا جب تک تصور بوجہ ما وتصدیق بفائدہ ما نہ ہولیں یونہی انسان کے ہوش وحواس جب تک حاضر ہیں وہ بے کسی شغل کے نہیں رہتا

خواہ عقلی ہو جیسے کسی قسم کا تصور یا عملی جیسے جوارح سے کوئی حرکت تو کسی قسم کا شغل ہو نفس کے لیے اوسمین اپنی عادت کا حصول اور اپنے مقتضٰی
کا تیسر ہوا صریہ خود اوسکے لیے ایک نوع نفع ہوا اگرچہ دین و دنیا مین سوا ایک لذت بیہودہ کی تحصیل کے اور کوئی ثمرہ و نفع اوسپر مترتب ہو یا نہ ہونے
کوئی فعل اختیاری فاعل کے لیے اصلا فائدہ سے عاری محض نہ ہوگا ہان یہ ممکن کہ وہ فائدہ قضیۂ شرع بلکہ قضیۂ مرضیہ عقل سلیم کے نزدیک بھی
مثل لا فائدہ و محض غیر معتد بہا ہو بلکہ ممکن کہ اوسکا مآل ضرر بحت ہو جیسے کفار کی عبادات شاقہ عاملۃ ناصبۃ ۰ تصلی نارا حامیۃ ۰ عمل
کرین مشقت جھیلین اور نتیجہ یہ کہ بھڑکتی آگ مین غرق ہونگے تو حرکت سے مقصود وہی ہے ہر تماشا یہ بھی ظاہر کہ وہ کشندن و کاہ برآوردن ہر عاقل کے
نزدیک حرکت عبث ہی تو مقدار فائدہ و فعل مین اگرچہ تساوی درکار نہین تفاوت فاحش بھی نہ ہونا ضرور ہے سے یہی مراد اور معتد بہ بنظر
فعل ہونے سے یہی مفہوم کا مفاد۔ فائدہ کا فی نفسہا کوئی امر عظیم مہتم بالشان ہونا ہرگز ضرور نہین بلکہ جیسا کام اوسی کے قابل فائدہ معتد بہا تمام
وھذا ماکنا اشرنا الیہ مرابعا لذت لعب شرع کریم و عقل سلیم کے نزدیک فائدہ معتد بہا نہین مگر جبکہ لہو مباح ہو اور تعب کے بعد اوس سے ترویح
قلب مقصود اب وہ عبث نہ رہیگا نہ حقیقۃً لعب اگرچہ صورت لعب ہو و لہذا احادیث مین ہے حضور سید اکرم رحمت عالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہین
الھوا والعبوا فانی اکرہ ان یری فی دینکم غلظۃ رواہ البیہقی فی شعب الایمان عن المطلب بن عبد اللہ المخزومی رضی اللہ تعالٰی عنہ
امام ابن حجر مکی کف الرعاع پھر سیدی عارف باللہ حدیقہ ندیہ مین فرماتے ہین اللھو المباح ماذون فیہ منہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم وانہ
فی بعض الاحوال قد لاینافی الکمال وقولہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم الھوا والعبوا دلیل لطلب ترویح النفوس اذا سئمت ثم اجزاء
اذا صدئت باللھو واللعب المباح تو ابھی ان تفاسیر سے جدا نہین کہ نہ لعب مین بوجہ لذت فائدہ معتد بہا ہوا نہ عبث میں بسبب عدم لذت فائدہ
نامعتبر و منتفی خامسا بلاشبہ فاعل سے دفع عبث کے لیے صرف فعل فی نفسہ مفید ہونا کافی نہین بلکہ ضرور ہے کہ یہ بھی اوس سے فائدہ معتد بہا
بمعنی مذکور کا قصد کرے ورنہ اس نے اگر کسی قصد فضول و بیہودہ سے کیا تو اسپر الزام عبث ضرور لازم فانما الاعمال بالنیات وانما لکل امرئ
مانوی اور قصد کے لیے علم درکار کہ مجہول کا ارادہ نہین ہوسکتا زید سر راہ بیٹھا تھا ایک کھاتا پیتا ناشناسا گھوڑے پر سوار جارہا تھا اس نے
ہزار روپے اوٹھا کر اوسے دیدیے کہ نہ صدقہ نہ صلۂ رحم نہ محتاج کی اعانت نہ دوست کی امداد کوئی نیت صالحہ نہ تھی نہ ریا یا نام وغیرہ کسی مقصد بد کا
محل تھا تو اوسے ضرور حرکت عبث کہین گے اگرچہ واقع مین وہ اسکا کوئی ذی رحم ہو جسے یہ نہ پہچانتا تھا مقاصد شرعیہ پر نظر کرنے سے یہ حکم خوب
منجلی ہوتا ہے رب عزوجل فرماتا ہے وما اتیتم من ربا لیربوا فی اموال الناس فلا یربوا عند اللہ وما اتیتم من زکوۃ تریدون وجہ اللہ فاو لئک
ھم المضعفون ۰ جو زیادتی تم دو کہ لوگون کے مال مین زیادت ہو وہ خدا کے نزدیک نہ بڑھیگی اور جو صدقہ دو خدا کی رضا چاہتے تو انھین لوگون
کے دونے ہین عبد اللہ بن عباس رضی اللہ تعالٰی عنہما اس آیۂ کریمہ کی تفسیر مین فرماتے ہین العطیۃ الی الرجل یقول للرجل لا مولنک
فیعطیہ فھذا لا یربوا عند اللہ لانہ یعطیہ لغیر اللہ لیثری مالہ کیا تو نے نہ دیکھا کہ ایک شخص دوسرے سے کہتا ہے مین تجھے مالدار
کردونگا پھر اوسے دیتا ہے تو یہ دینا خدا کے یہان نہ بڑھیگا کہ اوس نے غیر خدا کے لیے صرف اس نیت سے دیا کہ اسکا مال بڑھا دون۔ امام ابراہیم

مجھے بےوضو پڑھ لینی اس سے زیادہ پسند ہے کہ شیطان کی اطاعت کروں ذکرہ فی الحدیقۃ الندیۃ امام اجل قاسم بن محمد بن ابی بکر صدیق رضی اللہ تعالٰی عنہم سے ایک شخص نے شکایت کی کہ نماز میں مجھے بہت سہو ہوتا ہے سخت پریشان ہوتا ہوں فرمایا امض فی صلاتک فانہ لن یذھب ذلک عنک حتی تنصرف وانت تقول ما اتممت صلاتی اپنی نماز پڑھے جا کہ یہ شبہے دفع نہ ہونگے جبتک تو یہ نہ کہے کہ ہاں میں نے نماز پوری نہ کی یعنی یوہیں سہی مگر میں تیری نہیں سنتا رواہ امام دار الھجرۃ رضی اللہ تعالٰی عنہ فی موطاہ مرقاۃ میں ہے المعنی لاتذھب عنک تلک الخطرات الشیطانیۃ حتی تفرغ من الصلٰوۃ وانت تقول للشیطان صدقت ما اتممت صلاتی لکن ما اقبل قولک ولا اتمھا ارغاما لک ونقضا لما اردتہ منی وھذا اصل عظیم لدفع الوساوس وقمع ھواجس الشیطان فی سائر الطاعات والحاصل ان الخلاص من الشیطان انما ھو بعون الرحمٰن والاعتصام بظواھر الشریعۃ وعدم الالتفات الی الخطرات والوساوس الذمیمۃ ولاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم الحمدللہ یہ فتوٰی لاحول شریف پر تمام ہوا اس سوال کے متعلق کسی کتاب میں چند سطروں سے زائد نہ تھا خیال تھا کہ دو تین ورق لکھدیے جائیں گے ولہذا ابتدا میں خطبہ بھی نہ لکھا مگر بفیض بارگاہ عالم پناہ سید العلمین **محمد رسول اللہ** صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم جوش پر آیا فتوٰی ایک مبسوط رسالہ ہوگیا عظیم وجلیل فوائد جزیل پر مشتمل جو اسکے غیر میں نہ ملیں گے والحمد للہ رب العلمین بلکہ متعدد جگہ قلم روک لیا کہ طول زائد ہوتا اور بیکے مضامین سے ایک مستقل رسالہ بسط الیدین جسکا ذکر اوپر گزرا جدا کرلیا لہذا مناسب کہ اسکا تاریخی نام **بارق النور فی مقادیر ماء الطھور** ۱۳۲۷ھ ہو اور خطبہ کہ سابقاً نہ ہوا لاحقاً مسطور ہو کہ النھایۃ ھی الرجوع الی البدایۃ اول بآخر نسبتے دارد فالحمد للہ الذی انزل من السماء ماء طھورا لیذھب عنا الرجس ویطھرنا بہ تطھیرا ووضع المیزان وقدر کل شیئ تقدیرا کی نختار العدل ونجتنب طرفیہ اسرافا وتقتیرا واکمل الصلٰوۃ واطیب السلام علی من ارسل بشیرا ونذیرا وداعیا الی اللہ باذنہ وسراجا منیرا فطھرنا بمیاہ فیضہ الھامر الماطر کثیرا اغزیرا واذھب عنا ارجاس الکفر وانجاس الضلال بسحاب فضلہ المنھل ابدا کل حین وان ھلا کبیرا فصلی اللہ تعالٰی علیہ وعلی الہ وصحبہ وبارک وسلم تسلیما کثیرا کثیرا امین فذا ولاجل العجل اذ کان تنمیقہ وطبع الفتاوی جار والطبع مشغول بشیون اھم عظیمۃ الاخطار مع ھجوم الھموم وجمود الذھن وخمود الافکار بقی خبایا اللدام فی زوایا الکلام اسیما اثنان **الاول** حدیث الغرفۃ وقد علمت ما فیہ من الاشکال فلو ارسلت[ف۱] الغرفۃ علی الجبھۃ کما ھو السنۃ فی فتاوی الامام قاضی خان وخزانۃ المفتین ان اراد غسل وجھہ یضع الماء علی جبینہ حتی ینحدر الماء الی اسفل الذقن ولا یضع علی خدہ ولا علی انفہ ولا یضرب علی جبینہ ضربا عنیفا اھ فمعلوم قطعا ان الماء لایستوعب جمیع اجزاء الوجہ وان استقبل الماء فی مسیلہ فاخذہ بالید وامرھا علی اطراف الوجہ لم یکن غسلا کما قدمت من قبل نفسی لوضوحہ بشھادۃ العقل والتجربۃ ثم رأیتہ منصوصا علیہ فی[ف۲] الخلاصۃ والخزانۃ اذ یقولان الغسل مرۃ فریضۃ عندنا وان توضأ

مرۃ سابغۃ جاز وتفسیر السبوغ ان یصل الماء الی العضو ویسیل ویتقاطر منہ قطرات اما اذا افاض الماء علی راس العضو فقبل ان یصل الی المرفق او الکعب یمسك الماء ویمد بکفہ الی اخر العضو لایکون سبوغا اھ ھذا لفظ الخلاصۃ ولفظ خزانۃ المفتین الغسل مرۃ سابغۃ فریضۃ ثم ذکر مثلہ وزیادۃ **والثانی** روایۃ الحسن فی توزیع الماء علی الاعضاء وما استظہرت فی توجیہہ قبیل الامر الرابع فیعکرہ بُعد ان یما سیوا سنۃ الاستنجاء ویترکوا ھذہ السنن التی کانہا للوضوء من الاجزاء لاسیما ولفظ الخلاصۃ فی اخر فصل الغسل والحاصل ان الرطل للاستنجاء والرطل للقدمین والرطل لسائر الاعضاء اھ ولفظ وجیز الکردری فی صدر فصل الوضوء رطل للاستنجاء واخر لغسل الرجل واخر لبقیۃ الاعضاء اھ فہذا ظاھر فی شمول الفم والانف فکذا الیدان الی الرسغین علی انك علمت بُعد التسویۃ بین مجموع نفس الوجہ والیدین وبین القدمین فلیتأمل لعل اللہ یحدث بعد ذلك امرا وصلی اللہ تعالی علی اعظم الانبیاء قدرا وفخرا وعلی الہ وصحبہ واولیائہ وحزبہ اولی واخری وبارك وسلم واللہ سبحنہ وتعالی اعلم وعلمہ جل شانہ اتم واحکم

**مسئلہ ۱۸:** از کلکتہ دھرم تلا نمبر ۶ مرسلہ جناب مرزا غلام قادر بیگ صاحب ۱۲ رمضان مبارک ۱۳۱۱ھ وبار دوم از ملک بنگال ضلع نواکھالی مقام ہتیا مرسلہ مولوی عباس علی عرف مولوی عبدالسلام صاحب ۲۰ ذی الحجہ ۱۳۱۱ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ حالت جنابت میں ہاتھ دھو کر کلی کرکے کھانا کھانا کراہت رکھتا ہے یا نہیں۔ بینوا توجروا

**الجواب**

نہ، اور بغیر اسکے مکروہ۔ اور افضل تو یہ ہے کہ غسل ہی کرلے ورنہ وضو کہ جہاں جنب ہوتا ہے ملئکہ رحمت اوس مکان میں نہیں آتے کما نطقت بہ الاحادیث درمختار میں ہے لاباس باکل وشرب بعد مضمضۃ وغسل ید اما قبلہما فیکرہ للجنب اھ ملخصا۔ ردالمحتار میں حاشیہ علامہ حلبی سے ہے وضوء الجنب لہذہ الاشیاء مستحب کوضوء المحدث۔ امام طحاوی شرح معانی الآثار میں مالك بن عبادہ غافقی رضی اللہ تعالی عنہ سے راوی کہ انھوں نے حضور پر نور صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کو دیکھا کہ حاجت غسل میں کھانا تناول فرمایا انھوں نے فاروق اعظم رضی اللہ تعالی عنہ کے سامنے اسکا ذکر کیا فاروق رضی اللہ تعالی عنہ کو اعتبار نہ آیا انھیں کھینچتے ہوئے بارگاہ انور میں حاضر لائے اور عرض کی یارسول اللہ یہ کہتے ہیں کہ حضور نے بحال جنابت کھانا تناول کیا۔ فرمایا نعم اذا توضأت اکلت وشربت ولکنی لااصلی ولا اقرء حتی اغتسل ہاں جب میں وضو فرمالوں تو کھاتا پیتا ہوں مگر نماز وقرآن بے نہائے نہیں پڑھتا واللہ تعالی اعلم۔

**مسئلہ ۱۹:** غرہ شعبان ۱۳۱۷ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلے میں کہ حالت ناپاکی میں مسجد میں جانا جائز ہے یا نہیں۔ بینوا توجروا

**الجواب**

حرام ہے مگر بضرورت شدیدہ کہ نہانے کی ضرورت ہے اور ڈول رسی اندر رکھا ہے اور یہ اوسکے سوا کوئی سامان کر نہیں سکتا نہ کوئی اندر سے لا دینے والا ہے یا کسی دشمن سے خائف ہے اور مسجد کے سوا جائے پناہ نہیں اور نہانے کی مہلت نہیں ایسی حالتوں میں تیمم کرکے جا سکتا ہے صورت اولےٰ میں صرف اتنی دیر کے لیے کہ ڈول رسی لے آئے اور صورت ثانیہ میں جبتک وہ خوف باقی ہے **اقول** بلکہ صورت ثانیہ میں اگر دشمن سر پر آگیا تیمم کی بھی مہلت نہیں تو بے تیمم چلا جائے اور کواڑ بند کرنے کے بعد تیمم کرلے فان الحقین اذا اجتمعا قدم حق العبد لفقرہ وغنی المولی عزوجل صرف اس ضرورت کے لیے کہ گرم پانی سقائے میں ہے اور سقایہ مسجد کے اندر ہے یا ہر تازہ پانی موجود ہے گرم پانی لینے کو بے غسل مسجد میں جانا جائز نہیں مگر وہی ضرورت کی حالت میں کہ اگر تازہ پانی سے نہائیگا تو صحیح تجربے یا طبیب حاذق مسلم غیر فاسق کے بتانے سے معلوم ہے کہ بیمار ہوجائیگا یا مرض بڑھ جائیگا اور باہر کہیں گرم پانی کا سامان نہیں کرسکتا نہ اندر سے کوئی لا دینے والا ہے تو تیمم کرکے اندر جاکر لاسکتا ہے

واللہ سبحانہ وتعالی اعلم

## مسئلہ ۲۰ ۹ جمادی الاخرہ سنہ ۱۳۱۴ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ مسلمان کو نہانے کی حاجت ہو اوس حالت میں مسجد کے لوٹے وغیرہ کو ناپاک ہاتھ سے چھونا جائز ہے یا نہیں

## الجواب

ہاتھ پر اگر کوئی نجاست لگی ہے کہ ہاتھ سے چھوٹ کر لگ جائیگی تو چھونا جائز نہیں اگرچہ لوٹا نہ مسجد کا ہو نہ کسی دوسرے شخص کا بلکہ خود اپنی ملک ہو کہ بلاضرورت پاک شے کو ناپاک کرنا ناجائز وگناہ ہے بحر الرائق بحث ماء مستعمل میں بدائع سے ہے تنجیس الطاہر حرام اور اگر کوئی نجاست نہیں صرف نہانے کی حاجت ہے تو جائز ہے اگرچہ ہاتھ یا لوٹا تر ہو۔ واللہ تعالی اعلم۔

## مسئلہ ۲۱ از پیلی بھیت محلہ پنجابیان مرسلہ شیخ عبد العزیز صاحب سنہ ۱۳۰۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین ان مسائل میں اول یہ کہ سوا مصحف خاص کے کہ جسکے چھونے کی جنب اور محدث کے حق میں شریعت سے ممانعت صریح واقع ہوئی ہے بعض مصاحف اس قسم کے رائج ہوئے ہیں کہ اونمیں علاوہ نظم قرآن شریف کے دیگر مضامین بھی شامل ہوتے ہیں چنانچہ بعض قسم اوسکی مترجم ہیں کہ ما بین السطور ترجمہ فارسی یا اُردو کا ہوتا ہے۔ اور بعض مترجم کے حواشی پر کچھ کچھ فوائد بھی متعلق ترجمہ کے ثبت ہوتے ہیں بلکہ بعض میں فوائد متعلق قرارت اور رسم خط وغیرہ بھی درج ہوتے ہیں اور بعض اقسام مترجم کے حاشیوں پر کوئی کوئی تفسیر بھی چڑھی ہوتی ہے بعض پر عربی مثل جلالین وغیرہ کے اور بعض میں فارسی اور اُردو مثل حسینی وغیرہ کے چڑھائے ہیں علی ہذا القیاس اس قسم کے مصاحف کے مس کرنیکا حکم بحق جنب اور محدث کے حرام ہے یا مکروہ اور در صورت کراہت تحریمی ہوگی یا تنزیہی یا جائز بلاکراہت ہے بینوا توجروا

## الجواب

محدث کو مصحف چھونا مطلقاً حرام ہے خواہ اس میں صرف نظم قرآن عظیم مکتوب ہو یا اس کے ساتھ ترجمہ وتفسیر ورسم خط وغیرہا بھی کہ ان کے لکھنے سے نام مصحف زائل نہ ہوگا آخر اسے قرآن مجید ہی کہا جائیگا ترجمہ یا تفسیر یا اور کوئی نام نہ رکھا جائیگا یہ زوائد قرآن عظیم کے توابع ہیں اور مصحف شریف سے جدا نہیں ولہذا ف۱ حاشیہ مصحف کی بیاض سادہ کو چھونا بھی ناجائز ہوا بلکہ پٹھوں کو بھی بلکہ چولی پر سے بھی بلکہ ترجمہ ف۲ کا چھونا خود ہی ممنوع ہے اگرچہ قرآن مجید سے جدا لکھا ہو ہندیہ میں ہے منہا حرمۃ مس المصحف لایجوز لہما وللجنب والمحدث مس المصحف الا بغلاف متجاف عنہ کالخریطۃ والجلد الغیر المشرز لا بما ہو متصل بہ ہو الصحیح ہکذا فی الہدایۃ و علیہ الفتوی کذا فی الجوہرۃ النیرۃ والصحیح منع مس حواشی المصحف والبیاض الذی لاکتابۃ علیہ ہکذا فی التبیین اسی میں ہے لو کان القراٰن مکتوبا بالفارسیۃ یکرہ لہم مسہ عند ابی حنیفۃ وکذا عندہما علی الصحیح ہکذا فی الخلاصۃ درمختار میں ہے ولو مکتوبا بالفارسیۃ فی الاصح لا بغلافہ المنفصل ردالمحتار میں ہے دون المتصل کالجلد المشرز ہو الصحیح وعلیہ الفتوی لان الجلد تبع سراج اسی میں ہے ف۳ فی السراج عن الایضاح ان کتب التفسیر لایجوز مس موضع القراٰن منہا ولہ ان یمس غیرہ وکذا کتب الفقہ اذا کان فیہا شیئ من القراٰن بخلاف المصحف فان الکل فیہ تبع للقراٰن اھ واللہ سبحٰنہ وتعالٰی اعلم

| بسم اللہ الرحمن الرحیم | مسئلہ ۲۲ | ۲۲ محرم الحرام ۲۸ھ | نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم |
|---|---|---|---|

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ جنب کو کلام اللہ شریف کی پوری آیت پڑھنی ناجائز ہے یا آیت سے کم بھی مثلاً کسی مہم کام کے لیے حسبنا اللہ ونعم الوکیل یا کسی تکلیف پر انا للہ وانا الیہ راجعون کہہ سکتا ہے کہ یہ پوری آیتیں نہیں آیتوں کے ٹکڑے ہیں یا اسقدر کی بھی اجازت نہیں بینوا توجروا

## الجواب بسم اللہ الرحمن الرحیم

حمد المن انزل کتابہ وقدس جنابہ فحرم قراءتہ حال الجنابۃ والصلٰوۃ والسلام علی من اتانا خطابہ وطہر رحابہ وعلی الاٰل والصحابۃ وامۃ الاجابۃ

**اولاً** یہ معلوم رہے کہ قرآن عظیم کی وہ آیات جو ذکر وثنا ومناجات ودعا ہوں اگرچہ پوری آیت ہو جیسے آیۃ الکرسی بلکہ متعدد آیات کاملہ جیسے سورۂ حشر شریف کی اخیر تین آیتیں ہو اللہ الذی لا الٰہ الا ہو عالم الغیب والشہادۃ سے آخر سورت تک بلکہ پوری سورت جیسے الحمد شریف بہ نیت ذکر ودعا بے نیت تلاوت پڑھنا جنب وحائض ونفسا سب کو جائز ہے اسی لیے کھانے یا سبق کی ابتدا میں بسم اللہ الرحمن الرحیم کہہ سکتے ہیں اگرچہ یہ ایک آیت مستقلہ ہے کہ اس سے مقصود تبرک واستفتاح ہوتا ہے نہ تلاوت تو حسبنا اللہ ونعم الوکیل اور انا للہ وانا الیہ راجعون کہ کسی مہم یا مصیبت پر بہ نیت ذکر ودعا نہ بہ نیت تلاوت قرآن پڑھے جاتے ہیں اگر پوری آیت بھی ہوتی تو مضائقہ نہ تھا جس طرح کسی چیز کے گمنے پر عسٰی ربنا ان یبدلنا خیرا منہا انا الٰی ربنا راغبون کہنا۔ بحر میں بعد ذکر مسائل ممانعت ہے ہذا کلہ اذا

قرأ علی قصد انہ قراٰن اما اذا قرأہ علی قصد الثناء او افتتاح امر لایمنع فی اصح الروایات وفی التسمیۃ اتفاق انہ لایمنع
اذا کان علی قصد الثناء او افتتاح امر کذا فی الخلاصۃ وفی العیون لابی اللیث ولو انہ قرأ الفاتحۃ علی سبیل الدعاء او شیئا
من الایات التی فیھا معنی الدعاء ولم یرد بہ القراءۃ فلا باس بہ اھ واختارہ الحلوانی وذکر فی غایۃ البیان انہ المختار بان
آیۃ الکرسی یا سورۂ فاتحہ اور انکے مثل ایسی قراءت کہ سننے والا جسے قرآن سمجھے ادنٰی عوام کے سامنے جنکو اسکا جنب ہونا معلوم ہو بآواز بہ نیت
ثنا ودعا بھی پڑھنا مناسب نہیں کہ کہیں وہ بحال جنابت تلاوت جائز نہ سمجھ لیں یا اسکا عدم جواز جانتے ہوں تو اسپر گناہ کی تہمت رکھیں
وھذا معنی ما قال الامام الفقیہ ابوجعفر الھندوانی لا افتی بھذا وان روی عن ابی حنیفۃ اھ قالہ فی الفاتحۃ قال الشیخ
اسمعیل بن عبد الغنی النابلسی والد السید العارف عبد الغنی النابلسی فی حاشیتہ علی الدرر لم یرد الھندوانی رد
ھذہ الروایۃ بل قال ذلک لما یتبادر الی ذھن من یسمعہ من الجنب من غیر اطلاع علی نیتہ قائلہ من جوازہ منہ وکم من قول صحیح
لا یفتی بہ خوفا من محذور اٰخر ولم یقل لا اعمل بہ کیف وھو مروی عن ابی حنیفۃ رحمہ اللہ تعالٰی اھ **اقول** (۲۴۹) وقیدتے
بالجھر وکونہ عند من یعلم من العوام انہ جنب لان المحذور انما یتوقع فیہ وھذا محمل حسن جدا وما بحث البحر تبعا للحلیۃ
فسیاتی جوابہ وما احلی قول الشیخ اسمعیل انہ مروی عن الامام وکیف یرد ما قالت حذام **ثانیا** (ف۱) آیت طویلہ کا پارہ کہ ایک آیت کے
برابر ہو جس سے نماز میں فرض قراءت مذہب سیدنا امام اعظم کی روایت مصححہ پر امام قدوری و امام زیلعی پر ادا ہو جائے جسکے پڑھنے والے کو
عرفاً تالی قرآن کہیں جنب کو بہ نیت قرآن اوس سے ممانعت محل منازعت ہونی چاہیے **اقول** (۲۵۰) کیف وھو قراٰن حقیقۃ وعرفا فیشملہ قولہ
صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم لا یقرء الجنب ولا الحائض شیئا من القراٰن رواہ الترمذی وابن ماجۃ وحسنہ المنذری وصححہ النووی
کما فی الحلیۃ قطعاً کون کہہ سکتا ہے کہ آیۂ مداینت کے اول سے یایھا الذین اٰمنوا یا آخر سے لفظ علیم چھوڑ کر ایک صفحہ بھر سے زائد کلام اللہ
بہ نیت کلام اللہ پڑھنے کی جنب کو اجازت ہے ردالمحتار میں ہے لو کانت طویلۃ کان بعضھا کاٰیۃ لانھا تعدل ثلث ایات ذکرہ فی الحلیۃ
عن شرح الجامع لفخر الاسلام اھ **اقول** (۲۵۱) ذھب قدس سرہ الی مصطلح الفقھاء ان الطویلۃ ھی التی یتأدی بھا واجب
ضم السورۃ وھی التی تعدل ثلث ایات ولکن ارادۃ (ف۲) ھذا المعنی غیر لازم ھھنا اذ المناط کون المقروء قدر ما یتأدی بہ
فرض القراءۃ عند الامام وھو الذی یعدل ایۃ فلو کانت ایۃ تعدل ایتین عدل نصفھا ایۃ فینبغی ان یدخل تحت
النھی قطعا وقس علیہ وکیف یستقیم (۲۵۲) (ف۳) ان لا یجوز تلاوۃ ثلث ایۃ تعدل ثلث ایات لکونہ یعدل ایۃ ویجوز تلاوۃ ایۃ
تعدل ایتین بترک حرف منھا مع انہ یقرب قدر ایتین فتبصر ہاں جو پارہ (ف۴) آیت ایسا قلیل ہو کہ عرفاً اوسکے پڑھنے کو قراءت
قرآن نہ سمجھیں اوس سے فرض قراءت یک آیت ادا نہ ہوا اوتنے کو بہ نیت قرآن پڑھنے میں اختلاف ہے امام کرخی منع فرماتے ہیں امام ملک العلماء
نے بدائع اور امام قاضی خان نے شرح جامع صغیر اور امام برہان الدین صاحب ہدایہ نے کتاب التجنیس والمزید اور امام عبدالرشید ولوالجی نے

اپنے فتاوٰی میں اسی کی تصحیح فرمائی ہدایہ وکافی وغیرہما میں اسی کو قوی کہا درمختار میں اسی کو مختار کہا حلیہ وبحر میں اسی کو ترجیح دی تحفہ و
بدائع میں اسی کو قول عامہ مشائخ بتایا اور امام طحاوی اسی طرف گئے ہیں خلاصہ کی فصل حادی عشر فی القراءۃ میں اسی کی تصحیح کی امام فخر الاسلام
نے شرح جامع صغیر اور امام رضی الدین سرخسی نے محیط پھر محقق علی الاطلاق نے فتح میں اسکی توجیہ کی زاہدی نے اسے اکثر کی طرف
نسبت کیا غرض یہ دو قول مرجح ہیں اقول اور اول یعنی ممانعت ہی بوجوہ اقوٰی ہے اوّلًا اکثر تصحیحات اسی طرف ہیں ثانیا اس کے
مصححین کی جلالت قدر جن میں امام فقیہ النفس جیسے اکابر ہیں جنکی نسبت تصریح ہو کر انکی تصحیح سے عدول نہ کیا جائے ثالثا اسی میں
احتیاط زیادہ اور وہی قرآن عظیم کی تعظیم تام سے اقرب رابعا اکثر ائمہ اسی طرف ہیں اور قاعدہ ہے کہ العمل بما علیہ الاکثر اور زاہدی کی
نقل امام اجل علاء الدین صاحب تحفۃ الفقہاء وامام اجل ملک العلماء صاحب البدائع کی نقل کے معارض نہیں ہوسکتی خامسا اطلاق احادیث
بھی اسی طرف ہے کہ فرمایا جنب وحائض قرآن میں سے کچھ نہ پڑھیں سادسا خاص جزئیہ کی تصریح میں امیر المؤمنین مولٰی علی کرم اللہ تعالٰی
وجہہ کا ارشاد موجود فرماتے ہیں اقرؤا القراٰن مالم یصب احدکم جنابۃ فان اصابتہ فلا ولا حرفا واحدا قرآن پڑھو جب تک تمہیں
نہانے کی حاجت نہ ہو اور جب حاجت غسل ہو تو قرآن کا ایک حرف بھی نہ پڑھو رواہ الدارقطنی وقال ہو صحیح عن علی رضی اللہ تعالٰی
عنہ سابعا وہی ظاہر الروایۃ کا مفاد ہے امام قاضی خان شرح جامع صغیر میں فرماتے ہیں لم یفصل فی الکتاب بین الاٰیۃ ومادونہا
وہو الصحیح اھ بخلاف قول دوم کہ روایت نوادر ہے رواہا ابن سماعۃ عن الامام رضی اللہ تعالٰی عنہ کما ذکرہ الزاہدی ثامنا
قوت دلیل بھی اسی طرف ہے تو اسی پر اعتماد واجب ویظہر ذلک بالکلام علی ما استدل بہ للامام الطحاوی فاعلم انہ وجہہ رضی
الدین فی محیطہ والامام فخر الاسلام فی شرح الجامع الصغیر بان النظم والمعنی یقصر فیما دون الاٰیۃ ویجری مثلہ فی
محاورات الناس وکلامہم فتمکنت فیہ شبہۃ عدم القراٰن ولہذا لاتجوز الصلٰوۃ بہ اھ اقول اولا لم یصل فہمی
القاصر الی قصور النظم والمعنی فیما دون الاٰیۃ فبعض اٰیۃ ربما یکون جملۃ تامۃ مستقلۃ بالافادۃ کقولہ تعالٰی واصبر
واٰیۃ تامۃ لاتکون کذٰلک کقولہ تعالٰی اذا جاء نصر اللہ والفتح ۝ ہذا فی المعنی والنظم یتبعہ وان ارید التحدی
فلیس الا بنحو اقصر سورۃ لابکل اٰیۃ اٰیۃ فالتزم ما ورد بہ التحدی بقولہ تعالٰی فاتوا بسورۃ من مثلہ وثانیا رب اٰیۃ تامۃ
تجری الفاظہا علی الالسنۃ فی محاورات الناس کقولہ تعالٰی ثم نظر ۝ وقولہ تعالٰی لم یلد ۝ وقولہ تعالٰی ولم یولد ۝ علی
انہما اٰیتان وقولہ تعالٰی مدہامتان ۝ وثالثا جریانہ فی محاورات الناس انما یورث الاشتباہ علی السامع انہ جری
علی لسانہ ما وافق لفظہ نظم القراٰن او قصد قراءۃ القراٰن فتتمکن الشبہۃ عند السامع اما ہو فالانسان علی نفسہ
بصیرۃ فاذا قصد التلاوۃ فلا معنی للاشتباہ عندہ وانما الاعمال بالنیات وانما لکل امرئ ما نوی والاشتباہ عند السامع
لاینفی ما یعلمہ من نفسہ وکانہ لاجل ہذا عدل المحقق علی الاطلاق فی الفتح عن ہذا التقریر واقتصر علی ما حط علیہ

كلامهما الخ او هو عدم جواز الصلاة به حيث قال وجهه ان مادون الاية لايعد به قارئا قال تعالى فاقرءوا ماتيسر من القران كما قال صلى الله تعالى عليه وسلم لايقرء الجنب القران فكما لايعد قارئا بمادون الاية حتى لاتجوز بها الصلاة كذا لا يعد بها قارئا فلايحرم على الجنب والحائض اھ ورده المحقق الحلبی فی الحلية تبعا للامام النسفی فی الكافی باطلاق الحديث من دون فصل بين قليل وكثير قال وهو تعليل فی مقابلة النص فيرد ولان شيئا نكرة فی موضع النفی فتعم وما دون الاية قران فيمتنع كالاية اھ وتبعهما البحر ثم ش ورأيتنی علقت عليه مانصه ١٢٣ اقول المحقق لايقيس المسألة على المسألة بل يرين ان الاحاديث انما حرمت على الجنب قراءة القران وقد علمنا ان قراءة مادون الاية لاتعد قراءة القران شرعا والا لجازت به الصلاة لان قوله تعالى فاقرءوا ماتيسر من القران قد فرض القراءة من دون فصل بين قليل وكثير مع تاكيد الاطلاق بما تيسر وحينئذ لاحجة لكم فی اطلاق الاحاديث فافهم اھ ثم لما قال الدر لو قصد التعليم ولقن كلمة كلمة حل فی الاصح وكتب عليه ش هذا على قول الكرخی وعلى قول الطحاوی تعلم نصف اية نهاية وغيرها ونظر فيه فی البحر بان الكرخی قال باستواء الاية ومادونها فی المنع واجاب فی النهر بان مراده بمادونها مابه يسمى قارئا وبالتعليم كلمة كلمة لايعد قارئا اھ اھ كتبت عليه ١٢٥ اقول هذا يؤيد كلام المحقق فانكم ايضا تنظرون ههنا الى ان الاحاديث لم تفصل بين القليل والكثير وانما مفزعكم فيه الى ان من قرأ كلمة لايعد قارئا مع ان تلك الكلمة ايضا بعض القران قطعا افكذلك هم يقولون ان من قرأ مادون الاية لايعد قارئا ايضا والا لكان ممتثلا لقوله تعالى فاقرءوا ماتيسر منه ولزم جواز الصلاة بمادون الاية بالمعنى المذكور وهو خلاف ما اجمعنا عليه اھ ثم لما قال ش بقی مالو كانت الكلمة اية كص وق نقل نوح افندی عن بعضهم انه ينبغی الجواز اقول وينبغی عدمه فی مدهامتان تامل اھ كتبت عليه ١٢٦ اقول وجهه على ذلك ظاهر فانه لايعد بهذا قارئا والا لجازت الصلاة به وبه يظهر وجه مابحث العلامة المحشی فی مدهامتان فانه تجوز به الصلاة عند الامام على مامشى عليه ملك العلماء فی البدائع والامام الاسبيجابی فی شرح المختصر وشرح الجامع الصغير من دون حكاية خلاف فيه على مذهب الامام رضی الله تعالى عنه وكل ذلك يؤيد ماقدمنا فی تقرير كلام المحقق اھ ماعلقت عليه وهذا كله كلام معهم على ماقرروا وانا ١٢٧ اقول وبالله التوفيق انما توجه هذا على كلام النهر وش لانهما حملا مذهب الكرخی على ماال به الى قول الطحاوی فانا اثبتنا عرش التحقيق ان مايعد به قارئا لايجوز وفاقا ولو بعض اية وقد شهد به كلام اولئك الاعلام الثلثة الموجهين قول ابی جعفر كما سمعت وهذا فخر الاسلام المختار قوله مصرحا بعدم جواز بعض اية طويلة يكون كاية فالكان ابو الحسن ايضا لايمنع الا مايعد به قارئا لم يبق الخلاف فالعجب مانص عليه فی الحلية وتبعه البحران منع الكرخی مبنی على اصل مختار له وهو ضة الطلاق قد بعد ان تكون القراءة بقصد القران وقد

نص امیر المؤمنین المرتضی رضی اللہ تعالٰی عنہ والا حرفا واحدا قال فی الحلیۃ المذکور فی النہایۃ وغیرہا اذا حاضت المعلمۃ
فینبغی لہا ان تعلم الصبیان کلمۃ کلمۃ وتقطع بین الکلمتین علی قول الکرخی وعلی قول الطحاوی تعلم نصف اٰیۃ انتہی قال
قلت وفی التفریع المذکور علی قول الکرخی نظر فانہ قائل باستواء الاٰیۃ ومادونہا فی المنع اذا کان بقصد القراٰن کما تقدم ففی
حینئذ عندہ ممنوعۃ من ذکر الکلمۃ بقصد القراٰن لصدق مادون الاٰیۃ علیہا وھذا اذا لم تکن الکلمۃ اٰیۃ فان کانت
کمدھامتان فالمنع اظہر فان قلت لعل مراد ھذا القائل التعلیم المذکور بنیۃ غیر قراءۃ القراٰن قلت ظاھر ان الکرخی حینئذ
لیس یشترط ان یکون ذلک کلمۃ کلمۃ بل یجیزہ ولو اکثر من نصف اٰیۃ بعد ان لا یکون اٰیۃ نعم لعل التقیید بالکلمۃ
لکونہ الغالب فی التعلیم او لان الضرورۃ تندفع فلا حاجۃ الی فتح باب المزید علیہا اھ **اقول**[۶۶۱][ف۱] وللّٰہ الحمد ثالث مثل الاول
او احسن وھو ان المرکب من کلمتین ربما لا تجد فیہ نیۃ غیر القراٰن کقولہ تعالٰی انا اللّٰہ وقولہ تعالٰی فاعبدنی وقولہ
تعالٰی عصٰی اٰدم فان من قالہ فی غیر التلاوۃ فقد غوی بخلاف المفردات القراٰنیۃ فلیس شیئ منہا بحیث یتعین للقراٰنیۃ
ولا یصلح للدخول فی مجاری المحاورات الانسانیۃ فذکر ما ھو اعم واخفی ولا یحتاج الی ادراک المعنی ولا غائلۃ فیہ اصلا حتی
للجہال لاسیما النساء المخدرات فی الحجال وھذا کما تری کلام حسن من الحسن بمکان غیر انی **اقول**[۶۶۲][ف۱] لا وجہ لقولہ بعد
ان لا یکون اٰیۃ فان ما کان بنیۃ غیر القراٰن لا یتقید بما دون اٰیۃ کما تقدم وکل من اٰیۃ ومادونہا قد یصلح لنیۃ غیرہ وقد لا
کاٰیۃ الکرسی والاٰیات التی تلوناہا فاصلح حد لو اٰیۃ وما لا فلا ولو دونہا وما بحث فی الفاتحۃ وعدم تغیرہا بنیۃ الثناء والدعاء
ان الخصوصیۃ القراٰنیۃ لازمۃ لہا قطعا کیف لا وھو معجز یقع بہ التحدی فلا یجری فی کل اٰیۃ کما لا یخفی فلا ادری ما الحامل
لہ علی التقیید بہا مع انہ[۶۶۳] ھو الناقل[ف۲] عن الخلاصۃ معتمدا علیہ جواز مثل ثم نظر و لم یولد ثم بحثہ فی مثل الفاتحۃ وان کان لہ
تمام مساغ فما کان لبحث ان یقضی علی النص ثم ما ذکرہ[ف۳] ثانیا سواء الا وترجیا ان مراد الکرخی فی التعلیم ما اذا نوی غیر القراٰن قد جزم
بہ من قبل قائلا لا ینبغی ان یشترط فیہ (ای فی التعلیم) ایضا عدم نیۃ القراٰن لما سنذکرہ عن قریب بمعنی واثر اھ وقال عند قول
الماتن لا یکرہ التہجی بالقراٰن والتعلیم للصبیان حرفا حرفا ھذا فیما یظہر اذا لم ینو بہ القراٰن اما اذا نواہ بہ فانہ یکرہ اھ **اقول**[۶۶۴]
وھذا ھو الحق الناصع فمجرد نیۃ التعلیم غیر مغیر فالتعلیم شیئ والقراءۃ علی غیرہ لیحصل لہ العلم بہ فاذا قرأ ونوی تعلیم القراٰن
فقد اراد قراءۃ القراٰن لیلقیہ ویلقنہ فنیۃ التعلیم لا تغیرہ بل تقررہ[ف۴] فما وقع فی الدر المختار من عد نیۃ التعلیم فی نیات غیر
القراٰن لیس فی محلہ فلیتنبہ فان قلت نیۃ التعلیم ان لم تکن مغیرۃ فما بال فتح المصلی علی غیر امامہ یفسد صلاتہ وما ھو الا لتعلیم
وقراءۃ القراٰن لا تفسد الصلاۃ **قلت**[۶۶۵][ف۵] لیس الفساد لان القراٰن تغیر بنیۃ الفتح بل لان الفتح علی غیر الامام لیس من اعمال
الصلاۃ وھو عمل کثیر فیفسد الا تری[ف۶] ان المصلی ان قیل لہ اقرأ اٰیۃ کذا فقرأ امتثالا لامرہ فسدت صلاتہ مع انہ لم یقرأ

الا القرآن وبالله التوفيق بقى الكلام على توجيه الامام ابن الهمام وما ذكرناه من تقرير المرام فلنعم الجواب عنه ما نقله في الحلية بعد الجواب الاول المذكور اذ قال مع انه قد يجيب ايضا بالاخذ بالاحتياط فيهما وهو عدم الجواز في الصلاة والمنع للجنب ام

[٢٢٣] اقول تقريره ان الامام وصاحبيه رضى الله تعالى عنهم اختلفوا في فرض القراءة فقال لا ثلث قصار او اية طويلة اى ما يعدل ثلثا لانه لا يسمى في العرف قارئا بدونه وقال بل اية اى اذا لم تكن مما يجرى في تحاور الناس ويشبه كلامهم فيما بينهم كثم نظر فانها اذا كانت كذلك تعد قارئا عرفا بخلاف ما دون الاية بالمعنى الذى اعطيناه من قبل فهو وان كان به قارئا حقيقة لا يعد قارئا عرفا فتطرقت الشبهة في براءة الذمة من قبل العرف هكذا قرره هذا المحقق لنفسه وقال قوله تعالى ما تيسر مقتضاه الجواز بدون الاية وهو قول ابن عباس فانه قال اقرأ ما تيسر معك من القران وليس شئ من القران بقليل الا ان ما دون الاية خارج من النص اذ المطلق ينصرف الى الكامل في الماهية ولا يجزم بكونه قارئا عرفا به فلم يخرج عن عهدة ما لزمه بيقين اذ لم يجزم بكونه من افراده فلم تبرء به الذمة مخصوصا وللوضع موضع الاحتياط بخلاف الاية اذ يطلق عليه قارئا بها فالخلاف (اى بين الامام وصاحبيه) مبنى على الخلاف في قيام العرف في عده قارئا بالقصيرة قال الا وهو يمنع وفي الاسرار ما قالاه احتياط فان قوله لم يلد ثم نظر لا يتعارف قرانا وهو قران حقيقة فمن حيث الحقيقة حرم على الحائض والجنب ومن حيث العرف لم تجز الصلاة به احتياطا فيهما ام مختصرا فعدم تناول الاطلاق ما دون الاية في قوله تعالى فاقرءوا ما تيسر من القران لا يستلزم عدم تناوله له في قوله صلى الله تعالى عليه وسلم لا يقرء الجنب ولا الحائض شيئا من القران بل قضية الدليل هو التناول ههنا والخروج ثمه ثم

[٢٢٤] اقول لا يخفى عليك ان لو بنى الامر ههنا على ما يعد به قارئا عرفا لزم ان يحل عند الصاحبين للجنب والحائض قراءة ما دون ثلث ايات بنية القران ولا قائل به فتحقق ان قول الكرخى هو الارجح رواية ودراية ولله الحمد ولى الهداية ولكن العجب من المحقق الحلبى كتبت هذا ثم رأيت في غنيته مال الى ما قلت ان لا قائل به حيث قال وينبغى ان تقييد الاية بالقصيرة التى ليس ما دونها مقدار ثلث ايات قصار فانه اذا قرأ مقدار سورة الكوثر يعد قارئا وان كان دون اية حتى جازت به الصلاة اما على وجه الدعاء والثناء فلانه ليس بقران لان الاعمال بالنيات ولا نية له فتعتبر النية ولذا لو قرأ ذلك في الصلاة بنية الدعاء والثناء لا تجوز به الصلاة ام

[٢٢٥] اقول ولا وقع بحثه على خلاف المنصوص في شرح الجامع الصغير للامام فخر الاسلام فانه اعتبر كون بعضها كاية لا كثلث كما تقدم [٢٢٦] وثانيا عدل عن قول الامام الى قولهما في افتراض ثلث فان راعى الاحتياط لما مر عن الاسرار ان ما قالاه احتياط فتقدم عن الاسرار نفسه ان ذلك في الصلاة اما في مسألة الجنب فالاحتياط في المنع وقد نقله هكذا في الغنية [٢٢٧] وثالثا ما ذكر من عدم الاجزاء اذا قرأ في الصلاة بنية الثناء خلاف المنصوص ايضا ففى البحر عن التوشيح عن الامام الناصحى اذا قرأ الفاتحة في الاوليين

بنیۃ الدعاء نصوا علی انھا مجزئۃ اھ وعن التجنیس اذا قرأ فی الصلاۃ فاتحۃ الکتاب علی قصد الثناء جازت صلاتہ لانہ وجدت القراءۃ فی محلھا فلا یتغیر حکمھا بقصدہ اھ ومثلہ فی الذخیرۃ ونقل فی البحر عن القنیۃ انھا ذکرت فیہ خلافا ورقمت لشرح شمس الائمۃ انھا لاتنوب عن القراءۃ اھ وانت تعلم ان القنیۃ لاتعارض المعتمدات والزاھدی غیر موثوق بہ فی نقلہ ایضا کما نصوا علیہ واللہ تعالی اعلم **تنبیہ** عیون امام فقیہ ابو اللیث کی عبارت کہ صدر کلام میں گزری جسمیں فرمایا تھا کہ فاتحہ وغیرہا آیات دعا بنیت دعا پڑھنے میں حرج نہیں نہر الفائق میں اوس سے یہ استنباط فرمایا کہ یہ حکم صرف انھیں آیات سے خاص ہے جنمیں معنی دعا وثنا ہوں ورنہ مثلاً سورۂ تبت وغیرہا اگر بہ نیت غیر قرآن پڑھے تو ظاہراً روا نہ ہونا چاہیے حیث قال ظاھر التقیید بالآیات التی فیھا معنی الدعاء یفھم ان مالیس کذلک کسورۃ ابی لھب لایؤثر فیھا قصد غیر القرانیۃ لکنہ لم ار التصریح بہ فی کلامھم علامہ شامی نے منحۃ الخالق ورد المحتار میں اسکی تائید فرمائی کہ قد صرحوا بان مفاھیم الکتب حجۃ اھ ولفظ المنحۃ المفہوم معتبر ومالم یصرح بخلافہ اھ **اقول اولاً** ف۱ خلاصہ وبزازیہ وبحر میں ہے وھذا لفظ الوجیز اما اذا قصد الثناء او افتتاح امر فلا فی الصحیح درمختار میں ہے فلو قصد الدعاء او الثناء او افتتاح امر حل یہاں تو کہہ سکتے ہیں کہ بعد تنقیح افتتاح کا حاصل دعا وثنا سے جدا نہ ہوگا مگر خلاصہ وحلیہ وبحر میں ہے وحرمۃ قراءۃ القران (ای من احکام الحیض) الا اذا کانت ایۃ قصیرۃ تجری علی اللسان عند الکلام کقولہ ثم نظر اولم یولد اھ یعنی جبکہ قراءت قرآن کی نیت نہ ہو اور اپنے کلام میں پوری آیت سے موافقت واقع ہوجائے مثلاً زید کی حکایت حال میں کہا ثم نظر زید یا کسی نے ہندہ کے حمل کو پوچھا کہ پیدا ہوا کہا ماوضع ولم یولد بعد تو اسمیں حرج نہیں اگرچہ ثم نظر بالاتفاق اور ولم یولد علی الخلاف پوری آیتیں ہیں اسلئے کہ بہ نیت قرآن نہ کہی گئیں یہاں سے صراحۃً ظاہر کہ جواز کے لیے عدم نیت قرآن کافی ہے خاص نیت دعا یا ثنا ضرور نہیں کہ ان صورتوں میں دعا وثنا کہاں تو ہیں اگر نقل حدیث میں کہا محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم فرماتے ہیں اسکے جواز میں بھی شبہہ نہیں اگرچہ **محمد رسول اللہ** ضرور قرآن عظیم ہے اور یہاں نام اقدس مقصود ہے نہ کہ دعا وثنا لاجرم بحر سے گزرا ھذا کلہ اذا قرأ علی قصد انہ قران اسیطرح خلاصہ میں ہے تنویر میں ہے یحرم قراءۃ قران بقصدہ **ثانیاً** ف۲ عیون کا اتنا مفاد مسلم کہ آیات دعا میں نیت دعا درکار ہے نہ یہ کہ نیت دعا ہی پر مدار ہے وذلک انہ تصویر لنیۃ غیر القران وھی فی ایات الدعاء بنیۃ الدعاء فیفید ان الجواز بنیۃ الدعاء مقصور علی ایات الدعاء لاقصر الجواز مطلقا علی نیۃ الدعاء کأن تقول لو قرأ التسمیۃ بنیۃ الافتتاح ولم یرد القراءۃ فلا باس بہ لایدل علی قصر الحکم فی جمیع القران علی نیۃ الافتتاح لکنی **اقول** وباللہ التوفیق ف۳ تحقیق مقام یہ ہے کہ یہاں دو صورتیں ہیں عدم نیت و اعدام نیت۔ عدم نیت یہ کہ بعض الفاظ اتفاقاً موافق نظم قرآن زبان سے اپنے کلام میں ادا ہوجائیں جیسے صور مذکورہ میں ثم نظر اور ولم یولد کہ انکے تکلم کے وقت متکلم کا خیال بھی نہیں جاتا کہ یہ الفاظ آیات قرآنیہ ہیں یہاں قرآن عظیم کی طرف قصد سرے سے پایا ہی نہ گیا اور اعدام نیت

یہ کہ آیات قرآنیہ کی طرف التفات کرے اور بالقصد اونھین نیت قرآن سے پھیر کر غیر قرآن کا ارادہ کرے آیۃ الکرسی یا سورہ فاتحہ یا سورہ حشر وغیرہا ہر کلام طویل مین یہی صورت متحقق ہوسکتی ہے نا ممکن ہے کہ بلا قصد زبان سے تین آیت کے برابر کلام نکل جائے جو بالکل نظم قرآنی کے موافق ہو کہ اسقدر سے تحدّی فرمائی گئی ہے تو کوئی اتنے پر کیونکر قادر ہوسکتا ہے نہین بلکہ یقیناً الفاظ قرآنیہ ہی کا قصد کریگا پھر اونکو بالارادہ نیت قرآن سے نیت غیر کی طرف پھیریگا اور موجودات حقیقیہ اعتبارات معتبر کے تابع نہین ہوتے نہ باوجود علم قصداً تبدیل نیت سے علم منتفی ہو اگر کوئی شخص شہد کو جانکر اس نیت سے کھالے کہ یہ شہد نہین نمک ہے تو نہ وہ واقعی نمک ہوجائیگا نہ اسکا علم کہ یہ واقعی شہد ہے زوال پائیگا یونہین جب اس نے نظم قرآنی کی طرف قصد کیا اور اوسے ادا کرنا چاہا تو باوصف علم حقیقت اسکا یہ خیال کرلینا کہ مین یہ قرآن نہین پڑھتا کچھ اور پڑھتا ہون نہ قرآن عظیم کو اوسکی حقیقت سے متغیر ہوسکتا ہے نہ یہ دیدہ و دانستہ اوس تبدیل خیال سے کچھ نفع پاسکتا ہے تو کیونکر ممکن کہ تعظیم قرآن عظیم کے لیے جو حکم شرع مطہر نے اسے دیا یہ دانستہ نیت پھیر کر اوسے ساقط کردے **اقول** وبہ

ف۱ استبان ضعف ما اجاب بہ العلامۃ اسمعیل فی حواشی الدرر عن بحث الحلیۃ فی قراءۃ الفاتحۃ بنیۃ الدعاء اذ قال المحقق علی ان ھذا قرآن حقیقۃ وحکما لفظا ومعنی کیف لا وھو معجز یقع بہ التحدی وتغییر المشروع فی مثلہ بالقصد المجرد مردود علی فاعلہ فاجاب ان الخصوصیۃ القرآنیۃ فیہ لازمۃ قطعا ولیس فی قدرۃ المتکلم اسقاطہا عنہ مع ما ھو علیہ من النظم الخاص اھ فاجاب العلامۃ النابلسی وتبعہ فی المنحۃ بانہ اذا لم یرد بہا القرآن فاتت ما فیہ من المزایا التی یعجز عن الاتیان بہا جمیع المخلوقات اذ المعتبر فیہا القصد اما تفصیلا وھو من البلیغ او اجمالا وذلک بحکایۃ کلامہ وکلاھما منتف حینئذ کما لا یخفی اھ ولعمری ان فی حکایتہ غنی عن نکایتہ ولیت شعری کیف تفوت المزایا الثابتۃ اللازمۃ الواقعیۃ بمجرد صرف القارئ النیۃ عن نسبتہ الی متکلمہ مع بقاء الکلام علی نظمہ وقد کان نبہ علیہ المحقق فی بحثہ فلم یلتفت الیہ العلامۃ واعاد الکلام من دون جواب ولا المام و**اقول** ف۲ فی کل وجوہ للمزایا بثبوتہا الواقعی وظہورہا بالعلم تفصیلا او اجمالا کما وصفتم وبہما یتم امر التحدی وکلاھما حاصل حینئذ اذ ما قصد الاخذ الا ما ھو قرآن وما احدث الا صرف النیۃ والصرف لا بعد العلم ولا علم ینتفی بالصرف و**ایضا** ف۳ لو فات المزایا المعجزۃ للخلق بصرف القصد لوجب فوت عجزہم بہ وھو باطل براھۃ **وکذا** ما اجاب النہر وتبعہ فی رد المحتار بان کونہ قرآنا فی الاصل لا یمنع من اخراجہ عن القرآنیۃ بالقصد اھ وقد کان انی المحقق علی ھذا ایضا کما سمعت اما نحن فقد ف۴ اوضحنا باحسن وجہ ان لا اثر للقصد فی تغییر الحقائق **وکذا** ما تقدم من تمسک الغنیۃ ان ما علی وجہ الدعاء لیس بقرآن لان الاعمال بالنیات الخ **اقول** نعم لا یثاب ف۵ ثواب التلاوۃ من نواہ دعاء لکن القرآن کیف ینسلخ عن القرآنیۃ مع بقاء النظم المتحدی بہ واذ القصد الی الاخذ منہ فبمجرد صرف النیۃ کیف یزیل التعظیم الواجب علیہ فان صرفہا عن شیئ مع العلم بہ ان کان لہ اثر ففی حرمان الصارف عما ھو لہ دون اسقاط ما ھو

علیه وبالجملة لیس فی شیئ من هذه مما یغنی من رجوع ثم اقول [۲۷۸] عسالك [ف۱] ایقنت مما القیت علیك ان المناط هو ان
یعد الی القرآن فیأخذ من نظمه یقرأه علی نیة غیره سواء کان قد ربما وقع به التحدی او لا فان القلیل والکثیر من الکلام
العزیز سواء فی وجوب الادب والتعظیم اما سمعت الی قول حبر الامة سیدنا عبد الله بن عباس رضی الله تعالی عنهما لیس شیئ
من القرآن بقلیل فتخصیص المحقق الکلام بما تحدی به لیس فی محله ولا [۲۷۹] یتوقف [ف۲] علیه کونه قرآنا حقیقة وحکما ولفظا ومعنی
کما یوهم کلامه نعم لزوم الخصوصیة القرآنیة یختص بذلك لاستحالة جریانه علی اللسان اتفاقا دون ما دونه کما
علم من موافقات الفرقان والفاروق رضی الله تعالی عنه وقوله عند سماع اٰیة اطوار الخلق فتبٰرك الله احسن الخٰلقین
فنزل کذلك لکن اسمعناك ان لا حاجة الیه بعد تعمد الاخذ من القرآن العظیم فهو بما فی نفسه علیم فافهم وتثبت
تو واجب تھا کہ سورۂ فاتحہ وآیۃ الکرسی بالائے سر فقط الحمد للہ یا سبحٰن اللہ یا لا الٰہ الا اللہ بھی جنب کو جائز نہ ہو جبکہ اون میں اخذ عن
القرآن کا قصد کرے اگرچہ نیت قرآن سے پھیر کر غیر قرآن کی کرلے مگر شرع [۲۸۰] مطہر نے لحاظ فرمایا کہ مسلمان ہر وقت ہر حال میں اپنے رب جل وعلا
کے ذکر وثنا اور اوس سے سوال ودعا کا محتاج ہے اور ثنائے الٰہی وہی اتم واکمل ہے جو خود اوس نے اپنے نفس کریم پر کی رسول اللہ
صلی اللہ تعالی علیہ وسلم عرض کرتے ہیں لا احصی ثناء علیك انت کما اثنیت علی نفسك الٰہی میں تیری تعریف نہیں کرسکتا تو
ویسا ہی ہے جیسی تو نے خود اپنی ثنا کی تو ہیں جو دعائیں قرآن عظیم نے تعلیم فرمائیں بندہ اونکی مثل کہاں سے لاسکتا ہے رحمت شریعت نے
نہ چاہا کہ بندہ ان خزائن بے مثال سے روکا جائے علی الخصوص حیض ونفاس والیاں جنکی تہائی عمر انھیں عوارض میں گزرتی ہے لہذا یہاں
بہ تبدیل نیت اجازت عطا فرمائی جسے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم بہ نیت افتتاح کہنے کے جواز پر اجماع علما نے ظاہر کردیا اسکی [۲۸۱] نظیر یہ ہے
کہ نماز [ف۳] میں کسی کلام سے اگرچہ آیت یا ذکر الٰہی ہو ایسے معنی کا افادہ جو اعمال نماز سے باہر ہے مفسد نماز ہے مثلا کسی خوشی کی خبر کے جواب
میں کہا الحمد للہ رب العٰلمین یا خبر غم کے جواب میں انا للہ وانا الیہ رٰجعون یا کسی نے پوچھا فلاں شخص کیسا ہے اوسکی خوبی بتانے
کو کہا سبحٰن اللہ نماز جاتی رہیگی مگر کسی شخص نے آواز دی اور اس نے یہ جتانے کو کہ میں نماز پڑھتا ہوں لا الٰہ الا اللہ یا سبحٰن اللہ یا
اسکے مثل ذکر یا قرآن عظیم سے کچھ کہا نماز نہ جائیگی کہ شرع مطہر نے اس حاجت کے دفع کو اتنے کی اجازت عطا فرما دی ہے درمختار میں ہے
یفسدها جواب خبر سوء بالاسترجاع ادبی میں ہے اراد اعلامه بانه فی الصلٰوۃ لا تفسد اتفاقا ابن ملك وملتقی ہدایہ میں ہے
لو اجاب رجلا فی الصلٰوۃ بلا الٰه الا الله فهذا کلام مفسد وان اراد اعلامه انه فی الصلٰوۃ لم تفسد بالاجماع لقوله صلی الله
تعالی علیه وسلم اذا نابت احدکم نائبة فی الصلٰوۃ فلیسبح اه اقول [ف۴] فبهذا ظهر الجواب عن بحث الحلیة ولله الحمد ومحصله
ان ذلك مستثنی بالاذن الشرعی کما استثنی به قصد الاعلام بانه فی الصلٰوۃ مع تحقق المعنی المفسد قطعا وهو افادة
معنی لیس من اعمال الصلٰوۃ فافهم وتثبت اور [۲۸۲] جب حاجت اکملیت ذکر ودعا کا لحاظ فرمایا تو حاجت تعلیم قرآن تو اوس سے اہم ہے

خصوصاً حائض کے لیے کہ اُسکا زمانہ ممتد ہو حتی ان مالکا اباح لہا التلاوۃ لھذا وبہ فرق بینھا وبین الجنب مگر یہ حاجت ایک ایک کلمہ سکھانے سے پوری ہو جاتی ہے اور شک نہیں کہ وہ بہ نسبت مرکبات صورت نظم قرآنی سے دور تر ہے لہذا اسیقدر کی اجازت ہوئی وقد اشار الامام الفقیہ ابو اللیث فی شرح الجامع الصغیر الی ان اباحۃ التعلیم لاجل العذر کما فی الحلیۃ وعبر فی محیط السرخسی بالعذر والضرورۃ کما فیھا ایضا **اقول** وبما قررت وذکرت ظھر حدیث اعلام الصلاۃ مع عدم الضرورۃ بالمعنی الحقیقی ومن اعتبار الشرع حاجۃ الجنب فی الدعاء مع تمکنہ من الاغتسال بل ومن الدعاء بالفاظ اُخر بخلاف التعلیم ینفتح الجواب عن ایرادی الحلیۃ علی مسألۃ التعلیم بقولہ لایخفی ما فیہ بالنسبۃ الی الجنب ثم ما فی کون ھذا الاحتیاج مبیحا لازالۃ اھ فافھموا واعلم واللہ اعلم ظاہر ہے کہ انکے ماورا مثل قصص وغیرہا میں نہ تو حاجت ہے نہ وہ دعا و ثنا کے معنے میں کہ اونسے ملحق ہو سکیں تو بعد قصد قرآن پھر تبدیل نیت وہی شہد کو دانستہ نمک ٹھہرا کر کھانا ہوگا تو حکم ممانعت ہی چاہیے جبتک شرع سے اجازت ثابت نہ ہو اور وہ کہیں ثابت نہیں معہذا اگر مطلقاً تبدیل نیت کی اجازت ہو تو جو کلام طویل قرآن عظیم نے اپنے محبوبوں مقبولوں یا دشمنوں سے نقل فرمائے اور دُور تک انکا سلسلہ چلا گیا ہے جیسے سورۂ نوح علیہ الصلاۃ والسلام میں قال چھوڑ کر رب انی دعوت قومی لیلا ونھارا ○ سے لتسلکوا منھا سبلا فجاجا ○ تک سولہ آیتیں متواتر اور سورۂ جن میں انا سمعنا قرآنا عجبا ○ سے واما القاسطون فکانوا لجھنم حطبا ○ تک پندرہ آیتیں اور سورۂ لقمان میں یٰبُنَیَّ انھا ان تک سے ان انکر الاصوات لصوت الحمیر ○ تک چار طویل آیتیں کہ ہر ایک تین آیت کی مقدار سے زائد ہے اور سورۂ اسرا میں وقالوا چھوڑ کر لن نؤمن سے کتبا نقرؤہ تک اس نیت سے کہ یہ نوح ولقمان وجن وکفار کے کلام ہیں پڑھ سکے بلکہ تمام سورۂ یوسف علیہ الصلاۃ والسلام شروع سورت کے اذ قال یوسف لابیہ سے گیارہویں رکوع کے اواخر والحقنی بالصلحین ○ تک جسکی مقدار نصف پارۂ قرآن عظیم سے بھی زائد ہے بحال جنابت بہ نیت حکایتِ قصہ پڑھ جائے اور جائز ہو صرف بیچ بیچ میں سے چند جملے جو قرآنیت کے لیے متعین ہیں ترک کر دے یعنی رکوع دوم میں واوحینا الیہ لتنبئنھم نصف آیت سوم میں وکذلک مکنا سے نجزی المحسنین ○ تک کچھ کم دو آیتیں پھر کذلک لنصرف نصف آیت ہفتم میں وکذلک مکنا ایک آیت ہشتم میں وانہ لذو علم لما علمنہ تہائی آیت نہم میں کذلک کدنا لیوسف اور نرفع درجت من نشاء چہارم آیت وبس جسکی مقدار چورانوے آیت طویل ہوئی یہ کسقدر مستبعد اور قرآن عظیم کے ادب سے جدا و بعید ہے تو سوا اون صور استثنا کے مطلقاً ممانعت چاہیے اور **حاصل حکم** یہ ٹھہرا کہ بہ نیت قرآن ایک حرف بھی روا نہیں اور جو الفاظ اپنے کلام میں زبان پر آجائیں اور بے قصد موافقت اتفاقاً کلمات قرآنیہ سے متفق ہو جائیں زیر حکم نہیں آتے اور قرآن عظیم کا خیال کرکے بے نیت قرآن ادا کرنا چاہے تو صرف دو صورتوں میں اجازت ایک یہ کہ آیات دعا و ثنا بہ نیت دعا و ثنا پڑھے دوسرے یہ کہ بحاجت تعلیم ایک ایک کلمہ مثلاً اس نیت سے کہ یہ زبان عرب کے الفاظ مفردہ ہیں کہتا جائے اور ہر دو لفظ میں فصل کرے متواتر نہ کہے کہ عبارت منتظم ہو جائے

حسانصوا علیہ انکے سوا کسی صورت میں اجازت نہیں ھذا ما ظہر لی وارجو انیکون صوابا وباللہ التوفیق وللہ الحمد ابدا۔

تنبیہ ۲ اقول [۱۵۲] تمام کتب [ف۱] میں آیات ثنا کو مطلق چھوڑا اور اوسمیں ایک قید ضروری ہے کہ ضروری یعنی بدیہی ہونے کے سبب علمانے ذکر نہ فرمائی وہ آیات ثنا جنمیں رب عزوجل نے بصیغہ متکلم اپنی حمد فرمائی جیسے وانی لغفار لمن تاب اونکو بہ نیت ثنا بھی پڑھنا حرام ہے کہ وہ قرآنیت کے لیے متعین ہیں بندہ اونمیں بہ انشائے ثنا کی نیت کر سکتا ہے جنمیں ثنا بصیغہ غیبت یا خطاب ہے تنبیہ ۳ اقول [۱۵۳] یہان ایک اور [ف۲] نکتہ ہے بعض آیتین یا سورتین ایسی ہی دعا و ثنا ہیں کہ بندہ اونکی انشا کر سکتا ہے بلکہ بندہ کو اسی لیے تعلیم فرمائی گئی ہیں مگر اونکے آغاز میں لفظ قل ہے جیسے تینون قل اور کریمہ قل اللھم ملک الملک انمیں سے یہ لفظ چھوڑکر پڑھے کہ اگر اوس سے امر الٰہی مراد لیتا ہے تو وہ عین [ت] قرآن ہے اور اگر یہ تاویل کرے کہ خود اپنے نفس کی طرف خطاب کر کے کہتا ہے قل اسطرح کہہ۔ یون ثنا و دعا کر۔ تو یہ امر دعا و ثنا ہوا نہ دعا و ثنا اور شرع سے اجازت اسکی ثابت ہوئی ہے نہ اوسکی تنبیہ ۴ اقول [۱۵۴] یونہیں وہ ادعیہ [ف۳] و اذکار جنمیں حروف مقطعات ہیں مثلاً صبح و شام [ف۴] کی دعاؤں میں آیۃ الکرسی کے ساتھ سورۂ غافر کا آغاز حٰمٓ ۝ تَنْزِیْلُ الْكِتٰبِ مِنَ اللّٰهِ الْعَزِیْزِ الْعَلِیْمِ ۝ غَافِرِ الذَّنْۢبِ وَ قَابِلِ التَّوْبِ شَدِیْدِ الْعِقَابِ ذِی الطَّوْلِ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اِلَیْهِ الْمَصِیْرُ ۝ تک پڑھنے کو حدیث میں ارشاد ہوا ہے کہ جو صبح پڑھے شام تک ہر بلا سے محفوظ رہے اور شام پڑھے تو صبح تک رواہ الترمذی والبزار وابن نصر وابن مردویہ والبیہقی فی شعب الایمان عن ابی ہریرۃ رضی اللہ تعالٰی عنہ عن النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم بحال جنابت اسے نہیں پڑھ سکتا کہ حروف مقطعات کے معنے اللہ ورسول جانتے ہیں جل وعلا وصلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کیا معلوم کہ وہ ایسا کلام ہو جسکے ساتھ غیر خدا بے حکایت کلام الٰہی تکلم نہ کر سکتا ہو۔ مجرد اجازت صرف دعا و ثنا کی ہے کیا معلوم کہ انکے معنے میں کچھ اور بھی ہو واللہ تعالٰی اعلم تنبیہ ۵ اقول [۱۵۵] ہماری اوس تقریر سے یہ مسئلہ بھی واضح ہو گیا کہ جن آیات [ف۵] میں بندہ دعا و ثنا کی نیت نہیں کر سکتا بحال جنابت وحیض اونھیں بطور عمل بھی نہیں پڑھ سکتا مثلاً تفریق اعدا کے لیے سورۂ تبت نہ کہ سورۂ کوثر کہ بوجہ ضمائر متکلم انا اعطینا قرآنیت کے لیے متعین ہے عمل میں تین نیتین ہوتی ہیں یا تو دعا جیسے حزب البحر حرز یمانی یا اللہ عزوجل کے نام وکلام سے کسی مطلب خاص میں استعانت جیسے عمل سورۂ یٰس و سورۂ مزمل صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم یا عدد معینہ خواہ ایام مقدرہ تک اس غرض سے اوسکی تکرار کہ عمل میں آجائے حاکم ہو جائے اوسکے موکلات تابع ہو جائیں اس تیسری نیت والے تو بحال جنابت کیا معنے بے وضو پڑھنا بھی روا نہیں رکھتے اور اگر بالفرض کوئی جرأت کرے بھی تو اس [ف۶] نیت سے وہ آیت و سورت بھی جائز نہیں ہو سکتی جسمیں صرف معنی دعا و ثنا ہی ہے کہ اولا یہ نیت نیت دعا و ثنا نہیں ثانیا اسمیں خود آیت و سورت ہی کی تکرار مقصود ہوتی ہے کہ اوسکے خدام مطیع ہوں تو نیت قرآنیت اوسمیں لازم ہے رہیں پہلی دو نیتیں جب وہ آیات معنی دعا سے خالی ہیں تو نیت اولی ناممکن اور نیت ثانیہ عین نیت قرآن ہے اور بقصد قرآن اوسے ایک حرف بھی روا نہیں تنبیہ ۶ یہی حکم دم کرنے کے لیے پڑھنے [ف۷] کا ہے کہ طلب شفا کی نیت تغیر قرآن نہیں کر سکتی آخر قرآن ہی سے تو شفا چاہ رہا ہے کون کہیگا کہ افحسبتم انما [ف۸] خلقکم

عبثا تا آخر سورت (ف۱) مصروع ومجنون کے کان میں جنب پڑھ سکتا ہے ہاں جس آیت یا سورت میں خالص معنی دعا وثنا بصیغہ غیبت خطاب ہوں اور اوسکے اول میں قُلْ بھی نہ ہو نہ اوسمیں حروف مقطعات ہوں اور اوس سے قرآن عظیم کی نیت بھی نہ کرے بلکہ دعا وثنا کی نیت سے طلب شفا کرنے کے لیے اوسپر دم کرے تو روا ہے **تنبیہ** (ف۱) علمت مما القیت علیک ان التغیر بنیۃ الدعاء والثناء دون نیۃ الاستشفاء ووقع فی ش نقلا عن سیدی عبد الغنی قدس سرہ ما یوہم خلافہ اذ قال الھیکل والحمائلی المشتمل علی الآیات القرانیۃ اذا کان غلافہ منفصلا عنہ کالمشمع ونحوہ جاز دخول الخلاء بہ ومسہ وحملہ للجنب ویستفاد منہ ان ما کتب من الآیات بنیۃ الدعاء والثناء لا یخرج عن کونہ قرانا بخلاف قراء تہ بھذہ النیۃ فالنیۃ تعمل فی تغییر المنطوق لا المکتوب اھ ومبناہ کما تری علی فھم ان نیۃ الاستشفاء مغیرۃ کنیۃ الدعاء ولم تعمل فی المکتوب فکذلک نیۃ الدعاء او نقول الاستشفاء من باب الدعاء فنیتہ نیتہ **واقول** (ف۲) لیس الامر کذا فمعنی القراءۃ بنیۃ الدعاء ان یکون الکلام نفسہ دعاء فیرید بہ انشاءہ لا تلاوۃ الکلام العزیز والاستشفاء دعاء معنوی لا یجعل اللفظ بمعنی الدعاء فلیس ھو من بابہ ولا تغییر ایضا فان الذی یقرء او یکتب مستشفیا متبرکا فانما یرید التبرک والاستشفاء بالکلام العزیز لا انہ یخرجہ عن القرانیۃ ثم یستشفی بغیر القران ولو کانت (ف۳) تغیر لجاز ان یقرأ الجنب القران کلہ بنیۃ الشفاء فان القران من اولہ الی اخرہ نور وھدی وشفاء وھذا لا یسوغ ان یقول بہ احد وبالجملۃ فالمنوی فی الرقیۃ ھو القران نفسہ لا غیرہ الا تری (ف۴) ان بعض الصحابۃ رضی اللہ تعالی عنھم لما رقی السلیم بالفاتحۃ علی شاء وجاء بھا الی اصحابہ کرھوا ذلک وقالوا اخذت علی کتاب اللہ اجرا حتی قدموا المدینۃ فقالوا یا رسول اللہ اخذ علی کتاب اللہ اجرا فقال رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم ان احق ما اخذتم علیہ اجرا کتاب اللہ کما فی الجامع الصحیح عن ابن عباس رضی اللہ تعالی عنھما فلم یخرج الاسترقاء الفاتحۃ عن کونھا کتاب اللہ مع انھا تصلح للدعاء والثناء فکیف بما لا یصلح لھما (ف۵) اما ما افادہ من ان النیۃ لا تعمل فی المکتوب **فاقول** نعم ما کتب قرانا ولو فاتحۃ لا یصح للجنب ان یقول فی نفسہ لیس ھذا قرانا بل دعاء او یقول لا ارید بہ قرانا بل دعاء وثناء ثم یمسہ اذ لا مدخل لارادتہ فی ظھورہ فی ھذہ الکسوۃ التی قد تم امرھا اما (ف۶) ان ینشئ کتابۃ مثلھا وینوی الدعاء والثناء **فاقول** قضیۃ ما قدمت من التحقیق المنع اذ لا اذن ورد للحاجۃ ولا حاجۃ فی الدعاء والثناء الی الکتابۃ وما ورد علی خلاف القیاس لا یتعداہ وبہ یظھر انہ لا یؤذن فی کتابۃ الرقی بالآیات وان تمحضت للدعاء والثناء ونواھما فلیراجع ولیحرر واللہ سبحنہ وتعالی اعلم **تنبیہ مہم** (ف۷) یہ کہ ہمنے سلسلہ کلام میں اوپر ذکر کیا کہ غیر تلاوت میں اپنی طرف سے سیدنا آدم علیہ الصلاۃ والسلام کی طرف نافرمانی وگناہ کی نسبت حرام ہے ائمہ دین نے اسکی تصریح فرمائی بلکہ ایک جماعت علمائے کرام نے اوسے کفر بتایا مولے کو شایاں ہے کہ اپنے محبوب بندوں کو جس عبارت سے تعبیر فرمائے فرمائے دوسرا کہے تو اوسکی

زبان گدی کے پیچھے سے کھینچی جائے ﷲ المثل الاعلٰی بلاتشبیہ یوں خیال کرو کہ زید نے اپنے بیٹے عمرو کو اوسکی کسی لغزش یا بھول پر متنبہ کرنے ادب دینے حزم و عزم و احتیاط اتم سکھانے کے لیے مثلاً بیہودہ نالائق احمق وغیرہا الفاظ سے تعبیر کیا باپ کو اسکا اختیار تھا اب کیا عمرو کا بیٹا بکر یا غلام خالد انھیں الفاظ کو سند بنا کر اپنے باپ اور آقا عمرو کو یہ الفاظ کہہ سکتا ہے حاشا اگر کہیگا سخت گستاخ مردود و ناسزا و مستحق عذاب و تعزیر و سزا ہوگا جب یہاں یہ حالت ہے تو اللہ عزوجل کی ریس کرکے انبیا علیہم الصلاۃ والسلام کی شان میں ایسے لفظ کا بکنے والا کیونکر سخت شدید و مدید عذاب جہنم و غضب الٰہی کا مستحق نہ ہوگا والعیاذ باللہ تعالٰی امام ابو عبداللہ قرطبی تفسیر میں زیر قولہ تعالٰی وطفقا یخصفان علیہما من ورق الجنۃ فرماتے ہیں قال القاضی ابوبکر بن العربی رحمہ اللہ تعالٰی لایجوز لاحد منا الیوم ان یخبر بذلک عن ادم علیہ الصلاۃ والسلام الا اذا ذکرناہ فی اثناء قولہ تعالٰی عنہ او قول نبیہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فاما ان نبتدئ ذلک من قبل انفسنا فلیس بجائز لنا فی ابائنا الادنین الینا المماثلین لنا فکیف بابینا الاقدم الاعظم الاکبر النبی المقدم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم وعلی جمیع الانبیاء والمرسلین امام ابو عبداللہ محمد عبدری ابن الحاج مدخل میں فرماتے ہیں قد قال علماؤنا رحمہم اللہ تعالٰی ان من قال عن نبی من الانبیاء علیہم الصلاۃ والسلام فی غیر التلاوۃ والحدیث انہ عصی او خالف فقد کفر نعوذ باللہ من ذلک ایسے امور میں سخت احتیاط فرض ہے اللہ تعالٰی اپنے محبوبوں کا حسن ادب عطا فرمائے آمین

وصلی اللہ تعالٰی علٰی سیدنا محمد و اٰلہ وصحبہ اجمعین وبارک وسلم واللہ سبحٰنہ وتعالٰی اعلم

# باب المیاہ

## مسئلہ ۲۳ ۲۷ صفر ۱۳۰۵ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ بقیہ آب وضو سے کہ برتن میں رہ جائے وضو جائز ہے یا نہیں اور اگر پہلا وضو کرنے میں کچھ پانی ہاتھ سے اوس میں گر پڑا تو کیا حکم ہے۔ بینوا توجروا

## الجواب

بقیہ آب وضو[ف۱] کہ برتن میں رہ جاتا ہے مائے مستعمل نہیں بلکہ وہ پانی ہے جو استعمال سے بچ رہا اوس سے وضو میں کوئی حرج نہیں اور[ف۲] آب مستعمل اگر غیر مستعمل میں ملجائے تو مذہب صحیح میں اوس سے وضو جائز ہے جبتک مائے مستعمل غیر مستعمل سے زائد نہ ہوجائے اگرچہ مستعمل پانی دھار بندھ کر گرا ہو اور بعض نے کہا اس صورت میں بھی مستعمل فاسد کردیگا اور وضو جائز نہ ہوگا اگرچہ غیر مستعمل زائد ہو مگر ترجیح مذہب اول کو ہے فی فتاوی الخلاصۃ جنب اغتسل فانتضح من غسلہ شیئ فی انائہ لم یفسد علیہ الماء اما اذا کان یسیل منہ سیلانا افسدہ وکذا حوض الحمام علی ھذا وعلی قول محمد لایفسدہ مالم یغلب علیہ یعنی لایخرجہ من الطھوریۃ وفی الدر المختار یرفع الحدث بماء مطلق لا بماء مغلوب بمستعمل

بالاجزاء فان للمطلق الاكثر من النصف جاز التطهير بالكل والا لا على ما حققه فی البحر والنهر والمنح اھ ملتقطا واللہ تعالی اعلم وعلمہ اتم واحکم

## مسئلہ ۲۴ از غازی آباد ضلع میرٹھ محلہ باغ۔ مرسلہ حامد حسن صاحب ۔ رمضان المبارک ۱۳۱۵ھ

استنجے یعنی پیشاب پاخانے کے بچے ہوئے پانی سے وضو جائز ہے یا نہیں اور وضو کی حرمت میں اوس وجہ سے کچھ فرق تو نہیں آتا یا کیا۔ بینوا توجروا

## الجواب

جائز ہے اور اوسمیں حرمت وضو کا کچھ خلاف نہیں کہ یہ پانی استعمال میں نہ آیا کما لا یخفی واللہ تعالی اعلم بالصواب

## مسئلہ ۲۵ ۲۰ جمادی الاخری ۱۳۲۱ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ پانی بارش کا جو خاص شہر میں برستا ہے اور نالی وغیرہ دھو کر باہر چلا جاتا ہے پاک ہے یا نہیں اوس سے وضو درست ہے یا نہیں اوس پانی کو جاری کہیں گے یا نہیں۔ بینوا توجروا

## الجواب

جسوقت بارش ہو رہی ہے اور وہ پانی بہ رہا ہے ضرور ماء جاری ہے اور وہ ہرگز ناپاک نہیں ہو سکتا جبتک نجاست کی کوئی صفت مثلاً بو یا رنگت اوسمیں ظاہر نہ ہو صرف نجاستوں پر اوسکا گزرتا ہوا جانا اوسکی نجاست کا موجب نہیں فان الماء الجاری یطہر بعضہ بعضا ہاں اوس سے وضو اگر کسی نجاست مرئیہ کے اجزا اوسمیں ایسے بہتے جاتے ہیں کہ جو حصہ پانی کا اوس سے لیا جائے ایک دو ذرہ اسمیں بھی آئیگا جب تو یقیناً حرام و ناجائز ہے وضو نہ ہوگا اور بدن ناپاک ہو جائیگا کہ حکم طہارت بوجہ جریان تھا جب پانی برتن یا چلو میں لیا جریان منقطع ہوا اور نجاست کا ذرہ موجود ہے اب پانی نجس ہو گیا اور اگر ایسا نہیں جب بھی بلا ضرورت اوس سے احتراز چاہیے کہ نالیوں کا پانی غالباً اجزائے نجاست سے خالی نہیں ہوتا اور عام طبائع میں اوسکا استقذار یعنی اوس سے تنفر اوس سے گھن کرنا اوسے ناپسند رکھنا ہے اور ایسے امر سے شرعاً احتراز مطلوب احادیث میں ہے ایاک وما یسوء الاذن ایاک وما یعتذر منہ بشروا ولا تنفروا اور اگر بارش ہو چکی اور پانی ٹھہر گیا اور اب اوسمیں بعض اجزائے نجاست ظاہر ہیں یا نالی کے پیٹ میں نجاست کی رنگت یا بو تھی اور بارش اتنی نہ ہوئی کہ اوسے بالکل صاف کر دیتی انقطاع کے بعد وہ رنگ یا بو ہنوز باقی ہے تو اب پانی ناپاک ہے اور اگر نالی صاف تھی یا مینہ نے بالکل صاف کر دی اور پانی میں بھی کوئی جزء نجاست محسوس نہیں تو پاک ہے۔ واللہ تعالی اعلم

## مسئلہ ۲۶ ۱۱ صفر ۱۳۰۹ھ

جناب مولوی صاحب قبلہ ایک حوض ساڑھے سات گز لنبا اور ساڑھے سات گز چوڑا اور ڈیڑھ گز گہرا اگر اوسمیں چار برس کا بچہ موت دے تو ناپاک ہو گیا یا پاک رہا۔ خاکسار عزیز اللہ

## الجواب

پاک ہو کر اسکی ساحت دہ دردہ یعنی سو ہاتھ کو دونے سے بھی پچیس[۲۵] ہاتھ زائد ہے والعبرۃ بذراع الکرباس تیسیرا والسلام واللہ تعالٰی اعلم

## مسئلہ ۲۷: ۲۹ رجب سنہ ۱۱ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ایک حوض دہ دردہ ہے سنیوں میں یا شیعوں میں اور اوس میں کتا یا سوئر پانی پی گیا ہو آیا اوس سے وضو یا پینا چاہیے یا نہیں یا پیشاب پاخانہ پھر گیا ہو پاک رہا یا نہیں۔ بینوا توجروا

## الجواب

ف۲: امر آب میں ہمارے ائمہ کرام رضی اللہ تعالٰی عنہم کا مذہب تمام مذاہب سے زیادہ احتیاط کا ہے آب جاری تو بالاجماع نجس نہیں ہوتا جبتک نجاست سے اوسکا رنگ یا بو یا مزہ نہ بدلے یا ایک قول پر اوسکا نصف یا اکثر نجاست مرئیہ پر ہو کر گزرے اور غیر جاری میں ہمارے ائمہ ثلثہ رضی اللہ تعالٰی عنہم اجمعین سے ظاہر الروایۃ کا محصل یہ ہے کہ اگر یہاں نجاست پڑی ہے اور ظن غالب ہے کہ اس جگہ وضو کیجیے تو اوتنی دور کا پانی فوراً زیر وزبر ہونے لگے گا تو وہاں تک پانی ناپاک ہوا اوس سے وضو وغیرہ سب ناجائز ہے فی رد المحتار قال فی البدائع والمحیط اتفقت الروایۃ عن اصحابنا المتقدمین انہ یعتبر بالتحریک وھو ان یرتفع وینخفض من ساعتہ لابعد المکث ولا یعتبر اصل الحرکۃ وفی التتارخانیۃ انہ المروی عن ائمتنا الثلثۃ فی الکتب المشہورۃ اھ وھل المعتبر حرکۃ الغسل او الوضوء او الید روایات ثانیہا اصح لانہ الوسط کما فی المحیط والحاوی القدسی وتمامہ فی الحلیۃ وغیرھا الخ وفی الدر المختار والمعتبر اکبر رأی المبتلی بہ فان غلب علی ظنہ عدم خلوص النجاسۃ الی الجانب الاخر جاز والا لا ھذا ظاہر الروایۃ وھو الاصح کما فی الخانیۃ وغیرہا وحقق فی البحر انہ المذہب اھ ملخصا پھر ائمہ متاخرین نے اوسے دہ دردہ سے اندازہ فرمایا اور تیسیراً آب جاری کے حکم میں قرار دیا کہ جمیع جوانب سے وضو وغیرہ روا جبتک پانی نجاست کا اثر نہ لیلے فی الدر المختار لکن فی النہر وانت خبیر بان اعتبار العشر اضبط ولا سیما فی حق من لا رأی لہ من العوام فلذا افتی بہ المتاخرون الاعلام الخ وفی رد المحتار ذکر بعض المحشین عن شیخ الاسلام العلامۃ سعد الدین الدیری فی رسالتہ القول الراقی انہ حقق فیہا ما اختارہ اصحاب المتون من اعتبار العشر ورد فیہا علی من قال بخلافہ ردا بلیغا واورد نحو مائۃ نقل ناطقۃ بالصواب ولایخفی ان المتاخرین الذین افتوا بالعشر کصاحب الہدایۃ وقاضی خان وغیرہما من اہل الترجیح ہم اعلم بالمذہب منا فعلینا اتباعہم ویؤیدہ ما قدمہ الشارح فی رسم المفتی واما نحن فعلینا اتباع مارجحوہ وصححوہ کما لو افتونا فی حیاتہم اھ وفیہ قال فی الفتح وعن ابی یوسف انہ کالجاری لایتنجس الا بالتغیر وھو الذی ینبغی تصحیحہ فینبغی عدم الفرق بین المرئیۃ وغیرھا لان الدلیل انما یقتضی عند الکثرۃ عدم التنجس الا بالتغیر من غیر فصل اھ وفی مراقی الفلاح بہ اخذ مشایخ بلخ توسعۃ علی الناس والتقدیر بعشر ھو المفتی بہ اھ وفی حاشیتہ للعلامۃ الطحطاوی لافرق بین موضع الوقوع وغیرہ وبین نجاسۃ ونجاسۃ وینبغی تصحیحہ کما فی الفتح وھو المختار کما قالہ العلامۃ قاسم وعلیہ الفتوی کما فی النصاب اھ واللہ سبحٰنہ وتعالٰی اعلم ۱۸

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم | مسئلہ ۵ ربیع الآخر شریف ۱۳۲۲ھ | نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

رسالہ الطرس المعدل فی حد الماء المستعمل ۱۳۲۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ آب مستعمل کی کیا تعریف ہے بینوا توجروا

## الجواب

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

حمدا لمن جعل الطھور غاسل اثامنا تطھیرا وماحنا باسالۃ الماء علی اجسامنا فیالہ من منۃ وافضل الصلٰوۃ وازکی السلام علی من طھرنا من الانجاس وادام دیم نعمہ علینا حتی نقانا من الادناس وعلٰی اٰلہ وصحبہ واھل السنۃ امین۔

اقول فـ۱ وباللہ التوفیق ملـ مستعمل وہ قلیل پانی ہے جس نے یا تو تطہیر نجاست حکمیہ سے کسی واجب کو ساقط کیا یعنی انسان کے کسی ایسے پارہ جسم کو مس کیا جسکی تطہیر وضو یا غسل سے بالفعل لازم تھی یا ظاہر بدن پر اوس کا استعمال خود کار ثواب تھا اور استعمال کرنیوالے نے اپنے بدن پر اوسی امر ثواب کی نیت سے استعمال کیا اور یوں اسقاط واجب تطہیر یا اقامت قربت کرکے عضو سے جدا ہوا اگرچہ ہنوز کسی جگہ مستقر نہ ہوا بلکہ روانی میں ہے اور بعض نے زوال حرکت وحصول استقرار کی بھی شرط لگائی یہ بعونہ تعالٰی دونوں مذہب کی حد جامع مانع ہے کہ ان سطروں کے سوا کہیں نہ ملیگی۔ اب فوائد قیود سُنیے (۱) آب کثیر یعنی دَہ در دَہ یا جاری پانی میں محدث وضو یا جنب غسل کرے یا کوئی نجاست ہی دھوئی جائے تو پانی نہ نجس ہوگا نہ مستعمل لہذا قلیل کی قید ضرور ہے (۲) فـ۲ محدث نے تمام یا بعض اعضائے وضو دھوئے اگرچہ بے نیت وضو محض ٹھنڈ یا میل وغیرہ جدا کرنے کے لیے یا اوس نے اصلا کوئی فعل نہ کیا نہ اوس کا قصد تھا بلکہ کسی دوسرے نے اوس پر پانی ڈالدیا جو اوسکے کسی ایسے عضو پر گزرا جس کا وضو یا غسل میں پاک کرنا ہنوز اوس پر فرض تھا مثلاً محدث کے ہاتھ یا جنب کی پیٹھ پر تو ان سب صورتوں میں شکل اول کے سبب پانی مستعمل ہوگیا کہ اس نے محل نجاست حکمیہ سے مس کرکے اوتنے ٹکڑے کی تطہیر واجب کو ذمہ مکلف سے ساقط کردیا اگرچہ پچھلی صورتوں میں ہنوز حکم تطہیر دیگر اعضا میں باقی ہے اور پہلی میں تو یعنی جبکہ تمام اعضا دھولیے فرض تطہیر پورا ہی ذمہ سے اوتر گیا تنبیہ فـ۳ پانی کو لی یا بڑے مٹکے کے سوا کہیں نہیں وہ برتن جھکانے کے قابل نہیں چھوٹا برتن مثلاً کٹورا ایک ہی پاس تھا وہ اوسی برتن میں گر کر ڈوب گیا کوئی بچہ یا باوضو آدمی ایسا نہیں جس سے کہکر نکلوائے اب بمجبوری محدث خود ہی ہاتھ ڈالکر نکالیگا یا چھوٹا برتن سرے سے ہے ہی نہیں تو ناچار چلّو لے کر ہاتھ دھوئیگا ان دونوں صورتوں میں بھی اگرچہ شکل اول یعنی اسقاط واجب تطہیر پائی گئی مگر یہ ضرورۃً معاف رکھی گئی ہیں بے ضرورت ایسا کریگا تو پانی کل یا بعض بالاتفاق مستعمل ہوجائیگا اگرچہ ایک قول پر قابل وضو رہے۔ بیان فـ۴ اوس کا یہ ہے کہ محدث یعنی بے وضو یا حاجت غسل والے کا وہ عضو جسپر سے ہنوز حکم تطہیر ساقط نہ ہوا اگرچہ کتنا ہی کم ہو مثلاً پورا یا ناخن اگر قلیل پانی سے مس کرے تو ہمارے علما کو اختلاف ہے بعض کے نزدیک وہ سارا پانی مستعمل ہوجاتا ہے اور قابل وضو وغسل نہیں رہتا اور بعض کے نزدیک صرف اوتنا مستعمل ہوا جسقدر اوس

فتوے معلوم ہو لیا کہ سہو صریح ہے۔ پس جو زیادہ احتیاط چاہے، ساحت آب کثیر میں گز مساحت کا اعتبار کرے کہ ساڑھے تین فٹ اور ۱۲ گز سے سدس اوپر ساڑھے اٹھارہ گرہ کا ہے جس کا دس گز ہمارے گز سے ۱۱ گز ۱/۲ ۱ گرہ ہوا تو اس کی پیمایش کا دہ در دہ ہمارے گز سے ایکسو چھتیس گز ایک گرہ اور ۱/۴ گرہ ہوا ورنہ وہی چوبیس اونگل کا گز خود معتمد و ماخوذ جسکا دہ در دہ ہمارے گز سے پچیس ہی گز ہوا اور اوس کے اعتبار میں اصلا رغدغہ نہیں کہ وہی مفتے بہ ہے اور وہی قول اکثر اور اوسی مین تیسیر و آسانی بیشتر اور مقدار دہ در دہ کا اعتبار بھی خود رفق و تیسیر کی بنا پر ہے کما لا یخفے واللہ تعالے اعلم

## مسئلہ ۳۳

ازپیلی بھیت مدرسۃ الحدیث مرسلہ جناب مولانا مولوی وصی احمد صاحب محدث سورتی دام فضلہ ۲ جمادی الاولی ۱۳۲۶ھ

ایک حوض دہ در دہ ہے اوس مین طاق ڈالکر پارہ تھم قائم کیے ہین اب کل تھمون کے عرض کو جو حساب کرتے ہین تو ۶ گز ہوتے ہین اس سے حوض کبیر ہونے مین خلل ہے کہ نہین بینوا توجروا

## الجواب

علمائے کرام نے خفیف وباریک اشیا جیسے نرکل یا کھیتی کے پیڑون کا حائل ہونا معاف لکھا ہے مگر ستون کہ چھ گز سطح گھیرین جنسے وہ پانی کہ سو ہاتھ تھا بہت گھٹ گیا ضرور دہ در دہ نرکھینگے جیسے برف کہ پانی پر جابجا جم کر قطعے قطعے ہوجائے اور کثیر ہو کہ پانی کے جنبش دینے سے جنبش نکرے وہ حوض آب قلیل ہو جائیگا عالمگیریہ مین ہے لو توضأ فی اجمۃ القصب او من ارض فیھا زرع متصل بعضھا ببعض ان کان عشرا فی عشر یجوز واتصال القصب لا یمنع اتصال الماء بالماء کذا فی الخلاصۃ وان کان الجمد علی وجہ الماء قطعا قطعا ان کان کثیرا لا یتحرک بتحریک الماء لا یجوز الوضوء بہ کذا فی المحیط اھ وفی جامع الرموز عن المجتبی لو کان قطع خشب او جمد لا یتحرک بتحریک الماء جاز فیہ الوضوء لانہ لو لم یتحرک لا یجوز اھ واللہ تعالٰی اعلم

## مسئلہ ۳۴

از شہر مدرسہ اہلسنت مسئولہ مولوی محمد طاہر صاحب رضوی متعلم مدرسہ اہلسنت ۹ رجب المرجب ۱۳۳۰ھ

سوال اول حوض دہ در دہ مین اگر کوئی شخص تھوک یا رینٹھ ڈالے یا پاؤن اوسکے اندر دم الکر دھوئے یا وضو اس طرح کرے کہ تمام غسالہ اوسمین گرتا جائے تو آیا ان سب صورتون مین حوض پاک رہیگا یا نہین بر تقدیر ثانی اگر کوئی نجس سمجھے تو اوسکا کیا حکم ہے

## الجواب

ان سب صورتون مین وہ حوض پاک ہے اور اوسے نجس سمجھنا جہالت اور اگر کوئی شخص مسئلہ بتانے کے بعد بھی اصرار کرے تو سخت گنہگار ہو مگر حوض مین تھوکنے یا ناک صاف کرنے سے احتراز لازم ہے کہ یہ افعال باعث نفرت ہین اور بلا وجہ شرعی نفرت دلانا جائز نہیں قال صلے اللہ تعالے علیہ وسلم بشروا ولا تنفروا واللہ تعالے اعلم

مسئلہ

سوال ۲ ایک تالاب دہ دردہ میں تمام محلہ کے جو بچوں پاخانوں نالیوں وغیرہ کا نجس پانی آکر جمع ہوتا ہے بلکہ بھنگی اوس میں میلے کی ڈھلیاں بھی ایام برسات میں ڈالا کرتے ہیں اور بعض اوقات لوگ اوسکے کنارے پاخانہ پیشاب بھی پھرتے ہیں کہ اوسمیں بہکر جاتا ہے تو آیا ایسے تالاب میں کپڑے نجس دھونے سے پاک ہونگے یا نہیں اور اوس تالاب پر حکم پاکی کا دیا جائیگا یا نہیں بینوا توجروا

## الجواب

اگر ان نجاستوں کے گرنے سے پہلے اوسمیں دہ دردہ پانی تھا اوسکے بعد گریں اور اونکے گرنے سے اوسکا رنگ یا مزہ یا بو متغیر نہوا اور کپڑا دھونے میں عین نجاست کپڑے پر نہ لگ آئی تو کپڑا پاک ہوگیا ورنہ نہیں واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ ۳۶** از شہر محلہ بہاری پور مسئولہ نواب مولوی سلطان احمد خان صاحب ۲۸ ذیقعدہ ۱۳۲۳ ہجری

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ مریض کو دواءً ایسے پانی سے وضو یا استنجا کرنا جسمیں کوئی دوسری شئ جوش دیگئی ہو جس سے پانی کا نام پانی نہ رہے جائز ہے یا نہیں یعنی اس سے طہارت حاصل ہوگی بوجہ اس ضرورت کے یا ضرورت پر لحاظ نہ ہوگا بینوا توجروا

## الجواب

استنجا تو یقیناً جائز ہے کہ اوس میں مائے مطلق بلکہ پانی ہی شرط نہیں ہر طاہر قالع مزیل سے ہو جاتا ہے مگر وضو جائز نہ ہوگا لکمال الامتزاج بالطبخ کالمرق ولزوال اسم الماء کالنبیذ وضو میں لحاظ ضرورت کی کیا حاجت اگر مائے مطلق نہ ملے تو مضر ہو تیمم کرلے واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ ۳۷** از موضع سرنیاں مسئولہ امیر علی صاحب قادری ۱۱ جمادی الاولٰی ۱۳۲۳ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ زید دریافت کرتا ہے کہ میرے موضع میں چند تالاب ہیں اون تالابوں کے پانی سے غسل اور وضو پینا کپڑے دھونا کیسا ہے کیونکہ اکثر مویشی ہنود و مسلمان ہر ایک نہاتے ہیں استنجا بڑا ہر ایک قوم وہاں پاک کرتی ہے اور کبھی چمار بھنگی بھی نہاتے ہیں اور اتفاقیہ سور پانی پی جائے یا نہائے کبھی یہ تالاب مقید رہتے ہیں اور کبھی اونکے اندر ہو کر ندی سے نہر جاری ہو جاتی ہے اوس کی تشریح یوں ہے

| نمبر تالاب | لمبائی | چوڑائی | گہرائی | نمبر تالاب | لمبائی | چوڑائی | گہرائی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۰ گز | ۱۰ گز | ۱ گز | ۳ | ۳۰ گز | ۳۰ گز | ۲ گز |
| ۲ | ۲۰ گز | ۲۰ گز | ۲۰ گز | ۴ | ۳۰۰۰ گز | ۱۰۰۰ گز | ۴ گز |

کسی وقت میں اس سے زیادہ بھی پانی ہو جاتا ہے اور کبھی کچھ کم اور اگر ندی سے پانی آجائے اور راستہ میں نہر میں کچھ غلیظ ہو تو کیا حکم ہے اور بستی کے قریب چند اور تالاب ہیں اونکا پانی رنگ بدلے ہوئے رہتا ہے اکثر ہنود تک اوس پانی سے نفرت کرتے ہیں

برسات مین بھی وہ مخلوط نہین ہوتا ہی لمبائی چوڑائی گہرائی بھی بہت مگر پانی صاف نہین ہی دیگر شہر سے نالکا پانی ندی مین آگرتا ہی اور ندی کا پانی کچھ تھوڑا مخلوط ہوتا ہی دیکھنے مین اکثر پیشاب کی صورت معلوم ہوتا ہی ایسے پانی سے اکثر لوگ نہاتے اور دھوبی کپڑے دھوتے ہین اکثر وضو کرتے ہین تو اس پانی کے لیے کیا حکم ہے بینوا توجروا

## الجواب

ان سب باتون کا جواب یہ ہی کہ جس پانی کی سطح بالا کی مساحت سو ہاتھ ہو مثلا دس ہاتھ لمبا دس ہاتھ چوڑا یا بیس ہاتھ لمبا پانچ ہاتھ چوڑا یا پچیس ہاتھ لمبا چار ہاتھ چوڑا وعلی ہذا القیاس اور گہرا اتنا کہ لپ سے پانی لے تو زمین نہ کھل جائے وہ پانی نجاست کے پڑنے یا نجاست پر گزرنے سے ناپاک نہین ہوتا جب تک نجاست کے سبب اوسکا رنگ یا مزہ یا بو نہ بدل جائے اگر نجاست کے سوا اور کسی وجہ سے اوسکے رنگ یا بو یا مزے یا سب مین فرق ہو تو حرج نہین اور اعتبار پانی کی مساحت کا ہی نہ تالاب کی تالاب کتنا ہی بڑا ہو اگر گرمیون مین خشک ہو کر اوسمین سو ہاتھ سے کم پانی رہیگا اور اب اس سے کوئی استنجا کرے یا کتا وغیرہ ناپاک سونھ کا جانور پیے تو ناپاک ہو جائیگا یونہین برسات کا بہتا ہوا پانی آیا اور اوسمین نجاست ملی تھی تو جبتک بہ رہا ہے اور نجاست سے اوسکا رنگ بو مزہ نہین بدلا پاک ہی اب جو وہ کسی تالاب مین گر کر ٹھہرا اور ٹھہرنے کے بعد سو ہاتھ سے مساحت کم رہی اور نجاست کا کوئی جز اوسمین موجود ہی تو اب سب ناپاک ہو گیا اور اگر سو ہاتھ سے زیادہ کی مساحت مین ٹھہرا تو پاک ہی ناپاک نالے کا پانی ندی مین آکر گرا اور اس سے ندی کے پانی کا رنگ یا مزہ یا بو بدل گئی ناپاک ہو گیا ورنہ پاک ہی واللہ تعالی اعلم

## مسئلہ ۳۸

مسئولہ حافظ محمد قاسم صاحب از عدن کیمپ محلہ مسکین باڑہ ۷ ربیع الاول ۱۳۳۲ھ

کیا فرماتے ہین علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ مین کہ ایک حوض ہی جو بعض لوگون کے چھ قبضہ یعنی چوبیس ۲۴ اونگلیون سے دہ در دہ سے چھیالیس ۴۶ اونگل زیادہ ہی اور یہ چوبیس ۲۴ انگلیان سترہ ۱۷ انچ کی برابر ہیں اور جن لوگون کی چوبیس ۲۴ اونگلیان ساڑھے سترہ انچ ہین اوس سے دہ در دہ سے چوبیس ۲۴ اونگلیان زیادہ ہین اور جن لوگون کی چوبیس ۲۴ اونگلیان اٹھارہ ۱۸ انچ کی برابر ہین اوس سے دہ در دہ سے بارہ اونگل کم ہی اور اوسکے بیچ مین ایک ستون ہی جس کا طول وعرض ایک ایک فٹ ہی کیا ایسے حوض مین سے وضو کرنا جائز ہے یا نہین اور نجاست پڑنے سے اسکا پانی نجس ہوگا یا نہین تمام کتابون کے حوالہ سے جواب دیا جائے اور علما کی مہر و دستخط بھی ہونا چاہیئن اسکے بارہ مین یہان سخت فساد ہی اکثر لوگ اس سے وضو کرنا جائز نہیں سمجھتے جو لوگ اس سے انکار کرتے ہین انکا شرعا کیا حکم ہی اس مسئلہ کا جواب باعتبار مذہب حنفی ہونا چاہیے حوض کی شکل یہ ہی




گہرائی حوض کی ۳ فٹ ۲ انچ

**الجواب**

ذو اربعۃ الاضلاع ا ب ج د میں قطر ا ج وصل کیا تو مثلث ا د ج میں حسب بیان سائل ضلع ا د ۱۸۹ - انچ ہے اور ضلع ج د ۱۶۲ مسطح ۳۱۳۷۴ اور مثلث ا ب ج میں ضلع ا ب ۱۵۹ ہے اور ضلع ب ج ۱۹۸ مسطح ۳۱۴۸۲ مجموع ۶۲۸۵۶ جسکا نصف ۳۱۴۲۸ یہ اس حوض کی مساحت تقریبی ہوئی اور دہ در دہ کے لیے ۳۲۴۰۰ - انچ درکار ہیں تو یہ ۹۷۲ - انچ کم ہے لہذا مائے قلیل ہے ایک قطرہ نجاست سے سب ناپاک ہوجائیگا رہا اسمیں وضو کرنا اگر ہاتھ یا پاؤں کوئی عضو بے دھلا اسمیں نہ ڈالا جائے تو وضو جائز ہے اگرچہ غسالہ اوسمیں گرے جبتک مائے مستعمل اوسکے پانی پر غالب نہ ہوجائے ھو الصحیح مگر بے دھلا کوئی عضو اگرچہ ایک پورا یا ناخن بلا ضرورت اوس سے مس کریگا تو سارا پانی قابل وضو نہ رہے گا بناء علی الفرق بین الملاقی والملقی کما حققناہ فی رسالتنا النمیقۃ الانقی و اللہ تعالی اعلم

**مسئلہ ۳۹** مرسلہ شیخ ابراہیم صاحب مدرس مدرسہ فیض عام گردھر پور ضلع پنچ محل ملک احمد آباد گجرات ۲ جمادی الاولی ۱۳۳۲ھ

نجس پانی دو تین گز بہنے سے یا ہوا لگنے سے پاک ہوجاتا ہے یہ کہیں مصرح ہے بینوا توجروا

**الجواب**

نجس پانی نہ ہوا لگنے سے پاک ہوسکتا ہے نہ خود بہنے سے ہاں پاک پانی اگر بہتا ہوا آئے اور اوسے بہالیجائے تو پاک ہوجائیگا فان الماء الجاری یطہر بعضہ بعضا واللہ تعالی اعلم

**مسئلہ ۴۰** از موضع موہن پور تھانہ و ڈاکخانہ دیورنیا مسئولہ محمد شاہ بروز شنبہ بتاریخ ۱۱ صفر المظفر ۱۳۳۴ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ پانی مکروہ کس کس طرح سے ہوجاتا ہے بینوا توجروا

**الجواب**

عوام میں یہ مشہور ہے کہ بے وضو کا ناخن ڈوبنے سے پانی مکروہ ہوجاتا ہے اور مسئلہ یوں ہے کہ بے وضو کے اعضائے وضو میں جو کوئی بے دھلا حصہ سر کے سوا آب قلیل سے بے ضرورت مس کریگا وہ پانی قابل وضو نہ رہیگا اور اوسکا پینا مکروہ۔ اسی طرح بلی اور چھوٹی ہوئی مرغی اور حشرات الارض موذی جیسے سانپ گرگٹ چھپکلی چوہے گھونس چھچھوندر اور شکاری پرندوں جیسے باز جرے شکرے بہری نیز چیل کوے اور اونکے امثال جانوروں کا جھوٹا بھی مکروہ ہے جو نجاست سے پرہیز نہیں کرتے جبکہ نہ بالفعل نجاست معلوم ہو جیسے بلی نے اوسی وقت چوہا کھایا اور ہنوز اتنی دیر نگزری کہ لعاب سے لب و زبان صاف ہوجائے کہ اس صورت میں اوسکا جھوٹا مکروہ نہیں بلکہ نجس ہے نہ طہارت معلوم ہو جیسے بند مرغی کہ نجاست کے پاس پہنچ نہیں پاتی یا شکاری پرند جسے پاک گوشت کھلایا جاتا ہے اور مدت سے اوس نے شکار نہ کیا کہ اس صورت میں اوسکا جھوٹا بلا کراہت پاک ہے نیز اجنبی عورت کا

پیا ہوا پانی پینا مرد کو اور اجنبی مرد کا عورت کو بھی مکروہ ہے جبکہ خلط لذت نفسانی ہو نور الایضاح و مراقی الفلاح میں ہے الماء (طاھر مطھر مکروہ) استعمالہ تنزیھا علی الاصح وھو ما شرب منہ الھرۃ) الاھلیۃ اذ الوحشیۃ سؤرھا نجس (ونحوھا) ای الاھلیۃ الدجاجۃ المخلاۃ وسباع الطیر والحیۃ والفأرۃ لانھا لاتتحامی عن النجاسۃ حاشیہ طحطاویہ میں ہے قولہ نجس ای اتفاقا لما ورد السنور سبع فان المراد بہ البری اھ اقول ھذا عجیب فکان الکلام فی الاصل کما فی الحدیث وقد بیناہ مع الکلام علیہ فی سلب الثلب نعم نجاستہ مصرح بھا فی جامع الرموز معزیا للکشف ونص فی الدر المختار انہ نجس مغلظ فالکلام فی التعلیل یہ تین قسم کی پانی مکروہ ہوئے اول مستعمل یہ ہمیشہ مکروہ ہیں اور اجنبی کا جھوٹا صرف بحال لذت اور ادن جانوروں کا جھوٹا جبکہ صاف پانی موجود ہو ورنہ نہیں درمختار میں ہے سؤر ھرۃ ودجاجۃ مخلاۃ وسباع طیر لم یعلم ربھا طھارۃ منقارھا وسواکن بیوت طاھر مکروہ تنزیھا فی الاصح ان وجد غیرہ والا لم یکرہ اصلا جو جانور دموی نہیں یعنی خون سائل نہیں رکھتے خواہ حشرات الارض سے ہوں یا نہیں جیسے بھڑ مکھی زنبور اور تمام دریائی جانور ان کا جھوٹا مکروہ بھی نہیں درمختار میں ہے سؤر مالا دم لہ طاھر طھور بلا کراھۃ رد المحتار میں ہے سؤر کان یعیش فی الماء فی غیرہ ط عن البحر اوسمیں زیر قول شارح وسواکن بیوت فرمایا ای مما لہ دم سائل کالفأرۃ والحیۃ والوزغۃ بخلاف مالا دم لہ کالخنفس والصرصر والعقرب فانہ لایکرہ کما ھو معلوم فی الامداد اھ اقول فلا تتجہ ما زعم فی جامع الرموز من کراھۃ سؤر العقرب بالاتفاق ولم یعزہ لاحد واللہ تعالٰی اعلم

## مسئلہ ۱۴۱

از جالندھر محلہ راستہ متصل مکان ڈپٹی احمد جان صاحب مرسلہ محمد احمد خاں صاحب ۲۰ شوال ۱۳۱۲ھ

نامحرم عورت جوان یا بڑھیا اپنے مرشد کا جھوٹا پانی یا شوربا پی لے تو درست ہے یا نہیں مکروہ تحریمی ہے یا تنزیہی یا بسند لکھئے۔

## الجواب

تلذذ شہوانی کی نیت سے حرام اور خالص تبرک کی غرض سے جائز واللہ یعلم المفسد من المصلح صحیح حدیث میں ہے جب حضور پرنور سید عالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ہجرت فرما کر سیدنا ابو ایوب انصاری رضی اللہ تعالٰی عنہ کے یہاں مقیم ہوئے حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کا اولش جب ان کے گھر جاتا ابو ایوب اور ان کے گھر والے حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی انگشتان مبارک کے نشان کی جگہ سے کھاتے درمختار کتاب الحظر میں ہے یکرہ للمرأۃ سؤر الرجل وسؤرھا لہ اھ وسیأتی آخر فصل فی البیع ہے یکرہ سؤرھا للرجل لعکسہ للاستلذاذ رد المحتار میں ہے یفھم منہ انہ حیث لا استلذاذ لاکراھۃ واللہ تعالٰی اعلم

## مسئلہ ۱۴۲

از مقام چتور گڑھ علاقہ اودے پور راجپوتانہ مسئولہ مولوی عبدالکریم صاحب ۱۲ ربیع الاول شریف ۱۳۳۴ھ

پانی کی نالی ناپاک چیز سے ملیا رکی گئی اور خشک ہونے سے قبل اس میں پانی جاری کیا گیا اور وہ پانی حوض میں

اوسی جگہ سے جمع ہونا شروع ہوا جہاں ناپاک چونے سے بند کیگئی تھی تو کیا یہ پانی پاک ہے یا ناپاک اور فقہا نے لکھا ہے کہ جس تالاب میں نجاست کنارہ پر ہو اور پانی وہیں سے جمع ہوتا ہو تو وہ پانی ناپاک ہے تو اس روایت پر تمام پانی ناپاک ہوگا۔

## الجواب

پانی اگر اوپر سے اوس نالی پر بہتا ہوا آیا اور بہتا ہوا گزر گیا تو صحیح مذہب یہی ہے کہ ناپاک نہ ہوگا جبتک اوس کی کسی صفت میں اسکے سبب تغیر نہ ہو دوسری روایت ضرور یہ ہے کہ کل یا اکثر یا نصف پانی کا بہاؤ اگر نجاست پر ہو تو بہنا نفع نہ دیگا کل پانی ناپاک سمجھا جائیگا صحح ایضا وکان الاول علیہ المعول لانہ الاقوی وعلیہ الفتوی **اقول** (۹۶۸) مگر یہ نجاست مرئیہ میں ہے جیسے مردہ یا غلیظ غیر مرئیہ میں بالاتفاق ظہور اثر کا اعتبار ہے کما نصوا علیہ قاطبۃ وقال فی البحر فی توجیہ القول الاخر للتیقن بوجود النجاسۃ فیہ بخلاف غیر المرئیۃ لانہ اذا لم یظہر اثرھا علم ان الماء ذھب بعینھا اور چونہ نجاست نہیں متنجس ہے اور اعتبار نجس کا ہے نہ متنجس کا ولہذا اگر ناپاک گلاب یا زعفران آب جاری میں گرے اور اوسمیں گلاب کی بو یا زعفران کی رنگت آجائے اسے ظہور اثر نہ کہینگے بلکہ اوس نجاست کا کوئی وصف پانی میں آئے جس نے گلاب و زعفران کو ناپاک کیا تو پانی ناپاک ہوگا ردالمحتار میں ہے فی شرح ھدیۃ ابن العماد لسیدی عبدالغنی الظاھر ان المراد اوصاف النجاسۃ لا المتنجس کماء الورد والخل مثلا فلو صب فی ماء جار یعتبر اثر النجاسۃ التی فیہ لا اثرہ نفسہ لطہارۃ المائع بالغسل ولم ار من نبہ علیہ وھو مہم فاحفظہ اھ **اقول** (۹۶۹) وھو واضح البرھان فان المقصود غلبۃ النجاسۃ علی الماء حتی اکسبتہ وصفا لھا وذلک فی ظہور وصف نفسھا دون المتنجس بھا الا تری ان لو کانت قلیلۃ لا تغلب الماء وکان مکانہ ماء الورد ما قدر احد ان یظہر اثرھا فکذا فی ماء الورد اذ لا تختلف قلتہ وکثرتہ باختلاف المتنجس تو جبکہ وہ نجاست جس سے چونہ ناپاک ہوا مرئی نہیں تو یہ صورت نجاست غیر مرئیہ کی ہے اس سے وہ روایت متعلق نہیں بلکہ یہاں بالاتفاق حکم طہارت ہے واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ ۳۴** از کوٹا ریسورہ عقب سوچی کٹھو مکان حاجی رمضان نعداد رسیدہ شیخ ممتاز علی ہیکل سنگوری سرور محکمہ جنگلات کوٹا ۔ جمادی الاولی ۱۳۳۴ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین سوالات ذیل کے جواب میں خداوند کریم آپکو اجر عظیم اور سائل کو صراط مستقیم عطا فرمائے ۔ عمرو زید دو شخص ہیں عمرو سے کسی نے دریافت کیا کہ یہ چاہ جو سامنے موجود ہے اسکا پانی قابل وضو اور نیز دیگر استعمال کے ہے یا نہیں عمرو نے جواب دیا کہ بنا بر رفع شک چاہ کو ناپ لیا جائے چنانچہ وہ کنواں ناپا گیا تو لمبائی ۱۱½ ہاتھ اور چوڑائی ۹½ ہاتھ گہرائی ۳ ہاتھ ہوئی جو برابر ہے ۵، ۷، ۳۲۷ ہاتھ کے مگر زید اسکو ۱۰۰ ہاتھ بتلا کر اسکے پانی سے وضو ناجائز بتلاتا ہے اور پانی مذکور کو قابل استعمال نہیں بتلاتا لیکن عمرو نے اسی چاہ سے وضو کیا اور زید نے عمرو کے پیچھے نماز پڑھی لہذا التماس ہے کہ اس پانی کا استعمال موافق شرع شریف جائز ہے یا نہیں اور زید کی نماز اس صورت میں عمرو کے پیچھے ہوئی یا نہیں **نوٹ** اس چاہ میں پانی کی

استفسار آپ ہو کہ اگر چرس بند کر دیا جائے تو دو دن بھر پانی کھینچا ہے تو چاہ لبریز ہو کر زائد پانی ایک راستے سے خارج ہو کر چند روز میں دو سو فیٹ لمبے اور پچاس فیٹ چوڑے بند کو جسکی گہرائی بھی ۳ فیٹ سے کم نہیں لبریز کر دیتا ہے یہ پانی مویشی پیتے ہیں یہ تو موسم سرما کی حالت ہے اور موسم گرما میں چرس چلے یا نہ چلے کوئیں سے پانی باہر نہیں آتا البتہ جسقدر کو آن خالی ہو جاتا ہے وقت چرس چلنے کے اوتنا ہی رات بھر کوئیں میں پانی آجاتا ہے ماسوا اسکے پہاڑی علاقہ ہونے کے سبب ایسے کوئیں قلیل ہیں کہ جنکا پانی ڈول وغیرہ سے کھینچا جائے ورنہ عام کوئیں زینہ دار ہیں تمام لوگ اندر جاکر پانی پیتے اور بھرتے ہیں بلکہ نہانا اور عام طور پر کپڑے وغیرہ دھونے کا عام رواج ہے ہاں بعض موقع ایسا بھی رواج ہے کہ جس کوئیں کے اندر نہاتے ہیں اس کا پانی نہیں پیتے

## الجواب

پانی میں فقط اوسکی سطح بالا کی پیمائش معتبر ہے عمق کا اصلا لحاظ نہیں اگر اوپر کی سطح مثلاً ایک ہاتھ مربع ہے اور ہزار ہاتھ گہرا ہے تو وہ ایک ہی ہاتھ قرار پائیگا اور سطح سو ہاتھ ہو اور فقط نصف ہاتھ گہرا ہے تو وہ پورا سو ہاتھ ٹھہریگا نہ کہ پچاس عمق صرف اتنا ہونا چاہیے کہ لپ میں پانی لینے سے زمین نہ کھلے لہذا چاہ مذکور کی مساحت ۲۵، ۱۰۹ ہاتھ ہے نہ ۵، ۲۷، ۳۲ بہرحال شک نہیں کہ وہ مائے کثیر ہے اوس سے وضو غسل اور اوسمیں کپڑے دھونا سب جائز ہے وہ نجاست پڑنے سے بھی ناپاک نہ ہوگا جب تک نجاست اوسکا رنگ یا مزہ یا بو نہ بدل دے اوسے ۲۴ ہاتھ کہنا محض غلطی اور اوس سے وضو و غسل ناجائز بتانا صریح نادانی ہے اور اگر واقع میں اوسکے اعتقاد میں یہی ہے کہ اس کوئیں کے پانی سے وضو نہیں ہو سکتا اور اوسنے عمرو کو اوس سے وضو کرکے نماز پڑھاتے دیکھا اور اپنے اوسی اعتقاد پر قائم رہکر اوسکی اقتدا کرلی تو زید کی نماز نہوئی کہ اسکے اعتقاد میں امام بیوضو نماز پڑھا رہا ہے بلکہ وہ اس سے بھی سخت تر ہے کہ اس سے نماز کو معاذ اللہ بازیچہ سمجھنا پیدا ہوتا ہے والعیاذ باللہ تعالی یہی حکم ان سب کوؤں کا ہے جنکے پانی کی سطح بالا ۲۲۵ فٹ ہو اون میں کپڑے دھونا بھی جائز ہے اور اوس سے ناپاک نہ ہونگے اگرچہ وہ کپڑے ناپاک ہوں جب تک نجاست اوسکا رنگ یا بو یا مزہ نہ بدل دے

واللہ تعالی اعلم

## (بسم اللہ) مسئلہ ۴۴ ۱۱ جمادی الاولی ۳۲ھ (الرحمن الرحیم)

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ کوئیں کا دَور کے ہاتھ ہونا چاہیے کہ وہ دہ در دہ ہو اور نجاست گرنے سے ناپاک نہ ہو سکو بینوا توجروا

## الجواب

بسم اللہ الرحمن الرحیم نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

اس میں چار قول ہیں ہر ایک کی طرف بعض ائمہ نے میل فرمایا اور ہر ایک کی تصحیح بھی کی گئی قول اول اڑتالیس ہاتھ خلاصہ و عالمگیریہ میں اسی پر جزم فرمایا اور محیط امام

شمس الائمہ سرخسی و فتاوی کبرٰی میں اسی کو احوط بتایا سید طحطاوی نے اوسکا اتباع کیا ہندیہ میں ہے ان کان الحوض مدورا یعتبر ثمانیۃ واربعون ذراعا کذا فی الخلاصۃ وھو الاحوط کذا فی محیط السرخسی طحطاوی میں ہے الاحوط اعتبار ثمانیۃ واربعین دوم چھیالیس ہاتھ بعض کتب میں اسی کو مختار و مفتی بہ بتایا بحر الرائق میں نقل فرمایا المختار المفتی بہ ستۃ واربعون کیلا یعسر رعایۃ الکسر اھ **اقول** یرید ان ثمہ کسرا فاسقط اورفع تیسیرا ثم رأیت فی الفتح ما عین المراد حیث قال ان کان الحوض مدورا فقدر بالربعۃ واربعین وثمانیۃ واربعین والمختار ستۃ واربعون وفی الحساب یکتفی باقل منہا بکسر النسبۃ لکن یفتی بستۃ واربعین کیلا یتعسر رعایۃ الکسر قال والکل تحکمات غیر لازمۃ انما الصحیح ما قدمناہ من عدم التحکم بتقدیر معین اھ ای عملا باصل المذہب وقد علمت ان الفتوی علی اعتبار العشر سوم چوالیس ہاتھ اسکی ترجیح اسوقت کسی کتاب سے نظر میں نہیں جامع الرموز میں ہے اما فی المدور فیشترط ان یکون دورہ ثمانیا واربعین ذراعا وقیل اربعا واربعین فالاول احوط کما فی الکبری چہارم چھتیس ہاتھ متقدمین اسکی تصحیح کی امام ظہیر الدین مرغینانی نے فرمایا یہی صحیح اور فن حساب میں مبرہن ہے جامع الرموز میں ہے وقیل ستۃ وثلثین وھو الصحیح المبرھن عند الحساب کما فی الظہیریۃ وفی الاولین تحقق الحوض المربع داخل المدور وفی الثالث ما یساویہ اھ اسی پر مولٰی خسرو نے متن غرر میں مع افادہ تصحیح اور مدقق علائی نے درمختار اور علامہ فقیہ محقق شرنبلالی نے مراقی الفلاح میں جزم فرمایا ردالمحتار میں ہے قولہ وفی المدور بستۃ وثلثین ای بان یکون دورہ ستۃ وثلثین ذراعا وقطرہ احد عشر ذراعا وخمس ذراع ومساحتہ ان تضرب نصف القطر وھو خمسۃ ونصف وعشر فی نصف الدور وھو ثمانیۃ عشر یکون مائۃ ذراع واربعۃ اخماس ذراع اھ سراج وما ذکرہ ھو احد اقوال خمسۃ وفی الدرر عن الظہیریۃ ھو الصحیح **اقول تحقیق** یہ ہے کہ اوس کا دَور تقریبًا ساڑھے پینتیس ہاتھ چاہیے یعنی ۳۵٫۴۴۹ تو قطر تقریبًا ۵ گز ساڑھے دس گرہ ہوگا بلکہ دس گرہ ایک انگل یعنی ۱۱٫۲۸۴ ہاتھ بیان اسکا یہ کہ اصول ہندسہ مقالہ ۴ شکل ۱۲ میں ثابت ہے کہ محیط دائرہ کو ربع قطر میں ضرب دینے سے مساحت دائرہ حاصل ہوتی ہے یا قطر دائرہ کو ربع محیط یا نصف قطر کو نصف محیط میں ضرب دیجیے یا قطر و محیط کو ضرب دیکر ۴ پر تقسیم کیجیے کہ حاصل سب کا واحد ہے اور ہم نے اپنی تحریرات ہندسیہ میں ثابت کیا ہے کہ قطر اجزائے محیطیہ سے فتح لہ الطالومہ ہے نصف قطر جس سے مدمع یعنی محیط جس قدر ہے ۳۶۰ درجے ہیں قطر اوس سے ۱۱۴ درجے ۳۵ دقیقے ۲۹ ثانیے ۳۶ ثالثے ۴۵ رابعے ہے فی حساب الفاضل غیاث الدین جمشید الکاشی علی ما نقل العلامۃ البرجندی فی شرح تحریر المجسطی لو کان ای ستا وخمسین مکانہ او زاد فیہ محسوب الا بعوا ۱۱ رابعۃ جا بحسنا اخر مربع رفعلای سبعلو اربعین وبالجملۃ لا فرق الا فی بعض روابع وعلی ھذا الحساب عملنا تو قطر اگر ایک ہے محیط ۳٫۱۴۱۵۹۲۶۵ ہے فان ۳۶۰ ÷ ۳٫۱۴۱۵۹۲۶۵

=۱۱ر۲۸۳۷۹۱۵۵۹۱۵۰۷ نحو یلہ الی السنتیمتر لہ الطولی یہاں سے ہمیں دو مساواتیں حاصل ہوئیں قطر و محیط و مساحت کو علی التوالی ق ط م فرض کیجیے پس (۱) ۳ر۱۴۱۵۹۲۶۵ ق = ط اس لیے کہ ق : ط :: ۱ : ۳ر۱۴۱۵۹۲۶۵ (۲) $\frac{ق ط}{۴}$ = م اِنکے بعد قطر و محیط و مساحت سے جو چیز گز ہاتھ فٹ گرہ وغیرہا جس معیار سے مقدر کیجائے اوسی معیار سے باقی دو کی مقدار معلوم ہو جائیگی جس کی جدول ہم نے یہ رکھی ہے

| مجہول / معلوم | قطر | محیط | مساحت |
|---|---|---|---|
| قطر | | ۳ر۱۴۱۵۹۲۶۵ ق | ۰ر۷۸۵۳۹۸۱۶۲۵ ق² |
| محیط | $\frac{ط}{۳ر۱۴۱۵۹۲۶۵}$ | | $\frac{ط^2}{۱۲ر۵۶۶۳۷۰۶}$ |
| مساحت | $\sqrt{\frac{م}{۰ر۷۸۵۳۹۸۱۶۲۵}}$ | $\sqrt{۱۲ر۵۶۶۳۷۰۶ م}$ | |

پھر آسانی کے لیے لوگارثم سے کام کرنے کو یہ دوسری جدول رکھی اور اسمیں متممات حسابیہ سے وہ تعرف نا کرو یعنی بجائے تفریق کی جمع ہی رکھے

| مجہول / معلوم | لوقطر | لومحیط | لومساحت |
|---|---|---|---|
| لوقطر | | لوق + ۰ر۴۹۷۱۴۹۹ | ۲لوق + $\bar{۱}$ر۸۹۵۰۸۹۹ |
| لومحیط | لوط + $\bar{۱}$ر۵۰۲۸۵۰۱ | | ۲لوط + $\bar{۲}$ر۹۰۰۷۹۰۱ |
| لومساحت | $\frac{لوم + ۰ر۱۰۴۹۱۰۱}{۲}$ | $\frac{لوم + ۱ر۰۹۹۲۰۹۹}{۲}$ | |

یہاں مساحت معلوم ہے ۱۰۰ ہاتھ جس کا لوگارثم ۲ر۰ ہے $\frac{۲ر۱۰۴۹۱۰۱}{۲}$ = ۱ر۰۵۲۴۵۵۰ کہ لوگارثم ۱۱ر۲۸۴ کا ہے یہ قدر قطر ہوئی نیز $\frac{۳ر۰۹۹۲۰۹۹}{۲}$ = ۱ر۵۴۹۶۰۴۹ کہ لوگارثم ۳۵ر۴۴۹ کا ہے یہ مقدار دور ہوئی۔ ہمارے بیان کی تحقیق یہ ہے کہ ۱۱ر۲۸۴ × ۳۵ر۴۴۹ = ۴۰۰ر۰۶۵۱۶ ÷ ۴ = ۱۰۰ر۰۱۶ اکہ سو ہاتھ سے صرف $\frac{۱۶}{۱۰۰۰}$ یعنی $\frac{۲}{۱۲۵}$ زائد ہے کہ ایک اونگل عرض کا $\frac{۲۴}{۱۲۵}$ یعنی اونگل کے پچیسویں حصے سے بھی کم ہے بخلاف حساب سراج و شرنبلالیہ کہ اونکے خیال سے ۱۹ اونگل اور واقع میں تین ہاتھ سے بھی زیادہ بڑھتا ہے کما سیأتی اقول[۹۷۲] وبھذا علم ما فی البیانات الستۃ

**فاولا**[۲۷] ماکان دون ستاو ثلثین لاینید قطرہ علی ۱۱ ذراعا بخمس ذراع فقط بل بقریب من نصف ذراع لان ۳۶ لوغارثمہا ۱ر۵۵۶۳۰۲۵، + $\bar{۱}$ر۵۰۲۸۵۰۱ = ۱ر۰۵۹۱۵۲۶ وھو لوغارثم ۱۱ر۴۷۵۹ لاینقص من النصف الا قدر $\frac{۲۴}{۱۰۰۰}$ **وثانیا**[۲۸] ماکان لاتزید مساحتہ علی مائۃ ذراع باکثر من ثلثۃ اذرع لا اربعۃ اخماس ذراع و ذلک لان ۱ر۵۵۶۳۰۲۵ × ۲ = ۳ر۱۱۲۶۰۵۰، + $\bar{۲}$ر۹۰۰۷۹۰۱ = ۲ر۰۱۳۳۹۵۱ وھو لوغارثم ۱۰۳ر۱۳ **وثالثا**[۲۹] لو عمل بقطر ذکرنا رسم خط مثلو رسمت علی منتصفہ بعد طرفہ دائرۃ فجعل دور البئر مثلھا

لم یصح فکن ۲ر۱ الوغارثمہ ۰۔۲۱۸۰۹ ۷ر۱ ضعفہ ۰۶ ۹۸۴۳۶ر۲ + ۹۹ ۰۸۹۵۰ر۲ آ = ۹ ۲۵۹ ۳۵ ۹۹ر۱ وھو لوغارثم ۵۲ ۹۸ر۱ فیکون السطح اقل من مائۃ ذراع بذراع ونصف تقریبا وبالجملۃ ان اخذ الدور زاد علی المطلوب بثلثۃ اذرع وان اخذ القطر نقص عنہ بذراع ونصف وان زید الجمع بینھما لم یمکن۔ اما قول المحقق الشرنبلالی فی غنیۃ ذوی الاحکام حیث ذکرہ والامام عن ش عن السراج ثم قال وبرھان ذلک انا علمنا الدور والمساحۃ التی ھی تکسیر الدائرۃ فقسمنا المساحۃ علی ربع الدور وھو تسعۃ فخرج القطر احد عشر ذراعا وخمس ذراع وبرھان اعتبار ستۃ وثلثین بقسمۃ للمساحۃ وھی مائۃ ذراع واربعۃ اخماس ذراع علی نصف القطر فھو علی ماذکرناہ اھ

**فاقول** لفظ نصف ھھنا سبق قلم وصوابہ علی ربع القطر لما علمت ان $\frac{ق ط}{۴}$ = م قسمنا المعادلۃ علی $\frac{ط}{۴}$ ق = م ÷ $\frac{ط}{۴}$ وھی دعواہ الاولی وثانیا قسمناھا علی $\frac{ق}{۴}$ ∴ ط = م ÷ $\frac{ق}{۴}$ لا $\frac{ق}{۲}$ وھی دعواہ الاخری ھذا سھل وانما الشان فی تعیین ھذہ المقادیر وما القصد الا ابداء مقدار دور تکون مساحتہ مائۃ ذراع فلیس بالید الا ھذہ **فاولا** کیف عدل عنھا الی مازید علیھا باربعۃ اخماس ذراع **وثانیا** بنیتم برھان اعتبار ھذا الدور علی قدر القطر وبرھان اعتبار ھذا القطر علی قدر الدور وھذا دور **وثالثا** بنیتم المساحۃ تبعا للسراج علی الدور والقطر وھذان دوران اخران لکن الامر ان السراج بنی الامر علی الاستقراء فقرب تقریبا واذا تقرر ھذا فابانۃ القطر من الدور والمساحۃ او الدور من القطر والمساحۃ اذن تحقیق تم لا البرھان علی ذلک وباللہ التوفیق ھذا وما ذکرہ القھستانی من وقوع مربع عشر داخل دائرۃ محیطھا ثمانیۃ واربعون او اربعۃ واربعون **فاقول** لہ وجہ فی الاول فیقع فیھا لغۃ وان لم یقع علی مصطلح الفن من ان یماسھا بجمیع زوایاہ فذلک لان المربع الواقع فی محیط ثمانیۃ واربعین ضلعہ اطول من عشرۃ فلا یمکن ان یماسھا اکثر من زاویتین من المربع اما فی الثانی فلا وجہ لہ اصلا فلیقع مربع ا ء فی دائرۃ ا ب ج ء علی مرکزھا ولو ۴۴ = ۲۷ ۳۳۳۵ ۶ر۱ + ۰۱۔ ۵۰۲۸۵ر۱ آ = ۲۸ ۱۴۲۳۰ر۱ ھذا




ب لو القطر ۶۔ ۵۳۰۰ر۱ = ۰ر۲ ۱۴۰۲۷۲۸۴ر۰ ھذا لو نصفہ ام ثم فی مثلث ا م ب القائم الزاویۃ ام : جیب ب وھی مۃ لوجیبھا ۰۔ ۸۴۹۳۸۵ر۹ آ :: ا ب : ع : ۰۔ ۸۴۵۲۷۲۸ر۰ ۔۔ ۸۴۹۴۸۵ر۹ آ = ۰ ۸۷۸۵ ۹۹۹ ر۰ ھذا لو اب وان شئت بالعروسی فضعف لو ام ۵۶ ۵۴۵۰۹۹ر۲ واعدھا ۷۸ ۳۵ ۳۹ ۰ ر۹ ۴۹ ضعفہ ۹۸۶۰۷۸۹۱۳۶ لوغارثمہ ۵۶ ۷۹۹۱۵ر۱ نصفہ ۸۷۸۵ ۹۹۹ر۰ مثل ما مر وھو لوغارثم ۳۵ ۰۰ ۹ر۹ ھذا اقدر الضلع ولم تبلغ عشرا کما تری ثم المساحۃ ۷۹ ۹۸ر۰ اقل من مائۃ بنحو ذراعین لما علمت انھا ضعف مربع ام وضعف مربع

المنصف القطر هي مساحة المربع لان مساحة مربع ضلع اب وهو ضعف مربع ام بالعروسي فاتقع فيما مربع عشرون

تنبيه: سكوت العلامة الشرنبلالي ببطلان سائر الاقوال سوى الربع حيث قال والصواب كلام الظهيرية وابعد عن الصواب الزام غيره وقال فالزام قدر يزيد على الستة والثلثين لا وجه له على التقدير بعشر في عشر عند جميع الحساب ام **اقول** وقد اشار الى الجواب عما يتوهم ان فيما قولين مصححين بل الثاني مذيل بطراز الفتوى فكيف يمنع المصير اليه بل انما ينبغي التعويل عليه وذلك ان المفتي به المعتمد هو التقدير بالعشر والاقوال جميعا انما تروم ومبنى ذلك على الحساب دون التعمق بالغامضة التي لا قول لنا فيها لاسيما على خلاف الفتوى والحساب ولا يلتبس فاذا علمنا قطعا ان الصواب هذا وجب ترك ما سواه غير ان قدوة الرياضيين العلامة عبد العلي البرجندي رحمه الله تعالى حاول في شرح النقاية توجيه قولي ٤٨ و٤٦ عازيا لهذا الى الكبرى والذي رأيته في شرح القهستاني ان في الكبرى جعل الاول هو الاحوط والله تعالى اعلم وكانه لم يقع له قول ٤٦ فقال تحقيق الكلام ههنا متوقف على ثلث مقدمات الاولى ان مربع وتر القائمة في مثلث يساوي مجموع مربعي ضلعيها والثانية ان محيط الدائرة ازيد من ثلثة امثال قطرها بسبع قطرها تقريبا والثالثة انا اذا كانت مساحة دائرة معلومة وقسمت باحد عشر قسما متساوية وزيد ثلثة اقسام منها على مجموع المساحة واخذ جذر المجموع يكون قطر الدائرة كل ذلك مبرهن عليه في الهندسة والحساب فنقول اذا كان كل من ضلعي الحوض المربع عشرة اذرع كان مجموع مربعي الضلعين مائتين وجذرهما اربعة عشر وعشر ونصف عشر تقريبا وهو مقدار الخط الواصل بين الزاويتين المتقابلتين وهو اطول الامتدادات الممكنة في المربع المذكور للمقدمة الاولى فاعتبر في الفتاوى الكبرى ان يكون قطر الحوض المدور مساويا لاطول الامتدادات المفروضة في الحوض المربع ليمكن وقوع مربع بالشرط المذكور داخل الحوض المدور ولا يكون البعد بين جزئين متقابلين من محيط المدور في شيء من المواضع اقصر من اطول امتدادات المربع فيكون محيط الحوض المدور ثلثة امثال ذلك الامتداد وسبعه اعني اربعا واربعين ذراعا واربعة اعشار وثلثي عشر للمقدمة الثانية ولما كان الكسر الزائد اقل من النصف اسقطوه كما هو عادة اهل الحساب وصاحب الخلاصة اعتبر ايضا ما اعتبر في الكبرى لكنه لم يدقق في الحساب فاخذ الكسر الزائد اصلا للاحتياط فاخذ الامتداد الاطول خمسة عشر واذا اعتبر كونه قطرا يكون المحيط سبعا واربعين ذراعا وسبع ذراع فاعتبر ثمانيا واربعين تتميما للكسر والقاضي الامام ظهير الدين اعتبر ان تكون مساحة الحوض المدور مساوية لمساحة المربع فيكون الماء فيه مساويا للماء في المربع فيشبه ان يكون هذا ماخوذا عما نقل عن محمد رحمه الله انه قيل على طرفه فنقول كانت المساحة مائة قسمناها باحد عشر قسما كان كل قسم تسعة وجزءا من احد عشر واذا زدنا ثلثة امثالها على المائة تحصل مائة وسبعة وعشرون وثلثة اجزاء من احد عشر وجذره يكون احد عشر وخمسا ونصف سدس تقريبا وهو قطر دائرة مساحتها مائة للمقدمة الثالثة وثلثة امثاله مع سبعه اعني محيط الحوض المدور يكون خمسا وثلثين ذراعا ونصف ذراع

الاّ نصف عشر فاعتبروا ھذا الکسر احدا واخذوا المحیط ستا وثلثین وانما اوردنا ھذہ المباحث لیظہر وجہ تصحیح اقوال ہؤلاء الائمۃ وانہ لیس شیئ منہا کما توہم بعضہم غلطا صریحا وکم من عائب قولا صحیحا اھ [٩٥٣] اقول رحمہ اللہ تعالٰی وشکر سعیہ فقد جلا عن اقوال العلماء ومحصلہ ان کلام الظہیریۃ مبنی علی اعتبار المساحۃ وسائر الاقوال علی اشتراط الامتدادین الطول والعرض وہما قولان معروفان فی المذہب وان کان عندنا المعول علی الاول کما بیناہ فی الفصل الثالث من کتابنا النمیقۃ الانقی [٩٥٤] ویؤیدہ ان صاحب الخلاصۃ قال ھھنا الحوض الکبیر مقدر بعشر فی عشر وصورتہ ان یکون من کل جانب عشرۃ اذرع وحول الماء اربعون ذراعا ووجہ الماء مائۃ ذراع ھذا مقدار الطول والعرض اھ فلم یکتف بقولہ وجہ الماء مائۃ بل بین الطول وفصل العرض واظہر المراد ثم ذکر الوجہ وان اختار فیما بعد فی جنس النہر اعتبار المساحۃ حیث قال ان کان الماء لہ طول وعمق ولیس لہ عرض کالانہار یتوضأ منہ ان کان بحال لو جمع یصیر عشرا فی عشر یجوز التوضی بہ وھذا قول ابی سلیمٰن الجوزجانی وبہ اخذ الفقیہ ابو اللیث وعلیہ اعتماد الصدر الشہید وقال الامام ابوبکر الطرخانی لایجوز وان کان من ھھنا الی سمرقند وعند من لایجوز یحفر حفیرۃ ثم یحفر نہیرۃ فیجعل الماء فی النہیرۃ الی الحفیرۃ فیتوضؤ من النہیرۃ فلو وقعت فیہا النجاسۃ یتنجس عشرۃ فی عشرۃ والمختار انہ لایتنجس الا بما یتنجس بہ الحوض الکبیر اھ

[٩٥٥] اقول وبہ ظہر الجواب عن ایراد الشرنبلالی فان الحسن انما قطع بذلک عند اعتبار المساحۃ واشتراط الامتدادین الطول والعرض بل قطع [٩٥٦] عند ذلک بوجوب الزیادۃ علی ۴۴ فضلا عن ۳۶ کما تقدمت الاشارۃ الیہ ویوضحہ ان لیس المراد امتدادان کیفما وقعا بل محیطین بقائمۃ والا لم یتساو الطول والعرض ولولا ذلک لکون مثلث کل ضلع منہ عشرۃ اذرع مع انہم نصوا فیہ وجوب ان یکون کل خمسۃ عشر ذراعا وخمسا کما فی السراج الوہاج والزہر النضیر للعلامۃ الشرنبلالی وقد قال البرجندی المراد بذلک ان یکون کل من الاطراف الاربعۃ عشرۃ اذرع وزوایاہ الاربع قوائم اذ لو لم تکن الزوایا کذلک لم یعتبر اھ ولایمکن وقوع مثلث قائم الزاویۃ فی دائرۃ الا فی نصفہا اذ لو کانت القطعۃ ازید کانت الزاویۃ حادۃ او انقص کانت منفرجۃ (۳۰ من ۳ من اقلیدس) وح یکون وتر القائمۃ قطر الدائرۃ فاذا کانت کل ساق عشرا کان جذر القطر مائتین وھو ۱۴٫۱۴۲ وبالتدقیق ۱۴٫۱۴۲۱۳۵۶۸ فاذا کان ھذا قطر الدائرۃ او غارثمہ ۱٫۱۵۰۵۱۵۰ + ۰٫۴۹۷۱۴۹۹ = ۱٫۶۴۷۶۶۴۹ وھو لوغارثم ۴۴٫۴۲۹ فیکون المحیط اکثر من ۴۴ وذلک ما اردناہ [٩٥٧] اقول وبہ تبین جرم ما طوی بیانہ العلامۃ البرجندی انہ اختیر وقوع المربع داخل المدور وان لایکون قطرہا اقصر من طول امتدادات المربع اعنی قطرہا فان المقصود ہو امتداد الضلع المفروض عشرۃ دون القطر ووجہہ ان ذلک الامتداد الضلع ضلعا لقائمۃ مساوی

للضلع الآخر لا يقع فی دائرة الا اذا کان قطرها وتر المثلث ولا یقع الا فی نصف الدائرة فاذا رسم مثله فی النصف الآخر تم المربع وظهر وقوعه فیها ٩٨٨ واقول بوجه آخر مربع کل ضلع منه عشرة انا



وقعت نجاسة فی احدی زوایاها مثل ج ووصلنا ا ء فالنصف المقابل لها ا ء و مثلث ا ب ء یحیط به خطا ا ب ب ء وکل نقطة تفرض علیهما یکون بعدها من النجاسة عشرة او اکثر فبعد کل من ا و ء عشرة ثم لا یزال یزداد حتی یکون بعدها علی نقطة ب اکثر من اربعة عشر ذراعا بما تقدم هذا شأن المربع الذی ماؤه فی الشرع کثیر اما ان کان الحوض مدورا وجعلنا قطره عشرة نظرا الی انه البعد المطلوب کما توهم للمتوهم فلتکن الدائرة ا ب ج ء علی مرکز ه ووقعت النجاسة عند ج فاخرجنا قطر ج ب



واقمنا عمودا علیه قطر ا ء فالنصف المقابل لموقع النجاسة ا ب ء والبعد نقاطه منه ب وهو عشرة اذرع فجمیع النقاط لا تزال تقرب من ج ویکون اقرب الکل الیه نقطتا ا ء (٧ من ٣ من اقلیدس) فلم تنسج الدائرة علی منوال المربع المطلوب بل علی ضده او عکسه فیجب ان یکون اقرب النقاط الی ج وهما ا و ء کل بفصل عشرة و ج ب یکون شان الدائرة شأن المربع سواء بسواء ان تبعد کل من ا و ء عشرة ثم لا یزال یزداد حتی یکون ابعده علی ب واذن یکون قطر الدائرة هو وتر المثلث فیکون ا ء ا ع ج ب اکثر من اربعة عشر ذراعا بما تقدم وثبت وقوع المربع فی الدائرة ٩٨٩ اقول من ههنا ظهرت ثلثة امور اخر الاول لم یصح قول ٤٢ لان فیه نقصا من المطلوب بما علمت والمقادر المقدرة لا یعمل فیها بالاسقاط ٩٩٠ الثانی حیث ان القطر ١٤٢ر١٤ ففی جعله ١٥ بالرفع مجازفة کثیرة کما فی قوله ٤٨ وفی جعله ١٤ بالاسقاط نقص من المقصود وهو لا یسوغ فکان العدل التوسط بینهما وهو جعله ٥ر١٤ ثلثة امثاله ٥ر٤٣ و سبعه ذراعان و کسر فالمجموع اکثر من خمسة واربعین ذراعا ونصف والکسر اذا زاد علی النصف یرد اذا بلغ النصف یؤخذ واحدا کما هو دأب الحساب فاعتبر المحیط ٤٦ ٩٩١ الثالث ظهر قول الفتح ان فی الحساب یکتفی باقل منها بکسر لکن یفتی بستة واربعین کیلا یتعسر رعایة الکسر اھ ظهر وجه الافتاء به لانه اعدل الاقوال لا تقتیر ولا اسراف ولا تقصیر ولا اجزاف هکذا ینبغی ان یفهم کلام العلماء الکرام والحمد لله ولی الانعام ولا یذهبن عنک ان کل ذلک بناء علی اشتراط الامتداد دینا والصحیح المأخوذ المعتمد المقتصر علیه المتون کان التعویل علی ما صحح فی الظهیریة والملتقط والخانیة مع ما فیه من تقریر فان شئت اقرب شیئ الی التحقیق فقد اذنا لک وبالله التوفیق تنبیهات ٩٩٢ (١) اقول مقدمة البرجندی الثالثة مبنیة علی الثانیة لما علمت ان ق ط ÷ م = م فاذا کان ق : ط :: ٧ : ٢٢ کان ٢٢ ق ÷ ٧ = ط ٢٢ ق ÷ ٢٨

بل ق‌ا = ۲٫۱۱ ق‌ا = ۱۴٫۲ ق‌ا = ۲۲/۷ ق وهو المطلوب وقد علمت انه تقريب بعيد ولكن لا يخل
بالمقصود فان على التحقيق ق : ط :: ۷ : ۲۲ ۵۵۵۳٫۱۱۹۹ ۲۱٫۹۹ ق = ط الخ ۲۱٫۹۹ ق‌ا = ق
فلو غار ثم المساحة يجعر فى لو ۲۸ ـ لو الخ ۲۱٫۹۹ ولو ۲۸ = ۱٫۳۴۴۷۱۵۸۰ والاخر ۹ ۰٫۳۴۲۲۳۴ ۳٫۱ حاصل التفريق
۱٫۰۳۹۱۰ ۰٫۱ مثل ما قدمنا فى جدولنا يجعر فيه لو المساحة وينصف الحاصل يكن لو القطر فكان القطر كما قدمنا ۲٫۸۴ ۱۱ والمحيط
۹٫۳۴ ۵ ستة وثلثين وكسر لا يبلغ النصف وهو حاصل حساب البرجندى ثم رفع الكسر لما علمت ان الاسقاط
فى المقادير باطل فكان الدور ۳۶ وهو المقصود (۳) كون القطر فى المحيط ليس مبرهنا عليه فى الحساب بل لم تعلم
الى الان النسبة بينهما تحقيقا انما عملوا بالاستقراءات والتقريبات فكذا ما يبتنى عليه من ان ق = ۲۲/۷
فقوله كل ذلك مبرهن فى الهندسة والحساب تسامح (۴) فى اسقاط الكسر الزائد ههنا وان كان اقل من النصف ما
قد علمت (۴) القول الرابع مبنى قطعا على ما فى الظهيرية ايضا عن محمد الميداني انه ان كان بحال لو جمع ماؤه
يصير عشرا فى عشر لبنائه الامر على المساحة فقط من دون اعتبار العرض فليس هذا محل تشبيه (۵) قال فى
الدر وفى المثلث من كل جانب خمسة عشر وربعا وخمسا اھ وفى بعض النسخ او خمسا واعترض بان الحساب
يقينى فلا معنى للترديد واختار تبعا للنوح افندى الربع وان المساحة مائة ذراع وثلثة ارباع ذراع وشیٔ قليل
لا يبلغ ربع ذراع اقول بل ولا سدس سدس ذراع كما ستعلم وجعل ش نسخة او اصوب اقول
فاذًا نسخة الواو حظ من صواب ليس كذلك وبناها على الاختلاف فى التعبير فان نوحا عبر بالربع والسراج
والشرنبلالى بالخمس واختار تبعا لهما الخمس وان المساحة مائة ذراع وشیٔ قليل لا يبلغ عشر ذراع اقول بل يبلغ
بل يغلبه كما سترى قال وعلى التعبير بالربع يبلغ نحو ربع ذراع اقول بل اكثر من ثلثة ارباعه وفى ذلك خان ط
عن افندى وش عن السراج نقلاهم وامرة مساحته ان تضرب احد جوانبه فى نفسه فما اجتمع اخذت ثلثه وعشره فهو
مساحته اقول وهذا وان كان فيه ما ستعرف فالعمل به على قولين لا اولى ان تأخذ ثلث المربع وعشره مع الكسر
وهو الذى عمل به مع قولهما فما مع الخ ولذا قال السراج فى مربع خمسة عشر والخمس ان ثلثه على التقريب ۷۷
ولو اخذ الصحيح فقط لكان ثلثه تحقيقا وقال نوح فى مربع خمسة عشر والربع ان ثلثه ۷۷ ونصف ذراع وسدس
ثمنه وعشره ۲۳ وربع ونصف ثمن عشر وما ذلك الا باعتبار الكسر والثانى العمل على ما صح فقط فعلى الاول
مربع ۱۵٫۲ = ۲۳۱٫۰۴ ثلثه ۷۷٫۰۱۳ وعشره ۲۳٫۱۰۴ مجموعهما ۱۰۰٫۱۱ وهو اكثر من العشر ومربع
۱۵٫۲۵ = ۲۳۲٫۵۶۲۵ ثلثه ۷۷٫۵۲۰۸۳ وعشره ۲۳٫۲۵۶۲۵ مجموعهما ۱۰۰٫۷۷۷۰۸ وهو اكثر من ۰٫۷۵

وعلی الثانی ۲۳۱/۳ = ۷۷ وعشرہ ۱۰ر۲۳۱ مجموعہما ۱۰ر۱ فقد بلغ العشر و ۲۳۲/۳ = ۳ر۷۷ وعشرہ ۲ر۲۳۲ مجموعہما ۵ر۱۰ وھو نصف بل اکثر لان ۳ دائرۃ **ثم اقول** التحقیق ان الکسر اقل من الخمس بعیدیہ لقلۃ التفاوت وجلا لیکن



مثلثا متساوی الاضلاع اذ فیہ الکلام کما سمعت من قول الدر من کل جانب کذا فکل زاویۃ منہ سدس الدور ومساحۃ کل مثلث نصف مسطح العمود والقاعدۃ وھی ھھنا مثل سائر الاضلاع اخرجنا علی ب ج عمود ا ء فی مثلث ا ء ح القائم الزاویۃ ا ح : ع :: ا ء : جیب ۶۰ ولنسم ا ح الضلع ض وا ء العمود عم وذا الجیب منحطا لکونہ جیب السدس جس فبحکم التناسب ض جس = عم وحیث ان ض عم/۲ = ۱۰۰ ∴ ض^۲ جس = ۲۰۰ بل ض^۲ = ۲۰۰/جس ∴ ض = √(۲۰۰/جس) ولو ۲۰۰ = ۲ر۳۰۱۰۳۰۰ ولو جس ۹۳۷۵۳۰۶ر۱ آ حاصل الطرح ۲ر۳۶۳۴۹۹۴ نصفہ ۱ر۱۸۱۷۴۹۷ ھذا لو ض فھو ۱۵ر۱۹۶۷۱۲۸ کسر اقل من ۲ر ثم لو ض + لو جس = ۱ر۱۱۹۲۸۰۳ ھذا لو عم فھو ۱۳ر۱۶۰۷۳۹۴ ثم لو ض + لو عم = ۲ر۳۰۱۰۳۰۰ طرحنا منہ لو ۲ بقی ۲......... وھو لو ۱۰۰ تماما من دون زیادۃ ولا نقص وبوجہ اخر فی استعلام ض حیث ان مربع نصف الشیئ ربع مربع الشیئ فبالعروس عم^۲ + ض^۲/۴ = ض^۲ ∴ عم^۲ = ۳ض^۲/۴ ∴ عم = √(۳ض^۲/۴) وکان عم ض = ۲۰۰ ∴ ض √(۳ض^۲/۴) = ۲۰۰ بل √(۳ض^۴/۴) = ۲۰۰/ض ∴ ۳ض^۲/۴ = ۴۰۰۰۰/ض^۲ ∴ ۳ض^۴ = ۱۶۰۰۰۰ ال ض^۴ = ۱۶۰۰۰۰/۳ لو المقسوم ۵ر۲۰۴۱۲۰۰ - لو المقسوم علیہ ۴۷۷۱۲۱۳ر۰ = ۴ر۷۲۶۹۹۸۷ ربعہ ۱ر۱۸۱۷۴۹۶ مثل المستاالاول سواء **اقول** وبہ ظہر ما فی مؤامرۃ المستا المذکورۃ اذ حاصلہ ان ۱۳ ض^۲/۲۴ = م ای ۱۳ض^۲/۱۵ = ۲م وقد علمت ان ض √(۳ض^۲/۴) = ۲م فھما متساویان قسمناھما علی ض ∴ ۱۳ض/۱۵ = √(۳ض^۲/۴) ∴ ۱۶۹ض^۲/۲۲۵ = ۳ض^۲/۴ ∴ ۶۷۶ض^۲ = ۶۷۵ض^۲ وھو محال ای ان ۲۳۱ و ۲۳۲ = ۰ نعم لا بأس بہ فی التخمین ویختص بھذا القسم من المثلث وما ذکرنا عام **ثم اقول** ھذا الذی ذکر فی مستا المثلث انما یبتنی علی القول المعتمد من اعتبار المساحۃ وحدھا اما علی القول الاخر من اعتبار الامتدادین فلابد ان یکون کل ضلع اکثر من احد عشر یوذی ا ع ا ونصف ذراع بکسر قریب جزء من احد عشرین جزء من ذراع وذلک لانہ یجب وقوع مربع عشر فی المثلث کما علمتہ فی الدائرۃ فلیکن ء ح المربع رسمنا علی ء ہ منہ مثلا مثلث ء ب ہ متساوی الاضلاع واخرجنا



ب ء ح ر حتی التقیا علی ا واخرجنا ب ہ ح حتی التقیا علی ح فمثلث ا ب ح ھو المطلوب اما الالتقاء فلانا اذا وصلنا ب ح کانت زاویۃ ب ح ر جزء قائمۃ ہ ح ر وزاویۃ ا ب ح جزء ا ب ہ ثلثی القائمۃ فقد خرجا من اقل من قائمتین واما ان ا ب ح المثلث المطلوب فلان زاویتی ہ ء ا ء ہ ح متساویتان بالمامونی فباسقاط قائمتی ہ ء ر ء ہ ح تبقی ر ء ا ح ہ ح متساویتین

واللہ تعالٰی اعلم **ثم اقول** اس سے بھی اہم رفع وسوسہ ہی اگر کوئی شخص وسوسہ میں مبتلا ہو حوض سے وضو کرتے کراہت رکھتا ہو اوسے حوض ہی سے وضو افضل ہے کہ قطع وسوسہ ہو و رغم الشیطان اھم من رغم المعتزلی واللہ تعالٰی اعلم

## مسئلہ ۴۶ ۱۰ شوال ۱۳۱۲ھ ہجریہ قدسیہ

اس مسئلہ میں علمائے دین کیا فرماتے ہیں کہ ایک اہل اسلام اور ایک ہنود کو حاجت غسل جنابت ہو ان دونوں کا آب غسل ایک ہی یا کچھ فرق ہو۔ ایک اہل اسلام نے اپنی بی بی سے صحبت کی اور غسل کیا وہ پانی غسل کا پاک ہے یا نہیں اور ہنود نے بھی ایسا ہی کیا اسکے غسل کا پانی جو مستعمل ہو کر گرا ہی پاک ہے یا ناپاک اور ان دونوں کے پانی میں فرق ہے یا نہیں بینوا توجروا

## الجواب

اگر شرعی طور پر نہائے کہ سر سے پاؤں تک تمام بدن ظاہر پر پانی بہ جائے اور حلق کی جڑ تک سارا مونھ اور ناک کے نرم بانسے تک ساری ناک دُھل جائے تو کافر کی جنابت اوتر جائیگی ورنہ نہیں فی التنویر والدر والشامی یجب علٰی من اسلم جنبا او حائضا والا بان اسلم طاہرا (ای من الجنابۃ والحیض والنفاس ای بان کان اغتسل) فمندوب انتہی ملخصا و اکثر جسم پر پانی بہانا اگرچہ کفار کے نہانے میں ہوتا ہو اور بے تمیزی سے مونھ بھر کر پانی پینے میں سارا مونھ بھی حلق تک دُھل جاتا ہو مگر ناک میں پانی بے چڑھائے ہرگز نہیں جاتا اور وہ خود ایسا کیوں کرتے کہ پانی سونگھکر چڑھائیں لہذا اس چھپ چھپ کر لینے سے جو کفار کر لیا کرتے ہیں انکا غسل نہیں اوترتا ع ہرچہ شوئی پلید تر باشد۔ فی الحلیۃ عن السیر الکبیر للامام محمد ینبغی للکافر اذا اسلم ان یغتسل غسل الجنابۃ لانہم لا یدرون کیفیۃ الغسل اھ وفیہا عن الذخیرۃ الاتری ان فرضیۃ المضمضۃ والاستنشاق خفیت علی کثیر من العلماء فکیف علی الکفار نمازی محتاط مسلمان کے غسل کا پانی پاک ہی اگرچہ دوبارہ اوس سے غسل یا وضو نہیں ہو سکتا مگر وہ خود پاک ہی کپڑے وغیرہ کو لگ جائے تو نماز جائز ہی اور دھونے کی حاجت نہیں اور جسکی بدن پر نجاست لگی ہونا تحقیق ہو اوسکے بدن کا پانی نجس ہی اور تحقیق نہ ہو تو بے نمازی بے احتیاط کے آب غسل میں شبہ ہی اوس سے بچنا اولٰی ہی نہ کہ کافر کہ اونکے تو پاجاموں رانوں میں چھٹنکیوں پیشاب ہوتا ہی اونکا آب غسل کروہی پھر بھی ناپاکی کا حکم نہ دینگے جب تک تحقیق نہ ہو کما حققناہ فی الاحلی من السکر واللہ تعالٰی اعلم

## مسئلہ ۴۷ مسئولہ شیخ شوکت علی صاحب ۶ ربیع الآخر شریف ۱۳۰۲ھ ہجریہ قدسیہ

کیا فرماتے ہیں علمائے ملت اہلسنت وجماعت اس مسئلہ میں کہ جھوٹا ہندو یا نصرانی وغیرہ کا پاک ہی یا ناپاک اس کے کھانے کا کیا حکم ہی اگر کوئی کافر سہوًا یا قصدًا حقہ یا پانی پی لے تو اوسکا کیا حکم ہی بینوا توجروا

## الجواب

حکم اللہ و رسول کے لیے ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے نصرانی کے کھانے سے ممانعت فرمائی سُنن ابی داود و جامع ترمذی و مصنف ابو بکر بن ابی شیبہ و مسند امام احمد میں ہُلب رضی اللہ تعالٰی عنہ سے ہے واللفظ لابی بکر قال رأیت النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نہی عن طعام النصارٰی فقال لایتخلجن فی صدرک طعام ضارعت فیہ نصرانیۃ میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کو دیکھا کہ طعام نصرانی سے نہی فرمائی اور ارشاد کیا زنہار تیرے سینے میں وہ کھانا جنبش نہ کرے جس میں نصرانیت کا میل ہو۔

**اقول** بہذا اللفظ اوردہ الامام الجلیل السیوطی فی الجامع الکبیر وقال حسن اھ وھو صریح فی رد مازعم الھروی فی تاویل الحدیث انہ نظیف کما نقلہ عنہ فی مجمع البحار ثم ردہ بقولہ وسیاق الحدیث لایناسبہ اھ **اقول** وایضا یبعدہ ما نقلہ عن الطیبی من تفسیرہ بقولہ شابہت النصرانیۃ والرہبانیۃ فی تشدیدہم وتضییقہم وکیف وانت الحنفیۃ السہلۃ اھ کیف وھذا لایلائم النہی **اقول** ولکن ایبعدہ ما فہم منہ ابوداود اذ اوردہ فی باب کراھیۃ التقذر للطعام وانما اتی لہ ذلک لان لفظ روایتہ سمعت رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم وسألہ رجل فقال ان من الطعام طعاما اتحرج منہ فقال لایتخلجن فی صدرک شیئ ضارعت فیہ النصرانیۃ اھ فھذا لفظ محتمل والذی ذکرنا نص صریح فتثبت وباللہ التوفیق ورحم اللہ الامام اباحاتم الرازی حیث یقول ماکنا نعرف الحدیث مالم نکتبہ من ستین وجہا ابو ثعلبہ خشنی رضی اللہ تعالٰی عنہ فرماتے ہیں قلت یا رسول اللہ انا نغزو ارض العدو فنحتاج الی اٰنیتہم فقال استغنوا عنہا مااستطعتم فان لم تجدوا غیرہا فاغسلوہا وکلوا منہا واشربوا میں نے عرض کی یارسول اللہ ہم دشمن کے ملک میں جہاد کو جاتے ہیں اُنکے برتنوں کی حاجت پڑتی ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے فرمایا جہاں تک بن پڑے اُن برتنوں سے دُور رہو اور اگر اور برتن نہ ملے تو انھیں دھو کر پاک کرلو اُسکے بعد اُنمیں کھاؤ پیو اوردہ الامام فی الجامع وعزاہ لابن ابی شیبۃ **اقول** قد رواہ احمد والبخاری ومسلم وابوداود والترمذی واٰخرون وفی لفظ للترمذی قال انقوہا غسلا۔ اللہ عزوجل فرماتا ہے انما المشرکون نجس کافر نرے ناپاک ہیں یعنا پاکی اُنکی باطن کی ہے پھر اگر شراب وغیرہ نجاستوں کا اثر اُنکے مونھ میں باقی ہو تو ناپاکی ظاہری بھی موجود ہے اور اسوقت اُنکا جھوٹا ایسا ہی ناپاک ہے جیسا کتے کا بلکہ اُس سے بھی بدتر لخلو ما للسعی فی الکلب اور حقے وغیرہ جس چیز کو اُنکا لعاب لگ جائیگا ضرور ناپاک ہوجائیگی تنویر الابصار میں ہے سؤر شارب خمر فور شربہا وھرۃ فور اکل فارۃ نجس ہنود و نصارٰی وغیرہم اکثر شرابخوار ہوتے ہیں اور مونچھیں بڑھانا اُنکا شعار اور شرابخوار کی مونچھیں بڑی بڑی ہوں کہ شراب مونچھ کو لگ گئی تو جبتک مونچھ دُھل نجائیگی پانی وغیرہ جس چیز کو لگیگی ناپاک کردیگی درمختار میں ہے لو شاربہ طویلا لایستوعبہ اللسان فنجس ولو بعد زمان اور اگر ظاہری نجاستوں سے بالکل جُدا ہو جسکی امید کافروں میں بہت کم ہے تو اُسکے جھوٹے کو اگرچہ کتے کے جھوٹے کی طرح صریح ناپاک نہ کہا جائے فی التنویر والدر سؤر اٰدمی مطلقا ولو جنبا

اوکان لما لم الفہم ظاہرا مختصرا **اقول** مگر ہر چیز کہ ناپاک نہ ہو طیب بے دغدغہ ہونا ضرور نہیں رینٹھ بھی تو ناپاک نہیں پھر کون عاقل اوسے اپنے لب و زبان سے لگانا گوارا کریگا کافر کے جھوٹے سے بھی بحمد اللہ تعالی مسلمانوں کو ایسی ہی نفرت ہے اور یہ نفرت انکے ایمان سے ناشی ہے وفی رفعہ عن قلوبھم اسقاط شناعۃ الکفرۃ عن اعینھم او تخفیفھا وذلک غش بالمسلمین وقصور العلماء کما فی العقود الدریۃ وغیرھا ان المفتی انما یفتی بما یقع عندہ من المصلحۃ ومصلحۃ المسلمین فی ابقاء النفرۃ عن الکفرۃ لا فی القائھا لہٰذا جو شخص دانستہ اوسکا جھوٹا کھائے پیے مسلمان اوس سے بھی نفرت کرتے ہیں وہ مطعون ہوتا ہے اوسپر محبت کفار کا گمان جاتا ہے اور حدیث میں ہے ۱۰۲۱/ش۲ من کان یؤمن باللہ والیوم الاخر فلا یقفن مواقف التہم جو اللہ تعالی اور قیامت پر ایمان رکھتا ہو تہمت کی جگہ کھڑا نہ ہو متعدد ۳/ف حدیثوں میں ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم فرماتے ہیں ایاک وما یسوء الاذن اوس بات سے بچ جو کان کو بری لگے رواہ الامام احمد عن ابی العادیۃ والطبرانی فی الکبیر وابن سعد فی الطبقات والعسکری فی الامثال وابن مندۃ فی المعرفۃ والخطیب فی المؤتلف کلھم عن ام العادیۃ عمۃ العاص بن عمرو الطفاوی وعبد اللہ بن احمد الامام فی زوائد المسند وابو نعیم وابن مندۃ کلاھما فی المعرفۃ عن العاص المذکور مرسلا وابو نعیم فیھما عن حبیب بن الحارث رضی اللہ تعالی عنہم نیز بہت حدیثوں میں ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم فرماتے ہیں ایاک وکل امر یعتذر منہ ہر اس بات سے بچ جس میں عذر کرنا پڑے رواہ الضیاء فی المختارۃ والدیلمی کلاھما بسند حسن عن انس والطبرانی فی الاوسط عن جابر وابن منیع ومن طریقہ العسکری فی امثالہ والقضاعی فی مسندہ معا والبغوی ومن طریقہ الطبرانی فی اوسطہ والمخلص فی السادس من فوائدہ وابو محمد الابراھیمی فی کتاب الصلاۃ وابن النجار فی تاریخہ کلھم عن ابن عمر والحاکم فی صحیحہ والبیہقی فی الزھد والعسکری فی الامثال وابو نعیم فی المعرفۃ عن سعد بن ابی وقاص واحمد وابن ماجۃ وابن عساکر عن ابی ایوب الانصاری کلھم رافعیہ الی النبی صلی اللہ تعالی علیہ وسلم والبخاری فی تاریخہ والطبرانی فی الکبیر وابن مندۃ عن سعد بن عمارۃ من قولہ رضی اللہ تعالی عنہم اجمعین اور فرماتے ہیں صلی اللہ تعالی علیہ وعلی الہ وصحبہ وسلم بشروا ولا تنفروا بشارت دو اور وہ کام نہ کرو جس سے لوگوں کو نفرت پیدا ہو رواہ الائمۃ احمد والبخاری ومسلم والنسائی عن انس رضی اللہ تعالی عنہ پھر اوسمیں ۱۰۲۳/ف۴ بلاوجہ شرعی فتح باب غیبت ہے اور غیبت حرام فما ادی الیہ فلا اقل ان یکون مکروھا تو دلائل شرعیہ و احادیث صحیحہ سے ثابت ہوا کہ کافر کے جھوٹے سے احتراز ضرور ہے اور اس باب ۱۰۲۴/ف۵ میں یہاں نصارٰی کا حکم بہ نسبت ہنود کے بھی سخت تر ہے کہ وجوہ مذکورہ میں دونوں شریک اور نصارٰی میں یہ امر زائد کہ یہاں اونکی سلطنت ہونیکے باعث مذہبی نفرت کی کمی میں تبدیل دین یا کم از کم ضعف ایمان کا وہ اندیشہ بہ نسبت ہنود کہیں زیادہ ہے فمن الجھل التمسک

هذا بما في الصحك الاول انهم كانوا اذ ذاك لا يعقمون ويتجنبون ايدينا فكان في تقربهم منا تقريبهم الى الاسلام والآن قد انعكس الامر ولا حول ولا قوة الا بالله وقد كانت نساء ذوي الهيئة يحضرن ليلا ونهارا الجماعات ونهى عنه الائمة الاثبات مع قوله صلى الله تعالى عليه وسلم لا تمنعوا اماء الله مساجد الله وكم من حكم يختلف باختلاف الزمان بل والمكان كما تبين ذلك وصححه في كتب الائمة هذا ما عندي وبه افتي ان اراد الله ربي عليه معتمدي واليه مستندي والله سبحنه وتعالى اعلم

**مسئلہ ۴۸** از کانپور محلہ لوہڑ خانہ مسجد رنگیان مرسلہ مولوی عبدالرحمن جیشانی طالب علم مدرسہ فیض عام ۲۳ ربیع الاول شریف ۱۳۲۰ھ

ماجوابکم ایہا العلماء رحمکم اللہ تعالی حقے کا پانی پاک ہے یا نہیں بینوا توجروا

**الجواب**

قطعًا پاک ہے پانی پاک تنباکو پاک اوسکا دھواں پاک پاک چیز سے پاک پانی کا رنگ مزہ بو بدل جانا اوسے ناپاک نہیں کر سکتا یہانتک کہ مذہب صحیح میں نہ صرف طاہر بلکہ مطہر و قابل وضو رہتا ہے یعنی کہ اگر اوس سے وضو کریں وضو ہو جائیگا اگرچہ بوجہ بو مکروہ ہے یہانتک کہ جبتک اوسکی بو باقی ہو مسجد میں جانا حرام جماعت میں شامل ہونا منع ہوگا پھر بھی اگر سفر میں ہو اور وضو کو پانی کم تھا کہ مثلا ایک یا دونوں پاؤں دھونے سے رہ گئے اور حقے میں پانی ہے جس سے وہ کمی پوری ہو سکتی ہے تو اس صورت میں تیمم جائز نہ ہوگا نماز باطل ہوگی بلکہ اوسی پانی سے وضو کی تکمیل لازم ہوگی لانہ یجد ماء وانما یقول اللہ تعالی لم تجدوا ماء در مختار میں ہے یجوز بماء خالطہ طاھر جامد کفاکھۃ و ورق شجر ان غیر کل اوصافہ فی الاصح ان بقیت رقتہ واسمہ اھ ملخصا واللہ تعالی اعلم

**مسئلہ ۴۹** (بسم اللہ) ۴ جمادی الآخرہ ۱۳۲۴ھ (الرحمن الرحیم)

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ان مسائل میں سوال اول حوض نیچے وہ در دہ اور اوپر کم ہے بھرے ہوئے میں نجاست پڑی توسب ناپاک ہو گیا یا صرف اوپر کا حصہ جہاں تک سو ہاتھ سے کم ہے بینوا توجروا

**الجواب** بسم اللہ الرحمن الرحیم نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

بعض کے نزدیک اصلا ناپاک نہ ہوگا کہ مجموع آب کثیر ہے **اقول**[۱۰۲۱] ویشبہ ان یکون مبنیا علی اعتبار العمق وقد صححہ بعضهم والمعتمد المعول علیہ لا، خلاصہ میں ہے الحوض الکبیر اذا انجمد ماؤہ فنقب انسان نقبا وتوضأ منہ ان کان الماء منفصلا عن الجمد یجوز وان کان متصلا بالجمد اختلف المشائخ فیہ بعضهم اعتبروا جملۃ الماء حتی لا یتنجس وبعضهم اعتبروا موضع النقب ان کان کبیرا یجوز والا فلا بعض کے نزدیک کل ناپاک ہو جائیگا **اقول**[۱۰۲۲] وکذا لانہ ماء واحل فی العمق بوجہ الماء وهو قلیل لا بالعمق ولن کذا خلاصہ میں ہے ان کان اعلاہ اقل من عشر فی عشر واسفلہ عشر فی عشر فوقعت قطرۃ خمر ثم انتقص الماء وصار عشرا فی عشر اختلف المشائخ فیہ لا بدائع میں اول کو اوسع اور

ثانی کو احوط فرمایا اور منیہ سے ظاہر ہوتا ہے کہ اسی دوم پر فتوٰی ہے، حلیہ میں ہے: قال الحوض لو انجمد ماؤہ فنقب فی موضع منہ فوقعت فیہ نجاسۃ قال نصیر وابوبکر الاسکاف یتنجس وقال عبداللّٰہ بن المبارک وابوحفص الکبیر البخاری لا یتنجس اذا کان الماء تحت الجمد عشرا فی عشر وان کان متصلا بالجمد والفتوٰی علی قول نصیر وابی بکر وان کان منفصلا عن الجمد یجوز بلاخلاف کالحوض المسقف اھ واعترضہ شارحہ المحقق ابن امیر الحاج بانہ یفید ان الحوض عند نصیر وابی بکر یتنجس سواء کان الماء ملتزقا بالجمد او منفصلا عنہ ثم ینافیہ قولہ وان کان منفصلا یجوز بلاخلاف فان قلت لم لا یحمل ما عن نصیر وابی بکر علی ما اذا کان متصلا بالجمد وقد اندفع التناقض عن المصنف قلت لانہ ینافیہ قولہ فان کان متصلا بالجمد فالفتوی علی قول نصیر فانہ یفید ان موضوع المسألۃ اعم وان نصیرا وابابکر یقولان ینجس مطلقا وان ابن المبارک وابا حفص یقولان لا ینجس مطلقا فتأملہ اھ اقول رحم اللّٰہ المحقق لاشک ان اول الکلام فی المتصل یوضحہ ما فی البدائع ان کان جامدا فنقب فی موضع منہ فان کان الماء غیر متصل بالجمد یجوز بلا خلاف وان متصلا والنقب صغیرا اختلف المشائخ قال نصیر بن یحیی وابوبکر الاسکاف لا خیر فیہ وسئل ابن المبارک فقال لا باس بہ وقال الیس الماء یضطرب تحتہ وھو قول الشیخ ابی حفص الکبیر وھذا اوسع والاول احوط اھ وقد نقلہ المحقق فی الحلیۃ ھھنا اقول ولو لا ھذا لم یکن لہ محمل الا ذاک لان الذھن لا یسبق منہ الا الیہ اذ ھو الغالب فیلزم ان ینجمد الاعلی ویبقی الاسفل منفصلا عنہ الا اذا نقب واستفرغ منہ شیئ صالح وما ردبہ علیہ من المنافاۃ فاقول غیر متوجہ الیہ فان قولہ وان کان متصلا بالجمد لیس شرطا جزاؤہ فالفتوی حتی یفید ان کلام نصیر وابی بکر فیما ھو اعم من الاتصال بل ھو من تتمۃ قول ابن المبارک وان صلیۃ والفاء فی فالفتوی فصیحۃ والمعنی انہ ان انفصل عن الجمد جاز بلا خلاف وان اتصل فکذا عند عبداللّٰہ وابی حفص وقال نصیر وابوبکر لا وعلیہ الفتوی علی انہ فی عامۃ نسخ المنیۃ وعلیہ الفتوی بالواو دون الفاء وقولہ فان کان متصلا لیس بالفاء فی نفس المتن المنقول فی الحلیۃ فانقطع منار التوھم راسا ثم رأینا الغنیۃ فسرہ علی ما ھو الحق وللّٰہ الحمد وافاد فائدۃ اخری ستعرفہا اور صحیح یہ ہے کہ صرف وہی بالائی حصہ ناپاک ہوگا جو دہ دردہ سے کم ہے یہاں تک کہ اگر اوپر کا پانی نکال دیا گیا اور اب اتنا رہ گیا جہاں سے وہ دہ دردہ ہے تو یہ پانی پاک ہے اسلئے کہ اگرچہ وہ آب نجس سے متصل تھا مگر آب کثیر اتصال نجس سے ناپاک نہیں ہوتا جب تک نجاست سے اوسکا رنگ یا بو یا مزہ بدل نہ جائے، ہندیہ میں ہے: ان کان اعلی الحوض اقل من عشر فی عشر واسفلہ عشر فی عشر او اکثر فوقعت نجاسۃ فی اعلی الحوض وحکم بنجاسۃ الاعلی ثم انتقص الماء وانتھی الی موضع ھو عشر فی عشر فالاصح انہ یجوز الوضوء بہ والاغتسال فیہ کذا فی المحیط۔ بحر الرائق میں ہے: وذکر السراج الھندی ان الاشبہ الجواز علیہ یہی نص فی الذخیرۃ وانہ الاشبہ فتوٰی کہ منیہ میں مذکور ہوا اس سے بھی یہی ہے کہ حصہ بالائی کی نجاست پر فتوٰی ہے نہ کل کی، غنیہ میں ہے: الحوض اذا انجمد ماؤہ فنقب فی موضع (ای والماء تحت الجمد متصل بہ) فوقعت فیہ نجاسۃ قال

دس مشک باقی سے جدا نہیں جسکی تعیین ہوسکے (۳۸) اس نے باذن ولی بعوض روپے کی یا وکہتا ہی کہ یہ پانی مستاجر کیلئے بھرلا (۳۹) اسی صورت میں کچھ زبان سے نہ کہا مگر اوسکے برتن میں بھرا (۴۰) نابالغ کسیکا مملوک ہی ان نو صورتوں میں وہ نابالغ اوس پانی کا مالک نہوا پہلی تین صورتوں میں مالک آب کا ہی پھر ۳۵ سے ۳۹ تک پانچ صورتوں میں مستاجر کا۔ اخیر میں اگر یہ فی مولی کسی کیلئے اجارہ پر پھرا اور وہی صورتیں ہیں ملک مستاجر کی پائی گئیں تو پانی مستاجر کا ورنہ بہرحال اوسکے مولے کا یہانتک کہ خاص اپنے لیے جو بھرا ہو وہ بھی مولے ہی کی ملک ہوگا۔ یہ پانی جس جس کی ملک ہے اوسے تو جائز ہی ہیں اوسکی اجازت سے ہر شخص کو جائز ہیں جبکہ وہ عاقل بالغ مختار اجازت ہو بلکہ بحال انبساط اجازت لینیکی بھی حاجت نہیں مثلاً کسیکے نابالغ نوکر اجیر یا غلام نے پانی بھرا اوس کے بھائی یا دوست جو اوسکے ایسے مال میں تصرف کرتا اور وہ پسند رکھتا ہی اوس سے بے پوچھے بھی نابالغ مذکور کا بھرا ہوا پانی اوس سے لیکر اپنے صرف میں لاسکتے بلکہ غلام سے مطلقاً اور اوسکے نوکر سے وقت نوکری میں بھرا سکتے ہیں بہرحال اوس دوست کی ملک میں تصرف ہی نہ نابالغ کی (۴۱) نابالغ حر کو مالک آب نے پانی علیحدہ دیا (۴۲) حر غیر اجیر نے آب مباح غیر مملوک سے اپنے لیے بھرا (۴۳) دوسرے کے لیے بطور خود (۴۴) اوسکی فرمائش سے بلا معاوضہ (۴۵) اجیر آقا کی کہنے سے بھرا مگر اوسکے یہاں کسی اور خاص کام کے لیے نوکر تھا جس میں پانی بھرنا داخل نتھا (۴۶) داخل تھا جیسے خدمتگاری مگر نوکری کے وقت مقرر سے باہر بھروایا (۴۷) خاص پانی ہی بھرنے پر اوسی اجیر کیا نہ وقت مقرر ہوا نہ پانی معین یہ مقرر کہ اوسکے لیے بھرا نہ اوس کا برتن تھا جسمیں بھرا (۴۸) وقت مقرر ہوا اور اوس سے باہر یہ کام لیا ان آٹھ صورتوں میں وہ پانی اوس نابالغ کی ملک ہوا اور اوس میں غیر والدین کو تصرف مطلقاً حرام حقیقی بھائی اوس پانی سے نہ پی سکتا ہی نہ وضو کرسکتا ہی ہاں طہارت ہوجائیگی اور ناجائز تصرف کا گناہ اور اوتنے پانی کا اوسپر تاوان رہیگا مگر یہ کہ اوسکی ولی یا بچہ ماذون ہو جسکے ولی نے اوسے خرید فروخت کا اذن دیا ہی تو خود اوس سے پورے داموں خرید لے نہ مفت یا غبن فاحش کے ساتھ نہ بالغ کی ملک دوسرے کو خود وہ دے سکتا نہ اوس کا ولی رہے والدین وہ بحالت حاجت مطلقاً اور بے حاجت حسب روایت امام محمد اونکو جائز ہی کہ اوس سے بھروائیں اور اپنے صرف میں لائیں باقی صورتوں میں اونکو بھی روا نہیں مگر وہی بعد شرا۔ تنبیہ یہاں سے اوستاد سبق لیں معلموں کی عادت ہی کہ بچے جو اونکے پاس پڑھنے یا کام سیکھنے آتے ہیں اونسے خدمت لیتے ہیں یہ بات باپ دادا یا وصی کی اجازت سے جائز جہانتک معروف ہی اور اوس سے بچے کے ضرر کا اندیشہ نہیں مگر نہ اونسے پانی بھروا کر استعمال کرسکتے ہیں نہ اونکا بھرا ہوا پانی لے سکتے ہیں

اقول عرض فہم الحدیث علی خلاف الشرع والعبودیۃ فانہ لم یکن فیہ مضمن اہل الخبر ومن اعلام الکسائی رحمہ اللہ تعالٰی علی سکۃ عطشان فاستسقی من بعض بیوتہم تذکر انہ اقر ابعض اصلہا فہم ولم یشرب

تنبیہ ۲ کوئیں کا پانی جبتک کوئیں سے باہر نہ نکال لیا جائے کسی کی ملک نہیں ہوتا فان سبب الملک الاحراز والاحراز

اسکی تحقیق نمبر ۲۶ میں گزری ۱۲

الابعد التنحیۃ عن رأس البئر تو استاد جسے بچے سے خدمت لینے کا اختیار ہے یہ کرسکتا ہے کہ پانی بچے سے بھروائے یہانتک کہ ڈول کوئیں کے لب تک آئے اوسکے بعد خود اوسے نکال لے کہ یہ پانی بچے کی ملک نہ ہوگا بلکہ خود اوسکی فی الہندیۃ عن القنیۃ والساقی من البئر لا یملک بنفس ملأ الدلو حتی ینحیہ عن راس البئر وفی ردالمحتار لو احرز فی جرۃ او حب او حوض مسجد من نحاس او صفر او جص وانقطع جریان الماء فانہ یملکہ وانما عبر بالاحراز لان الاخذ اشارۃ الی انہ لو ملأ الدلو من البئر ولم یبعدہ عن راسہا لم یملکہ عند الشیخین رضی اللہ تعالٰی عنہما اذ الاحراز جعل الشیئ فی موضع حصین اھ **اقول** ۱۴۵۱ فاذا لم یملکہ کان باقیا علی اباحتہ فالذی نحاہ ھو الذی احرز المباح فیملکہ **تنبیہ ۳** بہشتیوں کے بچے اکثر کوئیں پر پانی بھرتے ہیں لوگوں کی عادت ہے کہ اونسے وضو یا پینے کو لے لیتے ہیں یہ حرام ہے اور عوام کو اس میں ابتلائے عام ہے ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم **اقول** ۱۴۵۲ مگر یہاں ایک دقیقہ ہے یہ بچے داموں پر پانی بھرتے ہیں اور کہیں مشکیں مقرر ہوتی ہیں کہیں گھر کے برتن جیسے کسی شخص نے نابالغ بہشتی سے پانی لیا اگر وہ اسکے یہاں نہیں بھرتا تو اسے مطلقاً جائز نہیں اور اگر بھرتا ہے مگر یہ مشک جسے وہ بھر رہا تھا اور اوس کے ڈول سے پانی اسنے لیا دوسرے کے یہاں لیجائیگا تو ناجائز ہے اور اگر اسی کے یہاں لیجانے کو ہے مگر قرارداد برتنوں کا بھرنا ہے اور وہ پورے بھر دیے جائینگے تو ناجائز ہے کہ یہ پانی اوس سے زائد ہے یونہیں اگر مشکوں کا قرارداد ہے اور یہ مشک بھی اوس سے پوری ہی لی تو ناجائز ہے ہاں اگر یہ مشک اتنی خالی لی تو ایسا ہوا کہ اتنا پانی گھر پر پہنچوایا یہیں لیلیا یا برتنوں کا قرارداد ہے اور اتنا خالی رکھنے کو کہہ دیا یا جس دوسرے کے یہاں یہ مشک لیجاتا ہے اوس سے اسقدر پانی کی اجازت لے لی اور اوسنے مشک یا برتن اتنے خالی رکھوائے تو جائز ہونا چاہیے کہ اگرچہ پانی ابھی سقا ہی کی ملک تھا جب برتنوں میں ڈالے گا اوس وقت اوسکی بیع ہوگی اور جسکے یہاں بھر گیا اوسکی ملک ہوگا یا اس لیے کہ بہشتی اجیر مشترک ہیں نہ اونکا وقت معین ہوتا ہے نہ اتنا پانی قابل تعیین ہے اور اپنے ڈول سے بھرتے ہیں اور جبتک مشک میں ڈال نہ دیں پانی اپنا ہی جانتے ہیں اوس میں جو چاہیں تصرف کرتے ہیں لہذا اوسوقت تک پانی اونھیں کا ہوتا ہے مگر مقصود اوس مول لینے والے کا قبضہ ہے اور اوسکی اجازت جو تصرف ہو وہ اوسی کا قبضہ ہے اگر مشکیں اوسکے یہاں ٹھہری ہوئی ہیں اور وہ کہہ دے کہ ان میں سے دو کا چھڑکاؤ کہیں سڑک کرو تو صرف بیع صحیح ہوجائیگی اسی طرح اگر ان میں سے ایک لوٹا یا جسقدر چاہا زید کو دو لوا دیا ھذا ما ظہر لی واللہ تعالٰی اعلم

**تنبیہ ۴** معتوہ یعنی بوہرا جسکی عقل ٹھیک نہ ہو تدبیر مختل ہو کبھی عاقلوں کی سی بات کرے کبھی پاگلوں کی مگر مجنون کی طرح لوگوں کو محض بیوجہ مارتا گالیاں دیتا اینٹیں پھینکتا ہو وہ تمام احکام میں صبی عاقل کی مثل ہے تو یہ سب احکام بھی اوسمیں یونہیں جاری ہونگی **اقول** ۱۴۵۳ مگر غنی ماں باپ کا اوسکے بھرے ہوئے سے انتفاع امام محمد سے دوبارہ صبی

مروی اور اوس کا بیٹے عرف و عادت اور معتوہ میں اسکی عادت ثابت نہیں اور منع میں بوجہ نسبت عنہ لزوم حرج نہیں تو یہاں ظاہر قول اول ہی مختار ہونا چاہیے واللہ سبحٰنہ وتعالٰی اعلم **فائدہ** یہانتک وہ پانی تھے جنھیں اونکا غیر نہ ملا آگے خلط غیر کی صورتیں ہیں (٤٩ تا ٦٥) کتب کثیرہ معتمدہ میں تصریح ہے کہ اگر نابالغ نے ف۱ حوض میں سے ایک کوزہ بھرا اور اوسمیں سے کچھ پانی پھر اوس حوض میں ڈالدیا اب اوسکا استعمال کرنا کسیکو حلال نہ رہا فی ش عن ط عن الحموی عن الدرایۃ عن الذخیرۃ والمنیۃ وفی غمز العیون عن شرح المجمع لابن الملک عن الذخیرۃ وفی الاشباہ من احکام الصبیان وفی الحدیقۃ الندیۃ عن الاشباہ فی النوع العشرین من اٰفات اللسان وفی غیرھا من الکتب الحسان عبد او صبی او امۃ ملأ الکوز من ماء الحوض واراق بعضه فیه لایحل لاحد ان یشرب من ذلک الحوض لان الماء الذی فی الکوز یصیر ملکا للاٰخذ فاذا اختلط بالماء المباح ولا یمکن التمییز لایحل شربه علامہ طحطاوی وعلامہ شامی نے اسے نقل کر کے فرمایا اس حکم میں حرج عظیم ہے

١٤٥٤ **اقول** یہاں بہت استثنا و تنبیہات ہیں اوّل ف۲ مراد آب مباح غیر مملوک ہے تو حکم نہ ہر حوض کو شامل نہ حوض سے خاص بلکہ کوؤں کو بالعموم حاوی ہے کہ کواں اگرچہ مملوک ہو اوسکا پانی مملوک نہیں کما تقدم تحقیقہ اور وہ حوض جسکا پانی مملوک ہے اوسکا مالک اگر عاقل بالغ ہے تو بچہ ہزار بار اوسمیں سے پانی بھر کر بھر اوسمیں پلٹ دے کچھ حرج نہ آئیگا ف۳ کہ مال جس کا تناول اوسکے مالک نے مباح کیا ہو بعد اخذ تصرف بھی ملک مالک سے خارج نہیں ہوتا یہانتک کہ دعوت کا کھانا کھاتے وقت بھی میزبان ہی کی ملک پر کھایا جاتا ہے تو بچہ اوس پانی کا مالک ہی نہ ہوگا اصل مالک کی ملک پر رہیگا اور ڈال دینے سے اوسیکی ملک میں مل جائیگا ١٤٥٦ دوم ہماری تحقیقات بالا سے واضح ہوا کہ ہر مباح بھی مطلقاً آخذ کی ملک نہیں ہو جاتا تو پانی کو مباح و مملوک کو شامل لیکر وہی شش صورتیں یہاں بھی پیدا ہونگی جو نابالغ کے بھرے ہوئے پانی میں گزریں ف۴ تو صورت نفع وہ پانی اس بھرنے والے کی ملک نہ ہوگا بلکہ اصل مالک آب یا مستاجر یا سولے کی ملک ہوگا وہ اگر عاقل بالغ نہیں تو البتہ یہی وقت عود کریگی ورنہ اوس عاقل بالغ کی اجازت پر توقف رہیگا ١٤٥٧ سوم صبی کی خصوصیت نہیں معتوہ بھی اوسکے حکم میں ہے کما تقدم ١٤٥٨ چہارم جس طرح کلام علما میں پینے کا ذکر مثال ہے مراد کسی قسم کا استعمال ہے اسیطرح کچھ یہ شرط نہیں کہ حوض یا کوئیں سے پانی لیکر ہی اوسمیں ڈالے یا جس حوض یا چاہ سے لیا اوسمیں واپس دے یا وہ نابالغ ہی اپنے ہاتھ سے ڈالے بلکہ مقصود اوسیقدر ہے کہ مال مباح میں نابالغ کی ملک کا اس طرح ملجانا کہ جدا نہ ہو سکے تو اگر صبی کی ملک کا پانی اوسکے گھر سے لا کر کسی شخص اگرچہ خود اوسکے ولی نے کسی کوئیں یا مباح حوض میں ڈالدیا اوس کا استعمال تا بقائے آب مذکور ناجائز ہو گیا ١٤٥٩ پنجم ظاہر ہے کہ یہ عدم جواز اونکے حق میں ہے بوجہ اختلاط ملک صبی سے خود صبی استعمال کرسکتا ہے کہ وہ نہیں مگر اوسکی ملک یا مباح ف۵ ١٤٦٠ ششم ہو سکے ١٤٦١ ماں باپ بھی بشرط حاجت بالاتفاق اور بلا حاجت بر قول امام محمد استعمال کر سکتے ہیں تو لایحل لاحد عام مخصوص ہے ہفتم

اگر وہ کوآں یا حوض ترک کردیں یا وہ صبی بلوغ کو پہنچے اور اوسوقت اوس پانی کو مباح کردے تو اب کوئی مانع نہیں ہے (۱۴۶۲) ہشتم

اگر وہ صبی انتقال کرجائے اوسکے سب ورثہ عاقل بالغ ہوں تو اب ہو نکی اجازت پر توقف نہ ہوگا اور اگر ایک ہی وارث ہی تو اوسکو خود

حلال خالص ہے کسیکی اجازت کی بھی حاجت نہیں نہم اگر وہ پانی کہ صبی کی ملک سے اوسمیں مخلوط ہوا باقی نہ ہے تو اب سب کو مباح

ہوجائیگا کہ مانع زائل ہوگیا دہم (۱۴۶۳) مسئلہ سابقہ یعنی نابالغ کے بھرے ہوئے پانی میں جو ایک صورت جواز اوسکے اگر وہ ذن ہو ورنہ

اوسکے ولی سے خرید لینیکی تھی یہاں جاری نہیں ہوسکتی کہ ملک صبی کا پانی جب اوس آب مباح میں ملگیا قابل بیع نہ رہا کہ مقدور التسلیم نہیں

یازدہم (۱۴۶۴) آب مباح کی صورت بھی اوس حالت میں ہو کہ بچہ کا اوسمین سے بھر کر اوسمین ڈالدینا لیں کہ مباح پر ملک ہوچکی ہو گی

ورنہ ملک (ف) نابالغ کا پانی اگر کسیکے مملوک پانی میں مل جائیگا تو اوسکا استعمال بھی حرام ہوجائیگا جتنے کہ اوس مالک آب کو

(۱۴۶۵) دوازدہم ایک یا دونوں طرف کچھ پانی کی خصوصیت نہیں بلکہ کسیکے مملوک پانی میں بچے کی ملک کا عرق یا دودھ یا کسیکے

مملوک عرق یا دودھ میں بچے کی ملک کا پانی یا چاول میں چاول گیہوں میں گیہوں ملجائیں جب بھی یہی حکم ہو کہ اوسمیں تصرف خود

مالک کو بھی حرام ہوگیا تو مسئلہ (۱۴۶۶) کی تصویر یوں ہونی چاہیے کہ اگر کسی شی مباح یا مملوک میں کسی غیر مکلف کی ملک اسطرح خلط

ہوجائے کہ تمیز ناممکن ہو اگرچہ یوہیں کہ مثلا مباح غیر مملوک پانی سے صبی یا معتوہ حر غیر اجیر نے بھرا اور اگر وہ کوآں ہی تو اوس سے بھر کر باہر

نکال لیا اور اگر اجیر ہے تو نہ وقت معین نہ وہ مباح معین نہ مستاجر کے لیے لینے کا مقرر نہ اوسکے ظرف میں لیا پھر ان صورتوں میں

اوسکا کوئی حصہ اوسمیں کسی نے ڈالدیا یا پڑگیا تو جبتک اوس غیر مکلف کی ملک اوس مباح یا مملوک میں باقی ہی اور وہ غیر مکلف

غیر مکلف ہی اور ملک اوس سے منتقل نہ ہوگی اوسوقت تک اوس غیر مکلف یا بحال حاجت خواہ ایک روایت پہ پانی میں مطلقاً

اوسکے ماں باپ کے سوا کسیکو اوسمیں تصرف حلال نہیں سیزدہم حدیث العبد والامۃ تردد ش باز العبد الماذون

وان ملک فیکون لمالکہ لانہ مالک اکسابہ اھ **اقول** (ف) (۱۴۶۷) ماکانوا لیذھلوا عن مثل ھذا و انما

القصد اباتۃ الفرق بین الحر العاقل البالغ وبین الصبی والمعتوہ والرقیق فان الاول اذا ملک فاذا صب اباح

وھؤلاء لا یملکون الاباحۃ فلا یحل لصبھم ولیس المراد تابید التحریم بل الی ان تلحق الاجازۃ ممن ھی لہ ففی

الصبی والمعتوہ حتی یبلغ او یعقل فیجیز وفی الرقیق حتی یجیز المالک او المکلف الحاضر حالا او مالا وان یبلغ

الغائب او یبلغ الصبی او یفیق المعتوہ فیجیز (ف) (۱۴۶۸) چہاردہم عد ش من الاشکال لانہ انما یبتنی علی التحریم منہ اھ و نسبت

الجواب بقول ما بقی فیہ ذلک الماء ان المنع لاجلہ فاذا ذھب ذھب پانزدہم قال وھل ثمہ فرق بین الحوض

الجاری وما فی حکمہ وبین غیرہ اھ **اقول** (۱۴۶۹) (ف) تعبیرھم بالحوض ظاھر فی رکودہ فان الجاری یسمی نہرا

لاحوضا والاطلاق (ف) یشمل الصغیر والکبیر وھو الوجہ فان الماء (۱۴۷۰) الجاری یذھب بذلک الماء یقینا فیزول

السبب ولا کذلک الاکدار شانزدہم قال وینبغی ان یعتبر غلبۃ الظن بانہ لم یبق مما اریق فیہ شیئ منہ بسبب الجریان او النزح والا یلزم ہجر الحوض وعدم الانتفاع بہ اصلا الخ ۱۴۷۱ اقول لا ینبغی الشک فی الجواز بعد النزح لما سیاتی انما الشان فی جواز النزح وکیف یحل مع ان فیہ اضاعۃ ملک الصبی ان صب فی الارض او الانتفاع بلا اذن ان سقی بہ نحو زرع او بستان وکذلک الاجراء وان ابیح ذلک بالاذن فلم لا یباح الشرب والاستعمال من راس اذ لیس فیہ فوق ہذا باس نعم ان جری بمطر او سیل فذلک حل من دون اثم سہ ہفدہم قال ویمکن ان یعتبر بالنجاسۃ فیحل الشرب من نحو البئر بالنزح وغیرہا بالجریان بحیث لو کان نجاسۃ الحکم بطہارتہا فلیتامل الخ ۱۴۷۲ اقول عرفت ما فیہ والنزح فی النجاسۃ معدول بہ عن سنن القیاس فکیف یعتبر بہ وکانہ رحمہ اللہ تعالٰی الی ہذہ الابحاث اشار بقولہ فلیتامل ہیجدہم سب سے نیا دہ اہم اسکا علاج ہو کہ یہ پانی قابل استعمال کیونکر ہو سید طحطاوی نے تو اتنا فرمایا کہ اسمیں حرج عظیم ہے سید شلبی نے جو علاج بتائے دفع اثم کو کافی نہیں وا شارہ سیدی العارف باللہ عبدالغنی النابلسی قدس سرہا فی الحدیقۃ الی ان تفریجہ باذن الولی حیث قال فی النوع العشرین من افات اللسان بعد ما نقل المسألۃ عن الاشباہ وعلمہا بما قدمنا ما نصہ وظاہرہ الا ان یاذن الولی قال ونظیرہ عدم حل الشرب من کیزان الصبیان الا باذن الولی وکذلک فی اکل ما معہم اذا انظر اهد الخ ۱۴۷۳ اقول رحم اللہ سیدی رحمنا بہ انما الولایۃ نظریۃ ولیس للولی اتلاف مالہ فلا ان یاذن بہ غیرہ کیف وقد تقرر ان التصرفات ثلثۃ نفع محض کقبول ہبۃ فیستبد بہ الصبی العاقل ودائر بین النفع والضرر کالبیع والشراء فیحتاج الی اذن الولی وضرر محض کالطلاق والعتاق والہبۃ فلا وجہ لصحتہ ولا باذن الولی وہذا من الثالث ۱۴۷۴ ووجہ ہذا السہو منہ رحمہ اللہ تعالٰی قول الماتن فی الطریقۃ المحمدیۃ حیث ذکر السؤال المنہی عنہ ثم قال (ومنہ) السؤال لا تقتصر علی المال بل تعم الاستخدام خصوصا اذا کان صبیا او مملوکا للغیر او صبی کنفسہ فیجوز) للاب والام والجد والجدۃ (استخدامہ ان کان) المستخدم (فقیرا والا) تدبیر الخدمۃ علی شراء خادم او استیجارہ او اراد تہذیبہ وتادیبہ بخلاف استخدام مملوکہ واجیرہ وزوجتہ فی مصالح البیت وتلمیذہ) فی تعلیم قراٰن او علم او صنعۃ (باذنہ) یعنی برضاہ (ان کان بالغا او باذن ولیہ ان کان صبیا) فان الصبی محجور علیہ من التصرف فی مالہ فی منافع نفسہ الا باذن الولی الخ ملتقطا مزیدا من شرحہ رحمہ اللہ تعالٰی فہذا الاذن الذی ذکرہ الماتن فی استخدام عداہ الی مالہ وشتان ما ہما فان فی الاول نفعہ من ۱۴۷۵ تادیبہ وتہذیبہ مع ضرر استعمالہ فکان من القسم الثانی فجاز باذن الولی بخلاف الثالث والذی افادہ من حل الشرب

من کونہ للصبی واکل بامرہ بالحت الولی فــــ اقول معناہ اذا کان الماء والطعام للولی اطعمھما الصغیر علی وجہ الاباحۃ دون الہبۃ فحینئذ یکون للولی ان یاخذ من سؤرہ لبقائہما علی ملکہ بعد وفیما اذا کان الشیئ مملوکا للصغیر فلا معنی لذلک اذن الولی باستعمالہ کما ہو بعوض او بغیر عوض وقد تقدمت مسألۃ الذخیرۃ والمنیۃ وعن الدرایۃ انہ فی ما جلبہ الصبی من الوادی لا یجوز لابویہ الا الشرب منہ الا فقیرین غرض مسئلہ مشکل ہے اور اوس میں ضرر و حرج ہے اور حرج مدفوع بالنص ہے **و انا اقول** فــــ وباللہ التوفیق پانی کہ ملک صبی ہوا نجس نہیں کہ اوس کے گرنے سے اور پانی ناپاک ہو جائے حرمت اسی وجہ سے ہے کہ مباح و محظور مختلط ہو گئے ہیں یہاں تک کہ اگر ممکن ہو کہ مباح استعمال کیا جائے اور اوس میں کوئی حصہ محظور کا نہ آنے پائے تو بلا شبہہ جواز ہوگا اور یہیں خود حسب الساحۃ جواب السوم میں بیان کیا ہے کہ مشائخ عراق کے نزدیک حوض کبیر میں نجاست غیر مرئیہ کے موقع وقوع سے وضو جائز نہیں کہ پانی ٹھہرا ہوا ہے متنقل نہ ہوگی اور مشائخ بلخ و بخارا و ماوراء النہر کے نزدیک سب جگہ سے جائز کہ پانی بالطبع سیال ہے ہوا وغیرہ کی تحریک سے اوسے ایک جگہ نہ رہنے دیگا تو جہاں کہیں وضو کیا جائے وہاں نجاست ہونے کا یقین نہیں اگرچہ خاص موقع وقوع سے ہو تو پانی کہ بالیقین طاہر تھا شک سے نجس نہ ہوگا اب یہاں اگر قول عراقیان لیا جائے عجب تو خاص اوسی جگہ کا پانی ممنوع الاستعمال ہوگا جہاں نابالغ کی ملک کا پانی گرا ہے باقی اپنی اباحت پر باقی ہے لما علمت ان لا معدیۃ فیہ فکان کغیر مرئیۃ فی حوض کبیر اور اگر قول جمہور لیا جائے اور وہی صحیح ہے تو بوجہ احتمال انتقال اختلاط ملک صبی کا یقین کسی موضع معین پر نہیں بلکہ موضع محتمل و مبہم میں ہے اور ایسے یقین فــــ سے جب اوس شی کی بقا و زوال میں شک طاری ہو یقین زائل اور حکم اصل حاصل ہونا چاہیے ولہذا جامع میں فرمایا بیل گاؤ پیشاب کرتے اوس اناج کا ایک حصہ یقیناً ناپاک ہوتا ہے مگر متعین نہ رہا تو بعد تقسیم اگر اوس میں سے کچھ ہبہ یا صدقہ کرنے سے سب پاک ہو جائیگا کہ ہر ایک کہیگا ممکن کہ ناپاک دانے دوسرے حصے میں رہ گئے ہوں یونہی فــــ چادر پر ناپاکی کا یقین ہو اور جگہ معلوم نہیں یاد نہ رہی اور تحری کسی طرف نہیں پڑتی کہیں سے پاک کر لیجائے پاک ہو جائیگی کہ اب اوس متیقن مبہم کی بقا میں شک ہو گیا اور سب سے زائد وہ مسئلہ ہے کہ محرر مذہب امام محمد رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے سیر کبیر میں ارشاد فرمایا کہ ایک قلعہ فتح کیا اتنا معلوم ہے کہ اوس میں ایک ذمی ہے مگر اسے پہچانتے نہیں ان کفار کا قتل حرام ہے ہاں اگر ان میں سے بعض نکل جائیں یا کوئی قتل کردے تو باقیوں کا قتل جائز ہو گیا کہ وہ یقین مجہول اس شک سے زائل ہو گیا وقد حققہ العلامۃ ابراہیم الحلبی فی الغنیۃ فافاد واجاد اذ علیہ المعول فراجعہ فلا نطیل وما یستفاد ویکفینا منہ ما قولہ تنجس طرف من الثوب ونسیہ فغسل طرفا منہ بتحر او بلا تحر طہر لانہ بغسل بعضہ مع ان الاصل طہارۃ الثوب وقع الشک فی قیام النجاسۃ لاحتمال کون المغسول محلہا فلا یقضی بالنجاسۃ بالشک کذا اوردہ الاسبیجابی فی شرح الجامع الکبیر قال وسمعت الشیخ الامام تاج الدین احمد بن عبد العزیز

بقولہ وبقیسہ علی مسألۃ فی السیر الکبیر ھی اذا فتحنا حصنا وفیھم ذمی لایعرف لایجوز قتلھم لقیام المانع بیقین فلوقتل البعض او اخرج حل قتل الباقی للشک فی قیام المحرم کذا ھنا جب یہ قاعدہ نفیسہ معلوم ہولیا یہاں بھی اوس کا اجرا کریں جتنا پانی ف۱ اوس نابالغ نے ڈالا تھا اسی قدر یا اس سے زائد اوس حوض یا کوئیں سے نکال کر اس ف۲ نابالغ کو دیدیں یہ دینا یقیناً جائز ہوگا کہ اگر اسمیں بلک صبی ہے تو صبی ہی کے پاس جاتی ہے بخلاف بہادینے یا ڈول پھینک دینے کے کہ وہ بلک صبی کا ضائع کرنا ہے اور یہ جائز نہیں اب کہ اوس قدر یا زائد پانی اوس صبی کو پہنچ گیا اسکے ملے ہوئے پانی کا باقی رہنا مشکوک ہوگیا تو وہ یقین کہ موضع مجہول کیلئے تھا زائل ہوگیا اور حوض و چاہ کا باقی پانی جائز الاستعمال ہوگیا

ثم اقول ۱۴۸۰ اس پر واضح دلیل مثلیات ف۳ مشترکہ مثلاً گیہوں وغیرہ میں وارث کبیر کا اپنا حصہ وارث نابالغ کے حصے سے جدا کرلینے کا جواز ہے اور اسکی یہ تقسیم جائز و مقبول رہیگی اگر نابالغ کا حصہ اسکے لیے سلامت رہے تلف نہوجائے جامع الفصولین میں فتاوی اور جامع الصغار میں ذخیرہ سے ہے ف۴ کیلی او وزنی بین حاضر وغائب او بین بالغ وصبی اخذ الحاضر او البالغ نصیبہ فانما تنفذ قسمتہ بلاخصم لوسلم نصیب الغائب والصبی حتی لوھلک مابقی قبل ان یصل الی الغائب او الصبی ھلک علیہما ظاہر ہے کہ یہاں بھی بلک صبی ایسی ہی مختلط تھی کہ جدا کرنا ممکن نہ تھا اور بالغ کو اسمیں تصرف ناروا تھا بقدر حصہ صبی اوسمیں سے الگ کردینا حصہ صبی کا جدا ہوجانا اور بالغ کے لیے جواز تصرف کا سبب ہوا

اقول ۱۴۸۱ ولاشک ف۵ ان الماء مثلی معناہ ان اجزاءہ لاتتفاوت وبہ جزم کثیرون کما فی الخیریۃ من احیاء الموات فی الولوالجیۃ وکثیر من الکتب لو صب ماء رجل کان فی الحب یقال لہ املأ الماء فان صاحب الحب مالک للماء وھو من ذوات الامثال فیضمن مثلہ اھ وان کان ۱۴۸۲ قیمیا لانہ لایکال ولا یوزن کما فی الخیریۃ من البیوع عن جامع الفصولین عن فوائد صاحب المحیط وفتاوی رشید الدین الماء قیمی عند ابی حنیفۃ وابی یوسف رضی اللہ تعالی عنہما وفیہ عن مختلفات القاضی ابی القاسم العامری عن ابی یوسف عن ابی حنیفۃ الماء لایکال ولا یوزن قال الطحاوی معناہ لایباع بعضہ ببعض وعن محمد رحمہ اللہ تعالی الماء مکیل اھ وبالجملۃ لاشک انہ یقبل الافراز کالحب بل ابلغ فربما تتفاوت قلیلا حبات طعام واحد بخلاف قطرات ماء الحدثم

اقول ۱۴۸۳ یہ طریقہ اثم سے بچنے کو ہے اور اگر بغیر اسکے کوئی شخص نادانستہ یا دیدہ و دانستہ براہ جہالت خواہ بے پرواہی احکام شریعت اسمیں سے اوتنا پانی یا اس سے زائد بھر کر لیگیا تو اگرچہ وہ گنہگار ہو باقی پانی جائز الاستعمال ہوگیا کہ اتنا نکل جانے سے حوض و چاہ میں اسکی بقا پر یقین نہ رہا کما قال محمد لایجوز قتلھم فلوقتل البعض حل قتل الباقی

تنبیہ اقول ۱۴۸۴ یہیں سے یہ بھی ظاہر ہوا کہ ف۶ جریان نہ ضرور نہ کافی اگر صبی کا پانی اتنا قلیل تھا کہ چھلکنے میں نکل سکتا ہے تو جریان کی حاجت نہیں اور اگر اتنا کثیر تھا کہ جتنے خروج پر جریان صادق آتا ہے اسمیں نہ نکلیگا تو یہ جریان کافی نہیں جبتک اوسقدر نکل نہ جائے

اقول وبہ فارق النجاسۃ لان زوال وصفھا وحصول ضدھا بالجریان لمعنی فیہ وھو انہ لایقبل النجاسۃ بحکم النص وماقام بہ طھر بعضہ بعضا ولا یلزم منہ حل الانتفاع بماء الصبی فلابد من خروج قدر المصبوب، ھذا ما ظھر لی وقد انکشفت بہ الغمۃ علی احسن وجہ مطلوب، والحمد للّٰہ سبحٰنہ کاشف الکروب، والصلاۃ والسلام علی اکرم محبوب، وعلی اٰلہ وصحبہ ھداۃ القلوب، اٰمین والحمد للّٰہ۔

نمبر ۴۴ سے یہاں تک نابالغ کے پانی کا بیان جس تفصیل وتحقیق سے ہوا کتابوں میں اس سے چند سطروں سے زائد نہ ملیگا ممکن کہ اسے رسالہ مستقلہ کیجئے اور عطاء النبی لافاضۃ احکام ماء الصبی نام رکھیے والحمد للہ (۶۶) جس پانی میں ماءِ مستعمل کے واضح قطرے گرے خصوصاً جبکہ اسکی دھار پہنچی جبتک طہور پانی سے کم رہے ہاں اس سے بچنا اَولٰی بلکہ اس سے بچنا مناسب تر ہے جبکہ وہ چھینٹیں وضو وغسل کرنے میں پڑی ہوں وذلک لانہ روی الافساد مطلقا وان قل اما ترشش فی الاناء عند التطھر فھو عفو دفعا للحرج ولا عبرۃ لمن اطلق وقد نص فی البدائع انہ فاسد وروی الافساد بالکثیر ثم الکثرۃ باستبانۃ مواقع القطر فی الماء الطھور ام لن یسیل فیہ سیلانا اقول لان فی الجامع الصغیر للامام قاضی خان انتضاح الغسالۃ فی الماء اذا قل لایفسد الماء یروی ذلک عن ابن عباس رضی اللّٰہ تعالٰی عنھما ولان فیہ ضرورۃ فیعفی القلیل وتکلموا فی القلیل عن محمد ماکان مثل رؤس الابر فھو قلیل وعن الکرخی ان کان یستبین مواقع القطر فی الماء فکثیر وان کان لایستبین کالطل فقلیل اھ ونقلہ فی نظم الزندویسی وفی الخلاصۃ جنب اغتسل فانتضح من غسلہ شیئ فی انائہ لم یفسد علیہ الماء اما اذا کان یسیل فیہ سیلانا افسدہ وکذا حوض الحمام علی ھذا وعلی قول محمد لایفسدہ مالم یغلب علیہ یعنی لایخرجہ من الطھوریۃ اھ ثم عللہ بعضھم بان الماء مفروض راکد قلیلا فلا ینتقل الماء المستعمل الواقع فیہ من موقعہ الیہ اشار فی وجیز الکردری اذ یقول التوضی من حوض دابہ لایجوز لانہ یتکرر الاستعمال اھ اقول ولو تمم التجویز اذا حرک الماء عند کل غرفۃ او اغترف کل مرۃ من غیر موقع الغسالۃ واٰخرون بان الماء المستعمل من جنس المطلق فلا یستھلک فیہ فیؤثر فی کلہ لقلتہ بخلاف اللبن او بول الشاۃ علی قول محمد بطھارتہ ھکذا اختلفوا والصحیح المعتمد فی المذھب الاعتبار بالغلبۃ فلا یخرج عن الطھوریۃ مادام اکثر من المستعمل وھو الذی اعتمدہ الائمۃ وصححہ الائمۃ۔ ۶۶ پانی وہ ہے جس میں شیئ غیر کا اصلا خلط تھا یا تھا تو آب غیر کانہ غیر آب کا اب پانی میں غیر آب کا ملنا (۶۷ و ۶۸) وہ پانی جس میں آپ ہی آپ یا آپ بنی ہی تھوک یا کھنکار یا ناک کی رینٹ پڑجائے اس سے وضو جائز مگر مکروہ ہے فتاوی امام قاضی میں ہے للماء اذا اختلط بالمخاط او بالبزاق جاز بہ التوضؤ ویکرہ (۶۹) وہ پانی جس میں مٹی ریتا کیچڑ کچھ بھی مل جائے جبتک اسکی روانی باقی ہو اعضا پر پانی کی طرح بہے (۷۰) یونہی اس کا پانی اگرچہ کتنا ہی گدلا ہو اگرچہ رنگ کیسا ہی ہو۔

ان پانیوں کا بیان جن میں کسی دوسری چیز کا میل ہوگیا

اگر مینہ تو مٹی کو سوا کچھ بہاکر لایا ہو جبتک نہا سعد سنے رنگ یا مزہ یا بو بدل لے (۴۱) یونہی وہ نہریں جو برسات میں گدلی
ہو جاتی ہیں امام ملک العلما بدائع میں فرماتے ہیں لو تغیر الماء المطلق بالطین او بالتراب یجوز التوضؤ بہ محقق علی الاطلاق نے
فتح میں فرمایا لاباس بالوضوء بماء السیل مختلطا بالطین ان کانت رقۃ الماء غالبۃ فان کان الطین غالبا فلا
جوہرہ نیرہ میں ہے خصہ بالذکر لانہ یاتی بغثاء اشجار واوراق وجیز کردری میں ہے ماء السیل لو رقیقا یسیل
علی العضو یجوز التوضی بہ منیہ میں ہے یجوز الطہارۃ بماء خالطہ شیئ طاھر فغیر احد اوصافہ کالماء الذی
اختلط بہ الزعفران بشرط ان یکون الغلبۃ للماء من حیث الاجزاء ولم یزل عنہ اسم الماء وان یکون رقیقا
بعد فحکمہ حکم الماء المطلق حلیہ میں ہے مثل السیل وانما خصہ بالذکر لانہ یجیئ بغثاء ونحوہ الا ان قولہ غیر احد اوصافہ فیہ
وقد سبقہ الی ھذہ العبارۃ القدوری فی مختصرہ ما ینبئ ان الجواز مقید بما اذا غیر وصفا واحدا لا غیر وحینئذ
لا یحتاج الی ان یقول بشرط ان یکون الغلبۃ للماء من حیث الاجزاء ولم یزل عنہ اسم الماء وان یکون رقیقا بعد مع
ان قولہ بشرط ان تکون الغلبۃ للماء من حیث الاجزاء مغن عن الثانی کما ھو ظاھر لان المخالط المذکور اذا لم یغیر
سوی وصف واحد لا یکون بحیث یغلب الماء من حیث الاجزاء لیقع الاحتراز عنہ ویجعل شرطا اھ **اقول** ۱۹۰
**اولا** سیاتی الکلام ان شاء اللہ تعالٰی علی مقتضی التعبیر باحد وحسبک ان الزعفران یغیر اوصاف الماء الثلثۃ
وکذا السیل ربما یتغیر لہ صفات بل الکل **وثانیا** ۱۹۱ الماء قد یخالطہ شیئ لا یخالفہ الا فی وصف واحد فلا
یغیر الا ایاہ وان زاد علی الماء اجزاء والوضوء بہ باطل وفاقا فلیس فی التعبیر باحد غنی عن شرط غلبۃ الماء من حیث
الاجزاء کما ذھب الیہ وھلہ رحمہ اللہ تعالٰی **وثالثا** ۱۹۲ قد لا یغلب الشیئ علی الماء اجزاء ویزیل اسمہ عنہ
کما یاتی فی الزعفران والزاج والعفص والنبیذ فلا یغنی الشرط الاول عن الثانی **ورابعا** ۱۹۳ لا یغنی الثانی مغن عن
الثالث لان بزوال الرقۃ لا یسمی ماء قال فی الفتح خالطہ جامد فسلب رقتہ لیس بماء مقید بل لیس بماء اصلا کما
یشیر الیہ قول المصنف فی المختلط بالاشنان الا ان یغلب فیصیر کالسویق لزوال اسم الماء عنہ اھ فالعجب تعرضہ
بحکم الاغناء حیث لم یکن وترکہ حیث کان ثم راجعت الغنیۃ فرأیتہ عکس فاصاب اذ افاد ان الثالث تفسیر
الثانی والشترط عدم زوال الاسم الماء یغنی عن شرط الرقۃ فان الخلیط قد ازال عنہ اسم الماء بان لا رقیق انیکون تفسیر الزوال الاسم الماء (۴۲) وہ
پانی کہ اس کی کثرت سے بچکی بو وغیرہ میں تغیر آگیا جوہرہ نیرہ میں ہے لو تغیر الماء بالطحلب کان حکمہ حکم الماء المطلق (۴۳) کچی کنیاں کا پانی جس میں
شکر یا بو آجاتی بلکہ رنگ ومزہ سب متغیر ہو جاتا ہے (۴۴) وہ تالاب جس میں سن گلائی گئی ہو اس کے سبب اس کے تینوں وصف بدل گئے
فتاوٰی شیخ الاسلام ابو عبداللہ محمد بن عبداللہ غزی تمرتاشی میں ہے سئل عن الوضوء والاغتسال بماء تغیر لونہ وطعمہ وریحہ

يجد له العلوق عليه آخر لم أر الماء نصه فقال يجوز أم لا أجاب يجوز عند أبي حنيفة ومحمد وأصحابنا اھ ملتقط (۷۵) گڑھے میں آنے کا یا کسی برتن میں پانی رکھنے سے مزے وغیرہ میں تغیر آجاتا ہے اس پانی سے وضو روا ہے فتح القدیر میں ہے قد اغتسل صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم یوم الفتح من قصعۃ فیھا اثر العجین ولا النساء فی اللون الذی یتغیر ولم یعتبر المغلوبیۃ (۷۶) حوض کے کنارے درخت ہیں موسم خزاں میں پتے کثرت سے گرے کہ حوض کا پانی دیکھنے میں سبز معلوم ہوتا ہے مگر ہاتھ میں لینے سے صاف نظر آتا ہے اس سے وضو بالاتفاق جائز ہے (۷۷) پتے اتنے گرے کہ واقعی پانی سبز ہوگیا چلو میں بھی سبز معلوم ہوتا ہے صحیح مذہب میں اب بھی قابل وضو ہے جب تک گاڑھا ہو کر اپنی رقت سے نہ اتر جائے **اقول** ف۱۴۹۴ ہاں مگر اس حالت میں اس سے احتراز بہتر ہے کہ ایک جماعت علماء اس سے وضو صحیح ہونے کے قائل ہیں امام صدر الشریعۃ نے شرح وقایہ میں فرمایا اما الماء الذی تغیر بکثرۃ الاوراق الواقعۃ فیہ حتی اذا رفع فی الکف یظھر فیہ لون الاوراق فلا یجوز بہ الوضوء لانہ کماء الباقلاء اھ وغنیہ میں ہے وبعضھم ذھب الی عدم الجواز بالماء الذی غیرتہ کثرۃ الاوراق بحیث یظھر لونھا فی کف عند رفعھا کما جزم بہ فی الکنز وغیرہ اھ **اقول** ف۱۴۹۵ انما نص الکنز انما تغیر بکثرۃ الاوراق اھ ولیس فیہ ذکر ظھور اللون بالرفع فی الکف وانما ضمیر تغیر للماء والماء عبارۃ عن العین فی تغیر عینہ بذھاب رقتہ اذ حینئذ قال فی البحر محمول علی ما اذا زال عنہ اسم الماء بان صار ثخینا اھ ورحم اللہ العلامۃ الحلبی اذ اوضح المراد وازاح الاوھام بقولہ فی متنہ الملتقی لا بماء خرج عن طبعہ بکثرۃ الاوراق اھ قال فی مجمع الانھر طبعہ ھو الرقۃ والسیلان اھ

**اقول** ف۱۴۹۶ وان لم یکن بعدہ محل لانہ یعللہ بتغیر اوصافہ جمیعا ویقول وان جوزہ الاساتذۃ اما ما نقل عن الفوائد عن اخی جلبی انہ لا یمکن الحمل الا علی اختلاف الروایتین ثم قال لکن یمکن الحمل علی ما بین انعدام **فاقول اولا** ف۱۴۹۷ ما ہیں صریح منطوق المتن فتعبیرہ بالحمل تضعیف یمکن لا محل لہما **وثانیا** ف۱۴۹۸ لا محل لھذا الحمل فی کلام صدر الشریعۃ مایاتی من کلام المبتغی فلا محید عن الاختلاف ومن المسامحۃ تعبیرہ باختلاف الروایتین فان قول المشایخ لا یقال لہ روایۃ منیہ میں ہے اذا تغیر لون الماء او ریحہ او طعمہ بطول المکث او بسقوط الاوراق تجوز بہ الطھارۃ الا اذا غلب لون الاوراق فیصیر مقیدا حلیہ میں ہے لعلہ اخذہ مما فی الذخیرۃ وتتمۃ الفتاوی الصغری سئل الفقیہ احمد بن ابرھیم المیدانی عن الماء الذی تغیر لونہ لکثرۃ الاوراق الواقعۃ فیہ حتی یظھر لون الاوراق فی الکف اذا رفع الماء منہ ھل یجوز التوضی بہ قال لا ولکن یجوز شربہ وغسل الاشیاء بہ لانہ طاھر واما عدم جواز التوضی بہ فلانہ لما غلب علیہ لون الاوراق صار مقیدا کماء الباقلاء وغیرہ لکن نص فی تحفۃ الفقھاء علی انہ عند الضرورۃ یجوز التوضی بماء تغیر بامتزاج

غيره من حيث اللون والطعم بان وقع الاوراق والثمار في الحياض حتى تغير لانه تتعذر صيانة الحياض عنها اھ

اقول ۱۴۹۹ فاذن يكون هذا قولا ثالثا انه انما يجوز الوضوء به عند الضرورة والا لا وتبعه في مجمع الانهر وليس هكذا انما نص البدائع شرح التحفة وهو عين نصها لو تغير الماء المطلق بالطين او بالتراب او بالجص او بالنورة او بوقوع الاوراق او الثمار فيه او بطول المكث يجوز التوضؤ به لانه لم يزل عنه اسم الماء وبقي معناه ايضا مع ما فيه من الضرورة الظاهرة لتعذر صون الماء عن ذلك اھ فلم يقيده بالضرورة ولم يقصر وجهه عليها بل علله بانه ماء مطلق باق على اطلاقه وايده بان ساقط الحكم للضرورة وثانيا فرق بين هذا وبين بناء الحكم على الضرورة بحيث يتقيد بها وبين اسقاط حكم راسا للضرورة لازمته وهذا من ذلك وثالثا الا ترى انه نظمه مع المخلوط بالتراب ونحوه في سلك واحد وهل يسوغ لاحد ان يقول انما يجوز الوضوء بماء كدر اذا لم يجد غيره والا لم يصح ثم لا نظير لهذا في المذهب ان يجوز الوضوء بماء عند الضرورة لا في السعة اما نبيذ التمر فانما الحكم فيه على خلاف المعتمد المفتى به لاجل ورود النص فعدل به عن سنن القياس عند عدم الماء المطلق كما نصوا عليه وسيأتي ولا مساغ لهذا ههنا وبالله التوفيق ثم لو ورد عليه في الحلية نفسها بما حاصله ان لا معنى للتفرقة بين السعة والضرورة فان الشرع لم ينقل المكلف عن الماء المطلق عند عدم القدرة عليه الى الماء المقيد في حالة دون حالة بل نقله عند العجز عنه الى التيمم في سائر الحالات اھ سواء كان يجد مع ذلك الماء المقيد او لم يجده ايضا فان كان هذا ماء مطلقا جاز الوضوء مطلقا والا لم يجز مطلقا اھ محصلہ

اقول ۱۵۰۲ هذا الايراد على ما فهمه رحمه الله تعالى من كلام التحفة لا عليه كما علمت ولله الحمد

(۷۸) پھلوں کے گرنے (۷۹) تالاب میں سنگھاڑوں کی بیل سڑجانے سے پانی کے سب اوصاف بدل جائیں جب بھی حرج نہیں جبتک رقیق وسیال ہے تنویر الابصار و درمختار میں ہے (یجوز بماء خالطہ طاہر جامد) مطلقا (کفاکھۃ وورق شجر) وان غیر کل اوصافہ (فی الاصح ان بقیت رقتہ) ای اسمہ اھ

اقول ۱۵۰۳ احتاج الی زیادۃ واسمہ لکلامہ فی کل طاہر جامد ومنہ ما یزیل الاسم مع بقاء الرقۃ کما یأتی فی الزعفران ونحوہ فلا یجوز الوضوء بہ مع بقاء رقتہ ونحن فی غنی من ہذا القید ہنا فانہ ہنا لا یتبدل الاسم ما دامت الرقۃ فلذا لم نعرج علیہ غرر و درر میں ہے ولن غیر الاوصاف فی الاصح عبد الحلیم میں ہے ہو الاصح بل الصحیح کما قال فی المنبع شرح الوہاج فتاوی علمگیریہ میں جوہرہ نیرہ وفتاوی غزی سے ہے فان تغیرت اوصافہ الثلثۃ بوقوع اوراق الاشجار فیہ وقت الخریف فانہ یجوز بہ الوضوء عند عامۃ اصحابنا رحمہم اللہ تعالی مجتبی شرح قدوری پھر فتاوی غزی میں ہے لو غیر الاوصاف الثلثۃ بالاوراق ولم یسلب اسم الماء عنہ ولا معناہ فانہ یجوز التوضؤ بہ نہایہ امام سغناقی پھر عنایہ وحلیہ وغنیہ وبحر ونہر ومسکین وردالمحتار کتب کثیرہ میں ہے المنقول عن الاساتذۃ انہ یجوز حتی لو ادراق الاشجار وقت

الخریف تقع فی الحیاض فیتغیر ماؤھا من حیث اللون والطعم والرائحۃ ثم انھم یتوضؤون منہا من غیر نکیر۔ وفی التحاریر زیر قول مذکور
وان غیر کل اوصافہ فی الاصح فرمایا مقابلہ ما قیل انہ ان ظہر لون الاوراق فی الکف لا یتوضؤ بہ لکن یشرب والتقیید بالکف
اشارۃ الی کثرۃ التغیر لان الماء قد یری فی محلہ متغیر اللون لکن لو رفع منہ شخص فی کفہ لا یراہ متغیرا تامل اھ **اقول**
لا ادری لم امر بالتامل وھو امر صحیح مشاھد ھذا وزعم یوسف چلپی فی ذخیرۃ العقبی ان الاصح ما ذکرہ الشارح یرید صدر
الشریعۃ لانہ بغلبۃ لون الاوراق صار مقیدا اھ **اقول** رحمہ اللہ تعالٰی لیس ھذا من الترجیح فی شیئ ولیس ھو المعتمد فلا یعادل ما علیہ
الجمہور ونصوا انہ الاصح ونص الامام النسفی فی المستصفی عن شیخہ شمس الائمۃ الکردری انھا الروایۃ الصحیحۃ کما
سیاتی وامّا ما استدل بہ فمصادرۃ علی المطلوب وکفٰی ردا علیہ قول المحقق فی الفتح تقع الاوراق فی الحیاض
زمن الخریف فیمر الرفیقان ویقول احدھما للاٰخر ھنا ماء تعال نشرب نتوضأ فیطلقہ مع تغیر
اوصافہ بانتقاعھا فظھر لنا من اللسان ان المخالط المغلوب لا یسلب الاطلاق اھ وقال المحقق فی الحلیۃ لعل ما نقل من وضوء
الاساتذۃ من الماء المذکور کان فیما اذا تغیر فی صفاتہ الثلثۃ بحیث لم یزل عنہ اسم الماء المطلق اذ لیس کل تغیر
فی مجموع الصفات الثلث یوجب جعل ذلک الماء مقیدا بل ھذا ھو الظاھر من حالھم اذ لا یظن بھم الوضوء
بالماء المقید اھ **اقول** ان اراد ان کثرۃ تغیر الاوصاف بوقوع الاوراق یجعل الماء مقیدا مع بقاء
رقتہ فغیر مسلم والا وقع فبوقوع الاوراق مع بقاء الرقۃ لا یزول اسم الماء ابدا وان تغیرت الاوصاف
تغیرت وان اراد بالتغیر الکثیر زوال الرقۃ فلا حاجۃ الی الترجی بل ھو المراد قطعا قال فی العنایۃ بعد نقل
النھایۃ وکذا اشار فی شرح الطحاوی الیہ لکن شرطہ ان یکون باقیا علی رقتہ اما اذا غلب علیہ غیرہ وصار
ثخینا فلا یجوز اھ ثم قال فی الحلیۃ کما ان الظاھر ان محل جواب المیدانی فی المذکور ما بلغ بہ ما وقع فیہ من
الاوراق الی حد التقیید فان تغیر لون الماء بکثرۃ الاوراق الواقعۃ فیہ یوجب تغیر الطعم بل والرائحۃ ایضا
ان کانت الاوراق ذات رائحۃ اھ **اقول** فکان ماذا فقد ذکرتم ان لیس کل تغیر فی الصفات الثلث
جمیعا یوجب جعل الماء مقیدا ولا تقیید ھھنا الا بزوال الرقۃ والامام المیدانی انما بنی الجواب علی ظھور لون الاوراق
فی الکف وبھذا القدر جعلہ مقیدا وبہ صرح صدر الشریعۃ ومعلوم انہ لا یستلزم الثخانۃ فانی ینفع التاویل
وعلی اللہ ثم علی رسولہ التعویل جل جلالہ وعلیہ الصلاۃ والسلام بالتبجیل (۸۰ و ۸۱) شنجرف یا کسم زردی
کاٹنے کے لیے پانی میں بھگو دیتے ہیں جب زردی کٹ آئی پانی پھینک دیتے ہیں یہ پانی اگرچہ اسکی رنگت وغیرہ بدل گئی قابل وضو ہے
جبکہ گاڑھا نہ ہو گیا ہو خانیہ میں ہے التوضؤ بماء العصفر یجوز ان کان رقیقا والماء غالب اھ **اقول** والحاصل

واحد فکانہ اضیف الیہ بالعطف علیہ تعلیل اھ ترانیہ میں ہے ماء الزردج والصابون والعصفر لو رقیقا یسیل علی العضو یجوز ہدایہ میں ہے وھو الصحیح کذا اختارہ الناطفی والامام السرخسی رحمہما اللہ تعالٰی مغرب میں ہے ماء الزردج ھو ما یخرج من العصفر المنقوع فیطرح ولا یصبغ بہ اسی طرح جوہرہ و غنیہ و حلیہ وغیرہا میں ہے **اقول**[۱۵۱۰] انما الزردج معرب زردہ وھی الصفرۃ التی تخرج من العصفر فی الماء المنقوع فیہ لا نفس ذلک الماء ماء الزردج لان ماء یخرج من العصفر یسمی ماء الزردج ھذا ھو الوجہ عندی فی اللفظ وتبعوا فیہ المطرزی وکانہم یتقنہ لخلو کتب اللغۃ عنہ حتی القاموس المدعی الاحاطۃ وتاج العروس المستدرک علیہ بکثیر ولا الکلمۃ من لسان العرب واللہ تعالٰی اعلم (۸۲ و ۸۳) جس پانی میں کچھ یا چونہ مل جائے لقولہم لم یزل عنہ اسم الماء نفی معناہ ایضا (۸۴) چونے کا پانی گنی بجھنے کے بعد تہ نشین ہوتی اور اوپر نتھرا پانی رہ جاتا جسمیں قدرے سپیدی متفرق طور پر رہتی ہو اسے چونے کا پانی کہتے ہیں قابل وضو ہے اذ لم یزل اسم الماء ولا طبعہ (۸۵) ریشم پکانے کے لیے کیپون کو پانی میں جوش دیتے ہیں اور انہیں ریشم کے کیڑے ہوتے ہیں اوس پانی سے وضو جائز ہے کیڑے مرے نہ ہوں یا خشک جب تک اسقدر کثرت سے نہوں کہ انکے اجزا پانی پر غالب آجائیں جواہر القتاوی باب ثانی فتاوے امام جمال الدین بزدوی میں ہے الفیلق اذا طرح فی الماء الذی اغلی بالنار لسل الابریسم والفیلق دود میتۃ یابسۃ اوغیر یابسۃ بقیت فی الماء یکون طاھرا لانہ لیس لہ دم سائل وان غلب اجزاؤھا علی الماء یمنع التوضی بہ کما لو غلب شیئ اٰخر درمختار میں ہے فی[ف۱] الوھبانیۃ دود القز وماؤہ وبزرہ وخرؤہ طاھر کدودۃ متولدۃ من نجاسۃ ردالمحتار میں شرح وہبانیہ للعلامۃ عبدالبر سے ہے یحتمل ان المراد ما یوجد فیما یھلک منہ قبل ادراکہ وھو شبیہ باللبن او الذی یغلی فیہ عند حلہ حریرا (۸۶) پانی[ف۲] میں مینڈک یا کوئی آبی جانور یا وہ غیر آبی جسمیں خون سائل نہ ہو جیسے زنبور کژدم مکھی غیرہا مر جائے اس سے وضو جائز ہے اگرچہ ریزہ ریزہ ہو کر اسکے اجزا پانی میں ایسے مل جائیں کہ جدا نہ ہو سکیں بشرطیکہ پانی اپنی رقت پر رہے ہاں اس حالت میں اسکا پینا یا شوربا کرنا حرام ہوگا جبکہ وہ جانور حرام ہو اور اگر ٹڈی یا غیر طافی مچھلی ہے تو یہ بھی جائز درمختار میں ہے لو تفتت فیہ نحو ضفدع جاز الوضوء لا شربہ لحرمۃ لحمہ قال ش عن البحر لانہ صارت اجزاؤہ فی الماء فیکرہ التشرب تحریما ام **اقول**[۱۵۱۱] کل[ف۳] ما لادم فیہ حرام غیر الجراد والسمک الغیر الطافی واذا اختلطت اجزاؤہ بالماء فان ازدرادھا فی شربہ متیقن فای وجہ للنزول من الحرمۃ الی کراھۃ التحریم و راجعت البحر فوجدت نصہ ھکذا روی عن محمد رحمہ اللہ تعالٰی اذا تفتت الضفدع فی الماء کرھت شربہ لا للنجاسۃ بل لحرمۃ لحمہ وقد صارت اجزاؤہ فی الماء وھذا تصریح بان کراھۃ شربہ تحریمیۃ وبہ صرح فی التجنیس فقال یحرم شربہ **اقول**[۱۵۱۲] الکراھۃ[ف۴] فی عرف القدماء اعم من الحرمۃ یقولون اکرہ کذا والمعنی لا حرم راجع کتابی فصل القضاء فی رسم الافتاء فمعنی قول البحر ان الکراھۃ فی کلام الامام للتحریم الا تری الی قولہ وبہ صرح فی التجنیس وانما صرح بانہ حرام (۸۷) چاول مچھلی دال ماش کہ ڈالے جاتے ہیں

انکے دھونے سے جو پانی بچا قابل وضو ہے جبکہ بے وضو ہاتھ سے نہ دھوئے ہوں اگرچہ اوسکے رنگ میں ضرور تغیر آجاتا ہے بلکہ
اگرچہ مزہ و بو بھی بدل جائیں **اقول** ۱۵۱۳ وھذا عندی وفاقا ختم ممن یجعل ماء الحمص والباقلاء المنقوعین فیہ
مقیدا لان مجرد الغسل لا یسری الیہ ما یسری بالنقع والتغیر الذی یحدث بہ لیس للحبل الماء علیہ من نحو الغبار واللّٰہ
تعالٰی اعلم (۸۸) جس پانی میں چنے بھگوئے گئے ہی دیر بھیگے رہیں تحقیق یہ ہے کہ اس سے وضو جائز ہے گیہوں یا ناج کے اجزا اسمیں
ملکر اسے گاڑھا کردیں کہ اپنی رقت و سیلان پر باقی نہ رہے (۸۹) یونہی جسمیں باقلا بھگوئیں یونہی ہر ناج مختصر امام ابو الحسن
قدوری میں تھا لا (ای لا یجوز الوضوء) بماء غلب علیہ غیرہ فاخرجہ عن طبع الماء کماء الباقلاء والمرق اسپر ہدایہ میں
فرمایا المراد بماء الباقلاء وغیرہ ما تغیر بالطبخ فان تغیر بدون الطبخ یجوز التوضی بہ اھ واقرہ علیہ فی الفتح والعنایۃ وتبعہ فی الجوہرۃ
فقال قولہ وماء الباقلاء المراد المطبوخ بحیث اذا برد ثخن وان لم یطبخ فہو من قبیل تجوز الطہارۃ بماء خالطہ
شیئ طاہر اھ **اقول** ۱۵۱۴ رحم اللّٰہ الشیخ الامام ورحمنا بہ کلام ابی الحسن فیما اذا اخرجہ عن طبع الماء بان
اختلطت فیہ اجزاؤہ فثخن ولم یبق رقیقا وحینئذ لا یجوز التوضی بہ وان لم یطبخ وقد قال فی الوقایۃ بماء
زال طبعہ بغلبۃ غیرہ اجزاء او بالطبخ کماء الباقلاء والمرق فقال الامام الشارح المراد بہ ان یخرج عن طبع الماء
وھو الرقۃ والسیلان فماء الباقلاء نظیر ما غلب علیہ غیرہ اجزاء والمرق نظیر ما غلب علیہ بالطبخ اھ وفی الاصلاح و
الایضاح لا بماء زال طبعہ وھو الرقۃ والسیلان بغلبۃ غیرہ اجزاء کماء الباقلاء اھ نعم الظاھر مما مر عن الذخیرۃ
والتتمۃ عن المیدانی وتبعہ صدر الشریعۃ من قیاسہ ما تلون بوقوع الاوراق علی ماء الباقلاء ان المراد ما نقع فیہ
فغیرہ وصفا لا ذاتا وھو خلاف المعتمد ففی الخانیۃ یجوز التوضؤ بماء القی فیہ حمص او باقلاء لیبتل وتغیر
لونہ وطعمہ ولکن لم تذھب رقتہ اھ وفی الفتح فی الینابیع لو نقع الحمص والباقلاء وتغیر لونہ وطعمہ وریحہ
یجوز التوضی بہ اھ ومثلہ عنھا فی فتاوی الغزی ومثلہ فی المنیۃ وعزاہ فی الحلیۃ للملتقط وتجنیس الملتقط و
الظہیریۃ **فائدہ اقول** ۱۵۱۵ یہاں سے ظاہر ہوا کہ گھوڑے کے دانے سے جو پانی توبڑے میں بچ رہا قابل وضو ہے
جبکہ رقیق سائل ہو اور اوسے بے وضو ہاتھ نہ لگا ہو کہ مذہب صحیح میں گھوڑے کا جھوٹا قابل وضو ہے درمختار میں ہے وسؤر ماکول
اللحم ومنہ الفرس فی الاصح طاہر طہور بلا کراھۃ (۹۰) یہ ہوا اور (۹۱) گائے بھینس بکری وغیرہ حلال جانوروں کا
جھوٹا جبکہ اسوقت انکے مونھ کی نجاست معلوم ہو اگرچہ نر ہو اور بعض نے کہا نر کا جھوٹا ناپاک ہے کہ اسکی عادت ہوتی ہے کہ
جب مادہ پیشاب کرے اپنا مونھ وہاں لگا کر سونگھتا ہے نیز زمین پر اگر اوسکا پیشاب پڑا پائے تو اسے مگر صحیح طہارت ہے
درمختار میں ہے سؤر حمار اھلی ولو ذکرا فی الاصح مشکوک فی طہوریتہ لا طہارتہ رد المحتار میں ہے قولہ فی الاصح قال

قاضی خان و مقابلہ القول بنجاستہ لانہ یحسن فیہ بشم البول قال فی البدائع وھو غیر سدید لانہ امر موھوم لا تغلب وجودہ فلا یوجب زوال الثابت بحرام اقول ۱۵۱۶ ان کان المناط الندرۃ یظھر تنجیس سؤر التیس فان شمہ بول العنز ان کان نادرا فانہ یتکرر منہ کل یوم مرارا انہ یدلی ذکرہ والذی والبول نابعان فیمصہ بل الحجر عندی واللہ تعالٰی اعلم ان الجفاف سبب الطہارۃ فی ابدان الحیوانات کما فی الارض وقد حققناہ بتوفیق اللہ تعالٰی فی باب الانجاس من فتاوٰنا واللہ تعالٰی اعلم اقول ۱۵۱۷ ہاں اگر دیکھیں کہ بیل وغیرہ نے مادہ کا پیشاب سونگھا یا بکرے نے اپنا آلۂ تناسل نکال کر چوسا اور اسوقت مذی وبول نکل رہی تھے اور قبل اسکے کہ اوسکا مونھ پاک ہوجائے پانی میں ڈال دیا تو اب بیشک پانی ناپاک ہوجائیگا اور اگر چار برتنوں میں مونھ ڈالا تو پہلے تین ناپاک ہیں چوتھا پاک وقابل وضو۔ اسے نمبر ۲۲ کے ساتھ لکھنا تھا مگر ارادۂ الٰہیہ یونہی واقع ہوا ولہ الحمد علی ما صنع، وعلی ما اعطی وعلی ما منع، وصلی اللہ تعالٰی وبارک وسلم علی الشفیع المشفع، والہ وصحبہ وابنہ وحزبہ اجمع، (۹۲) پانی میں کولتار پڑگیا جس سے اوسمیں سخت بدبو آگئی مگر گاڑھا نہ ہوگیا اس سے وضو جائز ہے فتاوٰی زینیہ میں ہے سئل عن الماء المتغیر ریحہ بالقطران ھل یجوز الوضوء منہ ام لا اجاب نعم یجوز اھ والقطران بالفتح وبالکسر وکظربان عصارۃ الابھل والارز قاموس الارز ثمر الصنوبر قالہ ابوحنیفۃ تاج العروس ومثلہ فی بلادنا ما ذکرت

اقول ۱۵۱۸ مگر بوجہ خبث رائحہ مکروہ ہونا چاہیے خصوصا اگر اسکی بدبو نماز میں باقی رہی کہ باعث کراہت تحریمی ہوگی (۹۳) پانی میں روٹی بھگوئی اسکے تو اجزا جلد منتشر ہوجاتے ہیں مگر جبتک پانی کو ستو کی طرح گاڑھا نکرویں رقیق وسیال رہے قابل وضو ہے اگرچہ رنگ مزہ بو سب بدل جائیں خانیہ میں ہے لو بل الخبز بالماء وبقی رقیقا جاز الوضوء (۹۴) یونہیں جس میں آم بھگوئے (۹۵)

اقول ۱۵۱۹ اسی طرح گوشت کا دھوون اگرچہ پانی میں ایک گونہ سرخی آجائے کہ صحیح مذہب میں گوشت کا خون بھی پاک ہے نہ کہ وہ سرخی کہ بعض جگہ اسکی سطح پر ہوتی اور پانی میں دھل جاتی ہے رد المحتار میں بزازیہ سے ہے الدم الخارج من اللحم المھزول عند القطع ان منہ فطاھر وکذا دم مطلق اللحم (۹۶) صابون (۹۷) اشنان کہ ایک گھاس ہے اسے حرض بھی کہتے ہیں (۹۸) ریحان جسے اس کو بھی کہتے ہیں (۹۹) باڑنہ (۱۰۰) خطمی (۱۰۱) بیری کے پتے کہ یہ چیزیں میل کاٹنے اور زیادت نظافت کو غسل میں شامل کیجاتی ہیں اس سے غسل و وضو جائز ہے اگرچہ اوصاف میں تغیر آجائے جبتک رقت باقی رہے مختصر امام ابوالحسن میں ہے یجوز الطہارۃ بماء خالطہ شیئ طاھر فغیر احد اوصافہ کماء المد والماء الذی اختلط بہ اللبن او الزعفران او الصابون او الاشنان اسپر جوہرہ نیرہ میں ہے فان غیر وصفین فعلی اشارۃ الشیخ لا یجوز الوضوء ولکن الصحیح انہ یجوز کذا فی المستصفی حلیہ میں ہے التقیید باحد الاوصاف الثلثۃ فیہ نظر فقد نقل الشیخ حافظ الدین فی المستصفی عن شیخہ العلامۃ الکردری ان الروایۃ الصحیحۃ خلافہ مجتبٰی شرح قدوری میں ہے قول المصنف فغیر احد اوصافہ لا یفید التقیید بہ حتی لو تغیر

الاوصاف الثلثۃ بالاشنان اوالصابون اوالزعفران لم یسلب اسم الماء عنہ ولامعناہ فانہ یجوز التوضؤ بہ فتاوی امام
قاضی خان میں ہے ماء صابون وحرض ان بقیت رقتہ ولطافتہ جاز التوضؤ بہ (۱۰۲ تا ۱۰۷) یہی چھ چیزیں اگر پانی میں
ڈال کر جوش دیجائیں جب بھی وضو جائز ہے جبتک رقت باقی ہے ہدایہ میں ہے ان تغیر بالطبخ بعد ما خلط بہ غیرہ لا
یجوز التوضی بہ الا اذا طبخ فیہ مایقصد بہ المبالغۃ فی النظافۃ کالاشنان ونحوہ لان المیت قد یغسل بالماء الذی
اغلی بالسدر بذلک وردت السنۃ الا ان یغلب ذلک علی الماء فیصیر کالسویق المخلوط لزوال اسم الماء عنہ
فتاوی شیخ الاسلام غزی میں ہے ماء الصابون لو رقیقا یسیل علی العضو یجوز الوضوء بہ وکذا لو اغلی بالاشنان وان
ثخن لا کما فی البزازیۃ خانیہ میں بعد عبارت مذکورہ آنفا ہے وکذا لو طبخ بالماء مایقصد بہ المبالغۃ فی التنظیف کالسدر
والحرض وان تغیر لونہ ولکن لم تذھب رقتہ یجوز وان صار ثخینا مثل السویق لا۔ منیہ وغنیہ میں ہے ذکر فی المحیط لو توضأ بماء
اغلی باشنان او باس جاز الوضوء بہ مالم یغلب علیہ بان اخرجہ عن رقتہ حلیہ میں ہے فی الذخیرۃ وتتمۃ الفتاوی الصغری
نقلا عن ابی یوسف رحمہ اللہ تعالٰی اذا طبخ الاٰس اوالبابونج فی الماء فان غلب علی الماء حتی یقال ماء البابونج والاٰس
لایجوز التوضی بہ انتھی وعزی الی الاجناس مانصہ قال محمد رحمہ اللہ تعالٰی فی الماء الذی یطبخ فیہ الریحان اوالاشنان
اذا لم یتغیر لونہ حتی یحمر بالاشنان او یسود بالریحان وکان الغالب علیہ الماء فلا باس بالوضوء بہ فمحمد یراعی لون الماء
وابو یوسف غلبۃ الاجزاء ثم فی التتمۃ والذخیرۃ والحاصل من مذھب ابی یوسف ان کل ما خلط الشیئ مما یناسب الماء فیما یقصد
من استعمال الماء وھو التطھیر فالتوضی بہ جائز بشرط ان لا یغلب ذلک المخلوط علی الماء حتی لا تزول بہ الصفۃ
الاصلیۃ وھی الرقۃ وذلک مثل الصابون اوالاشنان وان کان ذلک المخلوط لایناسب الماء فیما یقصد من استعمال الماء
ففی بعض الروایات اشترط لمنع جواز التوضی غلبۃ ذلک الشیئ الماء وفی بعض الروایات لم یشترط ومحمد اعتبر فی
جنس ھذہ المسألۃ غلبۃ المخلوط الماء لمنع جواز التوضی ولکن فی بعضھا اشار الی الغلبۃ من حیث اللون وفی
بعضھا اشار الی الغلبۃ من حیث الاجزاء بحیث تسلب صفۃ الرقۃ من الماء ویبدلھا بضدھا وھی الثخونۃ انتھی
نیز حلیہ میں ایک کلام بدائع نقل کرکے فرمایا ذکر فیھا وفی التحفۃ ومحیط رضی الدین وفتاوی قاضی خان وغیرھا
اذا کان المخالط مما یطبخ للماء بہ اویخلط لزیادۃ التطھیر لایمنع التوضی بہ ولو تغیر لون الماء وطعمہ وذلک
کالصابون والاشنان والسدر الا اذا صار غلیظا بحیث لایجری علی العضو فانہ حینئذ لایجوز لزوال اسم الماء عنہ

**اقول** [۱۵۲] واضفت الخطمی اخذا مما قالوا فی الجنائز یغسل رأسہ ولحیتہ بالخطمی ان وجد
والا فبالصابون ونحوہ تنویر وفی التبیین اغتسل صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم وغسل رأسہ بالخطمی وھو جنب واکتفی بہ ولم

یصح علیہ الماء (۱۰۸ و ۱۰۹) **اقول** [۱۵۲۱] دوا یا غذا پانی میں پکانے کو ڈالی اور آنچ کی مگر وہ شے ابھی کچی ہے اور پانی گاڑھا نہ ہوگیا تو اس سے وضو جائز ہے لانہ لم یوجد الطبخ والامتزاج والطبع فلا الاسم قال ش عن القاموس الطبخ ہو الانضاج استواء [ف] اھ وقال فی الغنیۃ القاعدۃ فی المخالطۃ بالطبخ ان ینضج المطبوخ فی الماء

(۱۱۰) **اقول** [۱۵۲۲] یونہیں چائے دم کرنے کو گرم پانی میں ڈالی یا جوش ہی میں شریک کی اور جلد نکال لی کہ اثر کرنے پائی پانی اس قابل نہ ہوا کہ اسے چائے کہہ سکیں اگرچہ ہلکی سی ہلکی تو اس سے بھی وضو میں حرج نہیں لبقاء الاسم والطبع وایضا عدم الانضاج والطبخ یہاں پانی کی رنگت پر نظر ہو گی اور صورت سابقہ میں اسکی رقت اور شے جوشاندہ کی حالت پر (۱۱۱ تا ۱۱۴) عرق گاؤزبان یا اوتری ہوئی گلاب کیوڑا بید مشک جنکی خوشبو جاتی رہی اور اتنے ہلکے ہیں کہ کوئی مزہ بھی محسوس نہیں ہوتا پانی میں کسیقدر ملجائیں جبتک پانی سے مقدار میں کم ہونگے مثلاً لبالب گھڑے میں یہی گھڑا گلے تک بھرا تو اس سے وضو ہو سکتا ہے بحرالرائق میں ہے ان کان مائعا موافقا للماء فی الاوصاف الثلثۃ کالماء الذی یؤخذ بالتقطیر من لسان الثور وماء الورد الذی انقطعت [ع] رائحتہ اذا اختلط بالمطلق فالعبرۃ للاجزاء فان کان الماء المطلق اکثر جاز الوضوء بالکل وان کان مغلوبا لا یجوز وان استویا لم یذکر فی ظاہر الروایۃ وفی البدائع قالوا حکمہ حکم الماء المغلوب احتیاطا اھ وعبارۃ الدرر والمستخرج من النبات بالتقطیر تعتبر فیہ الغلبۃ بالاجزاء اھ **اقول** [۱۵۲۳] وفی [ف۲] اطلاقہ ینافی ضابطتہ التی تبع فیہا الامام الزیلعی فان من المستقطر ما یخالف الماء فی وصف او وصفین او الثلثۃ کما لا یخفی

(۱۱۵) یونہیں ہر عرق کہ پانی سے رنگ مزہ و بو کسی میں ممتاز نہ ہو جیسے عطاروں کے یہاں کے اکثر عرق **ثم اقول** [۱۵۲۴] کمی بیشی میں اعتبار مقدار کا ہے اور انمیں بہت چیزیں پانی سے ہلکی ہوتی ہیں تو اگر وزن میں کمی لیجائے یا رہا مقدار میں بیشی ہو جائیگی لہذا ہم نے لبالب گھڑے اور گلے تک بھرے سے تمثیل دی وبہ ظہر [۱۵۲۵ ف] ما فی عبارۃ المنحۃ حیث فسر العبرۃ للاجزاء بقولہ ای القدر والوزن اھ وفی عبارۃ ابی السعود اذ قال الغلبۃ من حیث الوزن اھ وقد نص محمد [ف] ان الماء کیلی واجمع ائمتنا انہ لیس وزنیا وقال العینی ثم الشلبی لو کان الماء رطلین والمستعمل رطلا فحکمہ حکم المطلق وبالعکس کالمقید اھ ولکن [۱۵۲۶ ف] العجب من العلامۃ الشرنبلالی قال فی نور الایضاح وشرحہ الغلبۃ فی مائع لا وصف لہ یخالف الماء تکون بالوزن فان اختلط رطلان من المستعمل او ماء الورد الذی انقطعت رائحتہ برطل من الماء المطلق لا یجوز بہ الوضوء وبعکسہ جاز اھ فذکر الوزن فی عادلا الکیل

**نوع آخر** اس نوع میں وہ اشیا مذکور ہونگی جنکی بعض صورتوں میں حکم منقول کتب [۱۵۳] کچھ ہے اور ضابطہ امام زیلعی جس کا بیان بعونہ تعالی فصل چہارم میں آتا ہے اوسکا مقتضی کچھ۔ ان اشیا کی جس صورت میں حکم منقول و مقتضائے ضابطہ جواز پر متفق ہیں وہ اس قسم اول میں مذکور ہو گی اور جسمیں عدم جواز پر متفق ہیں وہ قسم دوم میں اور جہاں دونوں مختلف ہیں وہ صورتیں قسم سوم کے لیے ہیں۔ یہ اشیا دو صنف ہیں

**صنف اوّل** خشک چیزیں (۱۱۶) پانی میں چھوہارے ڈالے اور ابھی تھوڑی ہی دیر گزری کہ نبیذ نہ ہوگیا اگرچہ خفیف سی شیرینی آ گئی اُس سے بالاتفاق وضو جائز ہے کتاب المفید والمزید پھر عینی شرح صحیح بخاری پھر تبیین پھر حلیہ و ہندیہ وغیرہا میں ہے الماء الذی القی فیہ تمیرات فصار حلوا ولم یزل عنہ اسم الماء وھو رقیق یجوز بہ الوضوء بلاخلاف بین اصحابنا اھ

**اقول** [۱۵۲۷] اما ما فی البدائع لابد من معرفۃ نبیذ التمر الذی فیہ الخلاف وھو ان یلقی شیئ من التمر فی الماء فتخرج حلاوتہ الی الماء وھکذا ذکر ابن مسعود رضی اللہ تعالٰی عنہ فی تفسیر نبیذ التمر الذی توضأ بہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم لیلۃ الجن فقال تمیرات القیتھا فی الماء اھ فیحمل علی ما حلا وخرج من الاطلاق کیف وفی صدر الحدیث عند ابن ابی شیبۃ ان النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم قال لہ ھل معک من وضوء قال قلت لا قال فما فی اداوتک قلت نبیذ تمر قال تمرۃ حلوۃ وماء طیب فلولا انہ خرج من الاطلاق لما قال لا **اقول** [۱۵۲۸] وبھذا یضعف ما اجاب بہ ابن حجر فی شرح البخاری والمشکوۃ انہ محمول علی ماء القیت فیہ تمرات یابسۃ لم تغیر لہ وصفا قال العسقلانی وانما کانوا یصنعون ذلک لان غالب میاھھم لم تکن حلوۃ اھ استشعر المکی ان ھذا الاسم نبیذ لا یقال فی تسمیۃ ابن مسعود نبیذا من مجاز الاول نظرا او المراد بہ الوضع اللغوی وھو ما ینبذ فیہ شیئ وان لم یغیرہ اھ **اقول** [۱۵۲۹] وکل ھذا کما تری خروج عن الظاھر غیر ان ملک العلماء قال بعد ما قدمنا عنہ لان من عادۃ العرب انھا تطرح التمر فی الماء الملح لیحلو اھ **اقول** [۱۵۳۰] فھذا امیل الی ما قالاہ ولا اراہ یستقیم اذ لو کان کذا لبقی علی مائیتہ وکان مطلقا فجاز بہ الوضوء مطلقا وقد قال الشیخ الامام فی اٰخر الکلام الجواز فی نبیذ التمر ثبت معدولا بہ عن القیاس لان القیاس یأبی الجواز الا بالماء المطلق وھذا لیس بماء مطلق بدلیل انہ لا یجوز التوضؤ بہ مع القدرۃ علی الماء المطلق الا انا عرفنا الجواز بالنص اھ ولذا احتجنا الی الجواب عن الحدیث بانہ منسوخ بایۃ التیمم ونوزع ولذا مال الاتقانی الی قول محمد انہ یجمع بینھما لیقع الطھر بالیقین **اقول** [۱۵۳۱] وھو حسن جدا واللہ تعالٰی اعلم

(۱۱۷) **اقول** [۱۵۳۲] یہاں سے ظاہر ہوا کہ اگر پانی میں شکر یا بتاسے اتنے کم پڑے کہ شربت کی حد تک نہ پہنچا اگرچہ ایک ہلکی سی مٹھاس آ گئی تو اُس سے وضو روا ہے (۱۱۸) **اقول** [۱۵۳۳] یونہیں دوا پانی میں بھگوئی جب تک پانی میں اُس کا اثر نہ آجائے کہ ابتدا سے دوا کہیں پانی نہ کہیں اُس وقت تک اُس سے وضو جائز ہے اگرچہ پانی کے اوصاف بدل جائیں وکفی شاھدا علیہ مسألۃ الاوراق فی الحیاض (۱۱۹) کسم (۱۲۰) کیسر (۱۲۱) کسیس (۱۲۲) مازو یہ چیزیں اگر پانی میں اتنی کم حل ہوئیں کہ پانی رنگنے یا لکھنے حرف کا نقش بننے کے قابل نہ ہوگیا تو اس سے بالاتفاق وضو جائز ہے وذلک ان العبارات جاءت فیہا علی اربعۃ مسالک **الاول** یجوز مطلقا مالم تغلب علی الماء بالاجزاء

قال فی الہدایۃ قال الشافعی رحمہ اللّٰہ تعالٰی لایجوز التوضی بماء الزعفران واشباھہ مما لیس من جنس الارض لانہ ماء مقید
الا تری انہ یقال ماء الزعفران بخلاف اجزاء الارض لان الماء لایخلو عنہا عادۃ ولنا ان اسم الماء باق علی الاطلاق الا تری انہ لم
یتجدد لہ اسم علی حدۃ واضافتہ الی الزعفران کاضافتہ الی البئر والعین ولان الخلط القلیل لامعتبر بہ لعدم امکان الاحتراز عنہ کما
فی اجزاء الارض فیعتبر الغالب والغلبۃ بالاجزاء لابتغیر اللون ھو الصحیح اھ وفی الاختیار ویجوز التوضی بماء الزعفران عندنا وعند الشافعی
لایجوز اھ وفی الظہیریۃ ثم البحر وفی الخانیۃ اذا طرح الزاج فی الماء حتی اسود زاد فی الخانیۃ لکن لم تذھب رقتہ جاز بہ الوضوء اھ ومثل
الخانیۃ فی المنیۃ عن الملتقط وزاد وکذا العفص اھ قال فی الغنیۃ① جاز مع تغیر لونہ وطعمہ وریحہ اھ وفی الخانیۃ لا بماء ورد
وزعفران اذا ذھبت رقتہ وصار ثخینا وان بقیت رقتہ ولطافتہ جاز اھ وفی جواھر الاخلاطی اذا خالطہ شیئ من الطاھرات
ولم یطبخ کالزعفران والزردج یجوز التوضی بہ اھ ای وقیدہ بقاء الرقۃ معلوم لاحاجۃ الی ابانتہ وفی مسکین علی الکنز لایجوز بماء
غلب علیہ غیر الماء مثل الزعفران اجزاء وھو احتراز عن الغلبۃ لونا وھو قول محمد رحمہ اللّٰہ تعالٰی اھ وفی وجیز الکردری بماء الزردج
والصابون والعصفر والسیل لو رقیقا یسیل علی العضو یجوز التوضی بہ اھ بل فی الغرر یجوز وان غیر اوصافہ جامد کزعفران وورق
فی الاصح وفی نور الایضاح لایضر تغیر اوصافہ کلہا بجامد کزعفران اھ فہذہ نصوص متظافرۃ اما ما فی الخانیۃ التوضی
1535 بماء الزعفران وزردج العصفر یجوز ان کان رقیقا والماء غالب فان غلبتہ الحمرۃ وصار متماسکا لایجوز اھ **فاقول**
اولہ صریح فی اعتبار الرقۃ وفی اٰخرہ وان ذکر الحمرۃ فقد تدارکہ بقولہ وصار متماسکا فلم یکتف
بغلبۃ اللون مالم یثخن ثم اکدہ بان قال متصلا بہ اما عند ابی یوسف رحمہ اللّٰہ تعالٰی تعتبر الغلبۃ من حیث
الاجزاء لامن حیث اللون ھو الصحیح اھ ومثل ھذا ما فی الخلاصۃ رجل توضأ بماء الزردج او العصفر او
الصابون ان کان رقیقا یستبین الماء منہ یجوز وان غلبت علیہ الحمرۃ وصار نشاستج لایجوز اھ فصرح بالبناء
علی الثخونۃ وبقی ذکر الحمرۃ فی الکتابین کالمستدرک② **الثانی** لایجوز مطلقا فی شرح الطحاوی ثم خزانۃ المفتین المقید
مثل ماء الاشجار والثمار وماء الزعفران اھ وفی المنیۃ لاتجوز بالماء المقید کماء الزعفران اھ قال فی الحلیۃ
1536 محمول علی ما اذا کان الزعفران غالبا اھ **اقول** ھذا مبہم یحتمل الغلبۃ بالاجزاء وباللون وافصح فی
1537 الغنیۃ فقال المراد ما اختثر بہ وخرج عن الرقۃ او ما یستخرج منہ رطبا کما یستخرج من الورد اھ **اقول** فعلی الثانی یخرج من
البین وعلی الاول یرجع الی الاول وھو الذی نص علیہ فی المنیۃ نفسہا من بعد اذ قال تجوز الطہارۃ بالماء الذی اختلط بہ الزعفران
بشرط ان تکون الغلبۃ للماء من حیث الاجزاء ولم یزل عنہ اسم الماء اھ③ **الثالث** یجوز مالم یصلح للصبغ والنقش فی الفتح و
الحلیۃ صرح فی التجنیس بان من التفریع علی اعتبار الغلبۃ بالاجزاء قول الجرجانی اذا طرح الزاج او العفص فی الماء

خزانۃ الفتاوی حلیہ بحر ط وہ ظروف گلی رنگین جنہیں جنس ارض ہی مثلاً گیرو یا ملتانی وغیرہ کی رنگت ہو یجوز
باوان من طین غیر مدھونۃ در او مدھونۃ بصبغ من جنس الارض کالطفل والمغرۃ ط سبز چکنی
چکنی صاف مٹی کے پیالے تشتریاں یجوز بالغضارۃ منیہ وھو الطین اللازب الحر الاخضر حلیہ غنیہ
عن القاموس والمراد ما یعمل منہ کالسکارج غنیہ وفی المغرب الغضارۃ القصعۃ الکبیرۃ حلیہ چکنا ہرے
رنگ کی ٹھیکری نہ ہو غنیہ نہ کسی اور غیر جنس ارض کی قلعی یا رنگ حلیہ وقد ذکرہ قبل ھذا استظھارا **اقول**
وھو محل الجزم قلعی دار ظرف گلی کا وہ رخ جس طرف قلعی نہیں خانیہ خلاصہ غنیہ **اقول** وکانت عبارۃ
المنیۃ لایجوز بغضارۃ مطلی بالآنک بطن الغضارۃ وظھرھا سواء ام قد توھم المنع مطلقا اذا طلی بہ
وجھا فاولھا فی الغنیۃ بما فی الخانیۃ ای سواء فی المنع بالمطلی والجواز بغیرہ اما عبارۃ البزازیۃ اذا طلی
وجھا بالصبغ لایجوز بہ التیمم وان لم یطل جاز ام فالکنایۃ لوجھہ ظاہری ھو الصحیح مختارات النوازل
حلیہ **اقول** سالم ہو یا پسی ہوئی وقیدہ فی الخزانۃ عن النوازل وفی الجوھرۃ عن الجخندی بالمدقوق
**اقول** ومثلہ مثل ما مر من الحجر المدقوق ولفظ النوازل ثم الخزانۃ یجوز بالآجر المدقوق والخزف
المدقوق والسبخۃ والحجر الذی علیہ غبار او لم یکن بان کان مغسولا او املس مدقوقا او غیر مدقوق
اھ **اقول** ھذا مشی فی سطر واحد علی قولین مختلفین والا فای فرق بین الخزف والآجر فیقید الجواز
بھما بالدق وبین الحجر فلا فان قلت بل المعنی ولو مدقوقا **اقول** انما
یترقی الی ما فیہ خفاء او خلاف فان حق الوصلیۃ ان یکون الحکم فیما قبلھا
اظھر منہ فیما بعدھا ولا اقول ان یکون ما قبلھا احق بالحکم مما بعدھا کما قالوا انہ غیر مطرد
فلو ارید ھذا القیل ولو غیر مدقوق لان خلاف محمد فیہ پکی اینٹ ویاتی **اقول** وتقییدہ
بالمدقوق کما مر عن الخزانۃ عن النوازل ومثلہ فی الجوھرۃ عن الجخندی مر ما فیہ وقد قال فی الکافی
ولو غیر مدقوق روڑا کنکر بجری یجوز بہ وفاق الاجر مختارات النوازل حلیہ سرخی باریک
کُٹی ہوئی پکی اینٹ وھو ما مر انفا عن النوازل وغیرھا کنکری پتھر کے ریزے کہ زمین پر ہوتے ہیں عربی حصا
نوازل محیط خانیہ خزانہ جخندی جوہرہ اگرچہ باریک ریزے ریگ میں سلے ہوئے لم یخرج ای من الصعید
ما یصعد علی وجھھا من دقاق الحصی حلیہ درزی کی بٹیا جس سے وہ کپڑے کو کوٹ کر سلائی دیتا ہے
لو تیمم بفھر الخیاط عندھما یجوز وعن ابی یوسف روایتان خلاصہ **اقول** یوھم ان الاختلاف

عن محمد مع ان الجواز ھی الروایۃ النادرۃ عنہ والمشہورۃ کما فی الحلیۃ وغیرھا شرط التصاق جزء منہ بالید وقال
فی وجیز الکردری ہُم الخیاط وھو حجر یدلس بہ الثیاب ان لم یصبغ یجوز عندھما بناء علی عدم اشتراط الالتصاق
اھ **اقول** [۲۴۷] والضمیر فی عندھما للشیخین رضی اللہ تعالٰی عنہما کما یفہم من سیاقہ ویشہد لہ البناء المذکور
فقد مشے علی روایۃ الجواز عن ابی یوسف ونسب للمشہورۃ عن محمد الیہ خلافا لما فی الخلاصۃ گچ۔ چونے کا
پتھر جسے پھونک کر چونا بناتے ہیں۔ کما سیأتی اصل قدوری ھدایہ ملتقی وکثیر گچ کی ہوئی دیوار در مختار کلس
چونا رد المحتار جاز وعلیہ الفتوی نصاب حلیہ **اقول** یعنی وہ کہ سنگ گچ یا سنگ مرمر کی پتھر پھونک کر چونا
پتھر کی راکھ **اقول** یعنی چونا کہ گزر گیا یا کھنگر کہ اسکا غیر اور اُس سے سخت تر ہے یا کوئی پتھر پھونک کر پیس لیا جائے یا نرم
پتھر پیس کر پھونکا جائے یہ سب صورتیں پتھر کی راکھ ہیں اور سب سے تیمم جائز والمسألۃ مرت عن الحلیۃ وخزانۃ الفتاوی و
جامع الرموز والدر روش وط علی الدر والمراقی نورہ بال اُڑانے کا نسخہ ہرتال چونا ملا ہوا اصل
قد وری ھدایہ ملتقی کافی تبیین فتح بحر نہر مسکین مراقی نوازل خانیہ خلاصہ
خزانہ سراجیہ منیہ ھندیہ ط والنورۃ طلاء مرکب من اخلاط یزال بہ
الشعر نتائج شلبیہ **اقول** [۲۴۸] وربما تطلق علی نفس الکلس کما فی التذکرۃ
وغیرھا وھذا اولی لجدۃ الافادۃ وقد مر عن البرجندی فہمہ عن زاد الفقہاء ان
التیمم بالنورۃ لا یجوز لانہ مما یترمد **اقول** [۲۴۹] ھی من رماد حجر لا انہا
تترمد وقد علمت الجواب یاقوت زمرد زبرجد فیروزہ تبیین فتح حلیہ بحر نہر ھندیہ ازہری ط وزعم
بعض الناس ان الزمرد والزبرجد واحد **اقول** [۲۵۰] ویردہ عدھم کلا علی حدۃ وقد قال فی التذکرۃ
عند ذکر انواع الزمرد قیل ان منہ نوعا یسمی الصابونی یضرب الی البیاض وفولس یقول انہ من
الزبرجد اھ نعم فی الجامع عن ارسطو الزمرد والزبرجد حجر ان یقع علیہما اسمان وھما فی الجنس واحد اھ
واتحاد الجنس لا یمنع اختلاف النوع او الصنف کاللعل والیاقوت الرمانی والنیلم والبسراق بخش
یتیمم بالبلخش قالہ الثمانیۃ المذکورون **اقول** [۲۵۱] کتب لغت حتی کہ قاموس محیط میں اس لفظ کا پتا نہیں
نہ تاج العروس نے اُس سے استدراک کیا نہ جامع ابن بیطار و تذکرۂ انطاکی و تحفہ ومخزن میں اسکا ذکر عجب یہ کہ کتاب
مغرب میں بھی اُس سے غفلت کی حالانکہ وہ فقہ حنفی کا لغت ہے اور یہ لفظ کتب فقہ حنفیہ میں موجود پھر میں نے تاج العروس میں
زیر لفظ بذخشان دیکھا کہ اُسکی کان بدخشان میں بتائی اذقال فی المستدرک بعد باذشر بذخشان ویقال بذخشن

بلدۃ فی اعلی طخارستان والعامۃ یسمونہا بلخشان فی جبالہا معادن البلخش واللازورد وحجر الفتیلۃ
اس سے مظنون ہوتا ہے کہ لعل کو کہتے ہوں کہ نسبت بدخشاں سے لعل ہی مشہور ہے مگر انوار الاسرار میں اُس کا تذکرہ نظر آیا
اس میں لکھا البلخش حجر بناحیۃ المشرق فی معادن الذھب لونہ لون الیاقوت الاحمر وھو اشف من الیاقوت
اس میں اتنی بات کہ سرخ رنگ ہے اور یاقوت سے زیادہ شفاف لعل پر صادق ہے مگر سونے کی کان میں پیدا ہونا لعل کے
خلاف ہے واللہ تعالٰی اعلم تحقیق الثمانیۃ الا التبیین خانیہ خلاصہ خزانہ غنیہ مراقی مرجان یعنی مونگا علی مافی عامۃ
الکتب ویأتی شرحہ اصل قدوری ہدایہ ملتقی والعامۃ اقول [٢٧٥٣] مگر پسے ہوئے سے بے ضرورت منع ہے
اگرچہ پر دھیان دے لانہ من المثلۃ کما یأتی فی الطین احمد یعنی اصفہانی سرمہ سیاہ و سرخ ہوتا ہے حدیث میں اس کی
تعریف فرمائی اصل نوازل خانیہ خلاصہ خزانہ کبریت گندھک مر عن ثمانیۃ کتب زرنیخ ہڑتال مر عن ستۃ
وعشرین کتابا زرد تو کثیر الوجود ہے نیز سرخ حلیہ غنیہ سپید حلیہ سیاہ غنیہ مردار سنگ معدنی ویأتی توتیا
نوازل خزانہ اقول [٢٧٥٤] یعنی معدنی پتھر اگر ملے نہ جست کہ سونے چاندی تانبے کی طرح اجساد سبعہ میں کا ایک ہے
کما یأتی اگرچہ تحفہ و مخزن میں ناواقفانہ اسے معدنی توتیا کہا معدنی شیشہ لاہوری نمک جسے سیندھا اور ملح اندرانی
کہتے ہیں ویأتیان ان شاء اللہ تعالٰی وہ نمک کہ مٹی سے بنا ہوا اقول [٢٧٥٥] دلت علیہ مسائل السبخۃ وجواز
التیمم بہا اذا کان ملحہا من تراب کما سیأتی اذ لو لم یجز بہ وھو علی وجہہ لم یجز بہا کالمطلی بالک ومصبوغ
بغیر الجنس خاک جس میں اُس سے کم راکھ ملی ہو جوہرہ فتح بحر وتقدم عن ثمانیۃ اخر فی النکات یونہیں اگر آٹا
مل گیا اور خاک زائد ہے جوہرہ سونا کپڑا آدمی جانور جس چیز پر مٹی یا ایسا غبار ہو کہ ہاتھ پھیرنے سے انگلیوں کا نشان
بن جائے فتح بحر در وغیرہ وفی التبیین یجوز بالنقع سواء کان الغبار علی ثوبہ او علی ظہر حیوان مرید
نمک شفا مسجد کی دیوار مسجد کا کچا خواہ پکا فرش زمین جس پر شبنم پڑی ہے سخت زمین جس پر مینہ برس کر پانی نکل گیا
دھان فتح معنی مایأتی من ارض رش علیہا الماء وبقی نداہ مگر گل جس کے اندر پانی بھرا اوپر سے بھیگا ہوا کھریا مٹی ملتانی
مٹی اور وہ پیلی مٹی کی خیر ہے جس کے بوسے پیسے بکتے ہیں اُن میں وہی فرق ہے جو گیرو اور سرخ مٹی میں گل سرشو
سر دھونے کی مٹی سفید مائل بزردی خوشبو ہوتی ہے گل شیرازی وطین فارسی کہلاتی ہے گل خوردنی خالص سوندھی
مٹی خوشبو خوش ذائقہ جسے طین خراسانی کہتے ہیں بعض حاملہ عورتیں اور پست طبیعت لوگ اسے کھاتے ہیں طبا
مضر اور شرعاً حرام ہے مگر تیمم جائز جبکہ اور دوائیں ملا کر اسے مغلوب نہ کر دیا ہو خالص سے ہماری یہی مراد ہے
گل پھوڈی مٹی کہ جھنی کے مقابل ہو لس نہیں رکھتی جلد بکھر جاتی ہے کاٹھیاواڑ میں سنگ کی مٹی کہ سونے کی

سَل ہوتی ہے چونے کی بھٹ تنور کا پیٹ دیوار کی لونی ندی کنارے کا گیلا ریتا بالو۔ بھاٹ کا ریتا سراب کہ دور سے پانی نظر
آتا ہے ریگ رواں کہ پانی کی طرح بہتا ہے دیمکیوں کا ملا جس پر لیپ ہوا چڑھا ہو اگرچہ آنچ کھا چکا درختوں کا تنہ جس پر اُپلے نے
مٹی چڑھا دی خشک ہونے پر تیمم کیا جائے سانپ کی بانبی کنکر مٹی ہے کہ متحجر ہو جاتی ہو معدنی چیزوں کی طرح زمین کے
اندر سے نکلتا ہو کھرنجا پکی سڑک جبکہ سنگ سے بنے ہوں اُن چیزوں پر لید گوبر پیشاب وغیرہ نجاست نہ پڑی یا پڑی اور مینہ کا مینہ برسا
کر پاک کر گیا یا دھو کر پاک کر لیے گئے چینی کہ ایک قسم کی نمکین خاک ہے چینی چینی کے برتن جبکہ اُن پر غیر جنس کا روغن نہ ہو۔
گندھک کے برتن پیالے وغیرہ مٹی کے کھلونے جن پر غیر جنس کی رنگت نہ ہو گلیل کے غلّے اگرچہ اُن میں روئی وغیرہ کا
خلط ہو جبکہ مٹی غالب ہو پتھر کی بجری کہ قدرتی پتھر دال کے برابر ہے سمنٹ ایک پتھر ہے پھنکا ہوا ہرونجی دیواروں پر سرخ
رنگت میں کام آتی ہے کھریل کھری اس سے دیوار پر سفید چمکدار چکنی قلعی ہوتی ہے اگرچہ تھوڑا دودھ بھی ملاتے ہیں مگر وہ قلیل
ہے اور اعتبار غالب کا کما تقدم کٹی کہ عمارت کے کام کا چونا ہے کالا چونا یہ بھی کار عمارت میں آتا ہے اور کولا مغلوب
کنکر پکی اینٹ توڑ کر کالا چونا اور کٹی ملاتے ہیں صندلہ کٹی اور سرخی ملا کر قلعی کا سفیدہ جس سے دیوار پر سفیدی ہوتی ہے
معدنی پتھر ہے عربی اسفیداج الجصاصین کہگل کی دیوار لان التبن قلیل مستھلک ہو جس جسّی در و دیوار یا چھت پر
صندلہ یا سمنٹ پھیرا ہو جس در و دیوار پر بالو تر ہو جس پر بادامی لاکھی سرخ سبز زرد دھانی آسمانی کشمشی زنگاری خاکی فاختی
پیازی فیروزی رنگتیں ہوں کہ اگرچہ سرخ میں شنجرف سبز میں مصنوع توتیا آم کی چھال بکائن کے پتے زرد میں کبھی ملتانی
کے سوا ٹیسو کے پھول دھانی میں کبھی سبز گل کے سوا ہی توتیا چھال آسمانی میں کولا مصنوع لاجورد کشمشی میں ببول کی
چھال زنگاری میں سبز توتیا خاکی میں کولا فاختی میں لاجورد پیازی میں پیوڑی فیروزی میں توتیا وغیرہ وغیرہ اشیائے غیر کی
آمیزش ہو مگر بہر صورت اصل گٹی ہے اُسی کا حصہ کثیر و غالب اور اُنکا خلط اُس میں رنگت لانے کیلئے ہوتا ہے کچی قبر کہ وہاں ظن
نجاست نہیں سنگ مرمر سنگ موسیٰ سنگ سپید سنگ سرخ چوکا کھرا سبز سنگ ستارہ سرخی مائل بہت چمکدار ذرّے جسمیں
نمایاں گئو دنتی جس میں گول چمکدار آرا اسکے نگینے بھی بنتے ہیں حجر الیہود مقناطیس سنگ سماق جسکے کھرل مشہور ہیں سان سلی کہ زرد کسوٹی
چقماق ریگ کاکولا کہ پتھر ہے سلیٹ ترکستان کا وہ پتھر کہ لکڑی سا جلتا ہے شام شریف کا وہ پتھر کہ آگ میں ڈالے سے لپٹ
دیتا ہے صقلیہ کا وہ پتھر کہ گرم پانی سے مشتعل ہوتا اور تیل سے بجھتا ہے حجر القتیلہ جس کی بتی بنا کر جلاتے ہیں ان چاروں
پتھروں کا بیان اوپر گزرا بلور معدنی پتھر ہے ولا ینافیہ ما مر من ظنہ انہ من انواع الزجاج المعدنی سنگ یا
اور وہ لاجورد و نہر خرزہ و مہرہ مار کہ معدنی ہوں دریائی توتیا کہ پتھر ہے امین الدولہ نوشتہ کہ توتیا بحری نیز باشد و آن سنگیست
سفید مستدیر شبیہ بسنگریزہ است مخزن الماس یعنی ہیرا لعل نیلم پکھراج یشب گئو میدک چمکدار جواہر سے ہو زرد سرخی مائل

نور تن میں داخل سنگ شجری درخت کی سی جھلک نظر آتی ہے زیور میں جڑا جاتا ہے سنگ سنہرا شاہ بچھراج مگر اُس سے ہلکا یہی جڑائی میں کام آتا ہے بُست دستقل پتھر ہے مانغ مرجان بہر حال قابل تیمم ہے دہنج یعنی دہنۂ فرنگی جسے لوگ دہن فرنگ بولتے ہیں یمنی آہر یعنی اسنیا جزع یعنی مہرہ یمانی مادہ سلیمانی سنہر خاکی سنہری ہرتال۔ نرنج سات قسم ہوتی ہے چار قسمیں علیٰ تُو یہ سے گزریں تکمیل کے لیے ہم نے انھیں اضافہ کیا ورنہ اس طرح اقسام گنی جائیں تو شمار بہت مثلاً گبریت بھی زرد سرخ سیاہ سفید زرد مائل بسبزی مائل بکبودی پچرنگی متعدد اقسام کی ہوتی ہے اور جب علمانے دُرزی کی مٹیا شمار فرمائی تو سِل بٹا چکی کے پاٹ ترستے کے باٹ کہ پتھر کے ہوں کھرل کیوں نہ معدود ہوں **اقول** مگر یہاں ایک دقیقہ ہے جسکا ذکر کتب میں نظر سے نہ گزرا بعض پتھر پیدائشی یا اُن میں دانت پیدا کرنے سے ایک سمت میں ایسے کھردرے ناہموار ہوتے ہیں کہ اُن پر کفِ دست کی ضرب ہتھیلی کی پوری سطح پتھر سے مس نہ کریگی اس صورت میں اگر اکثر کف کو مس نہ ہوا تیمم صحیح نہ ہوگا لہٰذا اقبال و ادبار جسکا ذکر حواشی میں گزرا یعنی ہاتھ جنس ارض پر ملنا آگے لیجانا پیچھے لانا کہ سنّت تھا یہاں فرض ہوگا کہ تمام کف یا کم از کم اکثر کو پتھر سے مس ہو جائے یہی حکم کنکریلی ناہموار زمین وغیرہ میں ملحوظ رہنا لازم ثم **اقول** وہ حکم کہ انشاء اللہ الکریم آگے آتا ہے کہ چہرہ و ہر دو دست کو اکثر کف سے مسح کرنا ضرور ہے یہاں اگر جنس ارض پر خود اکثر کف ہی کا مسح ہوا تو لازم ہوگا کہ یہ اکثر تمام و کمال یا اسکا اکثر حصہ جسپر اکثر کف صادق آئے چہرہ و ہر دو دست سے مس کیے ورنہ اگر اکثر دست مسح کیا اور وہ اُس حصے سے ملکر اکثر کف ہے جسنے جنس ارض سے مس کیا تھا تو تیمم نہ ہوگا ثم **اقول** وہ جو گزرا کہ کفِ دست کیلیے جنس ارض پر ضرب ہی بس ہے انھیں دوبارہ مسح نہ کرے اُس حالت میں ہے کہ پوری کفِ دست کا جنس ارض سے مس ہو گیا ہو ورنہ اگر اکثر کا مس ہوا اور ماسوا اکثر سے چہرہ و ہر دو دست کو مسح کیا تو یہ مسح اُنکے لیے کافی سہی خود کفِ دست کے جو بعض حصے باقی رہ گئے استیعاب نہ ہوا تیمم نہ ہوا لہٰذا اس صورت میں لازم ہے کہ ہتھیلیوں پر بھی ہاتھ پھیرے وھذا کلہ واضح انشاء اللہ تعالٰی فاحفظ تحفظ واللہ تعالٰی اعلم ابرک جھبی حسب تصحیح اہل فن پتھر ہے تو ضرور کہ اُس سے بھی تیمم جائز ہو انوار الاسرار میں ہے حجر الطلق حجر براق مؤلف من ورق الخ جامع ابن بیطار میں محمد بن عبدون سے ہے (طلق) حجر براق یتحلل اذا دق الی طاقات صغار دقاق اُسیمیں دیسقوریدس سے ہے الطلق حجر یکون بقبرس شبیہ بالشب الیمانی یتشظی و تتغشی شظایاہ فیعفا ویلقی ذلک العفن فی النار ویلتہب ویخرج وھو منعقد الا انہ لایحترق ونذکرۃ الطاکی میں ہے ھو ناشئ خالطا اجزاء ارضیۃ تغلب علیہا الیبس فتلبد طبقات انعقد بالبرد مخزن میں ہے ماہیت آن جسمے معدنی ست متکون از زیبق خالص کبریت قلیلے غالب بان ارضیت ہیں گفتہ اند و صنف میباشد یکی صفائکی ورق ورق میگردد دوم مانند سنگ جص بلکہ سنگ گچ اسکی ایک قسم ہے جامع میں زکریا رازی کی کتاب علل المعادن سے ہے الطلق جنسان جنس یکون متصفحا یتکون من حجارۃ الجص ویکون فی جزیرۃ قبرس اُسیمیں غافقی سے ہے ھذا الجنس ھو الجبسین وھو الطلق الاندلسی اُسیمیں اسحق بن عمران سے ہے الجبسین ھو الجص ھو

الجبسین ھو حجر رخو براق یبیض فی الحر متدرج بینھا وھو من الابدال الحجریۃ الارضیۃ بلا نزاع کی لے کہا گچ حقیقۃً بھی ابرک ہو کر
تمام ہوا (جبسین) ہو الجص فی تحفۃ الحبیب ملتقی الموحدین وقیل انہ زیت غلیظ الاجزاء الترابیۃ فتحجر اور گچ سے جواز تیمم کتب متون
وشروح وفتاوے میں منصوص اور خود محرر مذہب رضی اللہ تعالٰی عنہ نے اس پر نص فرمایا تو ابرک سے بھی جواز لازم واللہ تعالٰی اعلم وعلمہ جل مجدہ اتم
واحکم **مقام سوم** وہ بعض اشیاء جن سے ہمارے ائمہ رضی اللہ تعالٰی عنہم کے نزدیک تیمم صحیح نہیں۔ ظاہر ہے کہ اشیائے معدودہ
کہ جنس ارض بھی ان کے سوا دنیا کی تمام چیزیں ہمارے ائمہ کے اجماع سے ناقابل تیمم ہیں تو ان کا شمار نامقدور مگر ہم یہاں ستاون
انکا ذکر کریں جن پر کتب میں نص اس وقت پیش نظر عام ازیں کہ اُن میں کوئی محلِ خفا ہو یا نہ ہو جیسے علماء نے نص فرمایا ہے کہ
گھاس لکڑی مہندی برف سے تیمم باطل ہے اس پر بعض عوام کہیں گے علماء نے ایسی چیزیں کیوں گنائیں ان سے تیمم نہ ہوسکنا
ہر شخص جانتا ہے یہ انکی غلط فہمی ہے ہر شخص اگر جانتا بھی ہے تو یوں ہے کہ علمائے کرام افادہ فرماگئے ورنہ کیا اپنے گھر سے جان لیتا **اقول**
بلکہ یہ اب تمہارے لیے ظاہر ہیں ورنہ ان میں وہ خفا ہے کہ بعض ائمہ مجتہدین پر انکا ناقابل ہونا ظاہر نہ ہوا مقدمہ عشماویہ اور اُسکی
شرح لاحمد بن ترکی المالکی میں ہے (فرائضہ اربعۃ) رابعھا (الصعید الطاھر وھو کل ما صعد علی وجہ الارض)
ای من جنسھا من ثلج او خضخاض او معدن غیر نقد وجوھر الا ان لا یجد غیرھا حاشیہ یوسف سفطی مالکی
میں ہے قولہ من ثلج ومثلہ الماء الجامد والجلید وکذا یتیمم علی الملح ولو کان مصنوعا من حلفاء او من
اراک وفی المعتمد انہ یجوز التیمم علی الخشب وفی علی الزرع وعلی الحشیش بشروط ثلثۃ اذا لم یجد غیر ذلک وضاق
الوقت ولم یمکن قلعہ فمن کان علی شجرۃ او مرکب لم یجد ماء ولا ترابا فیتیمم علی الخشب ھذا ھو المعتمد پھر
مزیدات لکھیں اور ان میں غالباً محلِ خفا و شبہہ و افادہ تازہ کا لحاظ رکھیں وباللہ التوفیق **منصوصات** جما ہوا پانی جیسے
کُل کا برف اگرچہ سل کی سل ہو تبیین فتح بحر مجمع الانہر ہندیہ کپڑا ہم خانیہ درخت تحفہ بدائع ایضاح ہندیہ
فتح حلیہ بحر گھاس اربعتہ اول والحلیۃ لکڑی بدائع حلیہ ہندیہ کھورا سراجیہ نباتات میوے غنیہ مہندی
ظہیریہ خزانہ خزانۃ الفتاوی حلیہ وشمہ الاولان گیہوں محیط جواہر اخلاطی منیہ کافی خلاصہ ظہیریہ
خزانہ جو الاولان والخلاصہ ہر قسم کا غلہ الثلثۃ الاول آٹا الثلثۃ الاخیرۃ خزانۃ الفتاوی حلیہ جوہرہ
بحر ستو خزانۃ الفتاوی حلیہ ظہیریہ خزانہ جواقسام طعام منیہ سونا چاندی ویاقتیان لوہا خانیہ ظہیریہ
خزانہ کافی منیہ تحفہ بدائع زاد الفقہاء جلابی برجندی خزانۃ الفتاوی جامع الرموز حلیہ ایضاح ہندیہ
رانگ سیسا الخمسۃ الاول خلاصہ سراجیہ اخلاطی مسکین تانبا بدائع خانیہ ظہیریہ خلاصہ خزانہ غنیہ
ہندیہ حلیہ صفر کہ معدنی زرد تانبا پیتل کے مشابہ ہے آنچ سے سیاہ نہیں پڑتا السبعۃ الاول تحفہ ایضاح معادن

فتح بحر تنویر اس سے یہی سات جسم منطبع بالنار مراد ہیں جنکو اجساد سبعہ یا منطرقات، ہفت فلزات، سات دھاتیں کہتے ہیں ان میں جو بھی کہ گزرے صفر تانبہ ہی میں داخل ہوا اور ساتواں خبہہ معدنی جیسے خارصینی اور روح توتیا یا روسے توتیا کہتے ہیں یعنی جست۔ موتی خانیہ خلاصہ ظہیریہ خزانہ فتح خزانۃ الفتاوی جامع الرموز اگرچہ غبار سے پسے ہوئے ہوں محیط سرخسی بدائع مجمع الانہر درر خادمی ہندیہ **اقول** وما فی الشلبیۃ عن الدرایۃ لایجوز باللؤلؤ المدقوق فلیس بتقیید بل تنصیص بالاخفی لان ماکان من اجزاء الارض یجیزہ محمد ان کان مدقوقا والا فلا فافاد ان ھذا لایفیدہ الدق لما قال بعدہ لانہ یتولد من الحیوان ولیس من اجزاء الارض مرجان فتح منح درر خادمی یعنی چھوٹے موتی کہ انکو بھی مرجان کہتے ہیں مقدسی ش سنگ بحر نمک کہ پانی سے بنا ہو و یاگی مشک عنبر کافور ظہیریہ خزانہ ہندیہ خزانۃ الفتاوی حلیہ زعفران مشک کہ ایک قسم خوشبو ہے الاولان زاج کسیس پھٹکری کے سوا اور جنس ہو کسیس کہ زرد ہو اور سپید اکسیس سبز اور سیاہ کسیس اسی کے اقسام ہیں مرداسنگ مصنوع الاخیران جامع الرموز پارا درایہ شلبیہ مصنوع شیشہ کہ ریتے میں دوسری چیز ملاکر بناتے ہیں جیسے بھی محیط تبیین فتح بحر مجمع الانہر شرح تقدم کلھا الکہ یعنی لکڑی وغیرہ غیر جنس ارض کی جسکی تحقیق گزری نمک نار زمین جسکا نمک پانی سے بنا ہو۔ وستاتی الثلثۃ ان شاء عزوجل نمک نار جسکا نمک مٹی سے ہو مگر اسکے پانی میں ڈوبی ہوئی ہو ذکرہ الاسبیجابی فی شرحہ یجوز التیمم بالسبخۃ منیۃ بناء علی الغالب وھو عدم الغرق بالنزغنیہ ظروف گلی کا وہ رخ جس پر رانگ وغیرہ غیر جنس کی قلعی ہو جس پر غیر جنس کی رنگت ہو روغنی ظروف وقد تقدمت وہ ٹھیکری جس میں دوائیں ڈالکر پکائی ہوں۔ وسیاتی ان شاء اللہ تعالٰی مفصلا مٹی جس میں راکھ اور جس میں آٹا برابر یا زائد ملے ہوں جوھرہ نیرہ کیچڑ جس پر پانی غالب ہو ناپاک زمین اگرچہ خشک ہونے سے اثر نجاست زائل ہوکر نماز کے لیے پاک مانی گئی ہو غبار کہ ناپاک زمین سے اٹھا غبار کہ تر چیز ناپاک پر گرا اگرچہ پھر خشک ہوگیا غبار کہ خشک چیز ناپاک پر گرا اور اسکو تری پہنچی درزی کی ٹپیا نگین قبرستان کی مٹی جہاں نجاست کا ظن ہو وقد تقدم کلھا فی المقابلات **مزیدات** زمین یا پہاڑ جس پر دھوپ آگئی ہے جس پر برف جما ہوا ہے جسکا برف پگھل کر بہ رہا ہے جس پر مینہ برس رہا ہو جس پر مینہ برس کر کھل گیا مگر پانی جاری ہے پکا فرش یا دیوار جس پر کائی جمی ہو یا ور چیخانے کی دیوار جس پر دھرتا چڑھا ہے وہ زمین جس پر کسم کی لٹھی پھری ہے مٹی کا چراغ جس پر کالونس چڑھی ہے گل حکمت کہ مرکب نسخہ ہو اور غیر جنس ارض کا حصہ زیادہ ہے رامپوری چینی کہ مٹی پر مسالا ہو ہاں جس سمت چینی نہ چڑھی ہو اسطرف روا ہے تام چینی کہ ٹین یا اور مسالا ہو وہ بھی چینی یا مٹی کہ کھلو جنس غیر جنس کا روغن ہو وہ نورہ اور گل خوردنی اور غلیل کے غلے جن میں غیر جنس مقدار میں کم نہیں پارے کا کشتہ یا پارے کا کشتہ سونے چاندی رانگ کسی دھات کا کشتہ شبہ مصنوع یعنی

توتیق۔ یہ معدنی نہیں تانبا اور جست ملا کر بناتے ہیں اسے صُفر سمجھنا غلط ہے۔ کانسا۔ ہفت جوش ساتوں دھات کا مجموعہ
حضرت علی جرمن سلور لکڑی وغیرہ کسی غیر جنس ارض کا کوئلہ شورہ نوشادر سہاگا پھٹکری زاج اخضر ہندی یعنی نیلا تھوتھا
بورہ ارمنی کہربا جس کی تسبیح ہوتی ہے یہ پتھر نہیں گوند ہے تذکرہ ابن سینا صمغ کالسندروس۔ الغافقی رطوبۃ تقطر
من ورق الدوم نقلہما ابن البیطار۔ الظاہر انہ صمغ الجوز او صمغ شجرۃ غیرہ انوار الاسرار سفیدہ کاشغری
کہ قلعی کا سپیدہ ہے یعنی رانگ اور جست سے بنتا اور دکھتی آنکھ میں بھرا جاتا ہے کاجل کہ پارا جاتا ہے طباشیر بانس کی رطوبت
کہ جم جاتی ہے سیندور رانگ اور سفیدہ سے بنتا ہے شنجرف مصری شنجرف شامی شنجرف مہوسان سب مصنوع چیزیں ہیں پارے
اور گندھک سے مختلف ترکیبوں پر بناتے ہیں ہر ترکیب میں پارا غالب ہے شنجرف ہندی اس میں دونوں مساوی بتائے
جاتے ہیں بہرحال جنس ارض سے نہیں شنجرف رمانی یہ سیماب ہے جس سوختہ سے بنتی ہے اسکے دونوں جز غیر جنس ہیں اس لئے
نسخے انوار الاسرار و جامع ابن بیطار و تذکرہ و تحفہ و مخزن وغیرہا میں ہیں اور معدنی کبریت احمر کی طرح عنقا قالہ فی التذکرۃ
رہی شنجرف رومی جس میں پارا بارہ جز گندھک آٹھ ہرتال پانچ ہے اس میں اگرچہ جنس ارض غالب ہے مگر باہم طبخ سے امتزاج شدید
ہو کر سخت محل نظر ہے جسکا بیان مقام چہارم ذکر خلط میں آتا ہے ان شاء اللہ تعالٰی لہذا اسکا بھی ممنوعات ہی میں شمار رکھا
واللہ تعالٰی اعلم باحکامہ لوبان۔ اگر۔ موتی کا نمک۔ سجی کہ ایک گھاس کا کھار ہے لیموں کا ست نباتات کے اڑائے ہوئے
جوہر جلا کر نکالے ہوئے نمک کانچ سیپ گھونگھا سنکھ۔ خرمہرہ سیپ کا چونا اور اسکا کھانا بھی حرام وہ لاجورد و توتیا
و مہرہ مار کہ مصنوع ہوں اور اکثر مصنوع ہی ملتے ہیں سنکھیا مشہور زہر یہ بھی پتھر نہیں عدّہ فی التذکرۃ من المولدات التی
لو تکلل صورہا بعض نے کہا چاندی کا دھواں ہے قالہ فی المخزن وغیرہ وہ پتھر کہ پہاڑی بکری۔ بندر ساہی کے سر و
جوف میں بنتے ہیں سنگ ماہی پتھر چیٹے کے سر میں کہ ایک مچھلی ہے گئو رو چن گائے کے بدن میں مار مہرہ سانپ کے سر میں
جیسے من کہتے ہیں سنگ قمر جبال مغرب میں چٹانوں پر اوس گر کر جم جاتی ہے تیرہ رنگ جب چودھویں کا چاند چمکتا ہے خوب
سفید براق ہو جاتی ہے اُسپر بھی تیمم جائز نہیں اور جس چٹان پر وہ جمی ہوئی ہو اُسپر بھی نہیں سنگ گردہ سنگ مثانہ یہ دونوں
آدمی کے بدن میں بنتے ہیں والعیاذ باللہ تعالٰی سنگ بصری پتھر نہیں بلکہ سیسے کا دھواں ہے سنگ راسخ جلا ہوا تانبا
سنگ سبوبہ یہ ایک قسم کے بیج ہیں سختی کے سبب سنگ کہلاتے ہیں۔ یہ تین سو گیارہ چیزوں کا بیان ہے ۱۸۱ سے تیمم
جائز جنہیں ۷۴ منصوص اور ۱۰۷ زیادات فقیر اور ۱۳۰ سے ناجائز جن میں ۵۸ منصوص اور ۷۲ زیادات فقیر ایسا جلیل
بیان اس تحریر کے غیر میں نہ ملیگا بلکہ زیادات درکنار اتنے منصوصات کا استخراج بھی سہل نہ ہو سکے گا وللہ الحمد اولاً
و آخراً۔ و بہ التوفیق باطناً و ظاہراً۔ و صلی اللہ تعالٰی وسلم علی حبیبہ و آلہ و صحبہ متوافراً متکاثراً۔ آمین

**مقام چہارم** ذکربعض خلافیات مع ترجیحات وتوفیقات تتمیماللافادات **ارض ندیہ** یعنی تر زمین۔ بدائع و خانیہ وخلاصہ وبزازیہ وخزانۃ المفتین وتوالجیہ ودرایہ وحلبیہ وجوہرہ وغنیہ وہندیہ میں اُس سے جوازکی تصریح ہے وذکرہ ابن الشلبی عن الکاکی عن الولوالجی عن الامام رضی اللہ تعالٰی عنہ **اقول** [٢٩٣] وانما خصہ بالذکر لتصویرہ بما اذالم یتعلق بیدہ شیئ فیأتی فیہ خلاف الامام الثالث ایضاکالثانی رضی اللہ تعالٰی عنہم جمیعاووقع فی شرح النقایۃ للبرجندی یجوز بالارض الندیۃ من غیرطین وھذا عند ابی حنیفۃ وعندھما لایجوزاھ **اقول** [٢٩٤] اولا بنی علی الضعیف من عدم الجواز بالطین ویأتی وثانیا [٢٩٥] لاوجہ لخلاف محمد مطلقافقد قال ملک العلماء فی البدائع لوتیمم بہ اجزأہ عند ابی حنیفۃ ومحمد لان الطین من اجزاء الارض ومافیہ من الماء مستھلک وھو یلتزق بالید فان خاف ذھاب الوقت تیمم وصلی عندھما وعلی قیاس قول ابی یوسف یصلی بغیر تیمم بالایماء ثم یعید اذاقدرعلی الماء اوالتراب کالمحبوس فی المخرج اذالم یجد ماء ولاترابا نظیفا اھ نعم عنہ روایۃ اخری قال فی الحلیۃ بعد نقل مافی البدائع ماذکرہ عن محمد من جوازالتیمم بالطین احدی الروایتین عنہ کماھوظاھرالخلاصۃ وقدصرح فی النھایۃ بان فی احدی الروایتین عن محمد لایجوزالتیمم بالطین اھ **اقول** [٢٩٦] عبارۃ الخلاصۃ عن نص الامام محمد نفسہ فی المبسوط ھکذا وفی الاصل قال ابوحنیفۃ ومحمد یجوزالتیمم بجمیع ماکان من جنس الارض ومن اجزائھا نحوالتراب والرمل والنورۃ (وعداشیاء الی ان قال) وقال ابویوسف لایجوزالابالتراب ثم عندنا لافرق فی الحجرعلیہ غبارأولم یکن مغسولا اوغیرمغسول مدقوقا اوغیرمدقوق وقال محمد ان کان الحجرمدقوقا وعلیہ غبارجازالتیمم والافلا۔ وان تیمم بارض قدرش علیہاالماء وبقی علیہاندوۃ جازولوکان فی طین طاھر لایتیمم بل یلطخ بعض ثیابہ اوجسدہ ویترکہ حتی یجف ثم یتیمم بہ ومع ھذالوتیمم بالطین فھوعلی الخلاف وقال الکرخی یجوزالتیمم بالطین ولوتیمم بالحجرالاملس اوالمغسول یجوزعند ابی حنیفۃ وعند ابی یوسف لایجوز وعن محمد روایتان فی روایۃ یجوزان کان علیہ غبار وفی روایۃ یجوزمطلقاوفی الآجر یجوزعند ابی حنیفۃ وعن محمد روایتان وقول ابی یوسف متردد والخزف الجدید علی الاختلاف الااذااستعمل فیہ شیئ من الادویۃ فحینئذ لایجوز ولوتیمم بارض نُدِّیت علی الاختلاف الذی ذکرنافی الخزف وعلی ھذاالخلاف التیمم بالطین اھ فقد ذکرنص محمد فی ظاھرالروایۃ جوازالتیمم بکل ماکان من جنس الارض واجزائھا وانہ مع الامام فیہ وان الخلاف لابی یوسف ثم اشاربمسألۃ الحجرالذی ھو

ان محمدا يشترط الالتزاق باليد ثم احال التيمم بالطين على الخلاف المذكور فنص على الجواز عند الطرفين لانه من جنس الارض واجزائها قطعا ولا شك انه يلتزق باليد فكان كلامه ككلام ملك العلماء سواء بسواء ثم افاد بمسألتى الحجر المغسول والاجر ان محمدا فى رواية عنه يوافق الامام فى عدم اشتراط التزاق شیئ باليد ثم احال مسألة الخزف على الاختلاف والظاهر ان المراد به الاختلاف المذكور فى الاجر لذكره عقيبه و لاشتراك العلة فيهما انه لا ينفصل منهما شیئ يلتزق باليد فافاد ان عن محمد فى الخزف روايتين فى رواية يجوز مطلقا وفاقا للامام الاعظم وفى اخرى لا الا اذا كان مدقوقا وعليه غبار كما ذكر فى الحجر وهى الرواية المشهورة عنه ثم انه احال مسألتى الارض الندية والطين على الاختلاف المذكور فى الخزف فقد يؤخذ منه ان عنه فيهما ايضا روايتين هذا معنى قول الحلية كما هو ظاهر الخلاصة (۲۹۴۹) **اقول** لكن الروايتين انما هما الجواز مطلقا والجواز بشرط الالتزاق واما عدم الجواز بالطين مطلقا فرواية عن محمد كما ذكر عن النهاية فليس ظاهر الخلاصة ولا متوهما منها ثم لا شك ان الطين يلتزق منه شیئ باليد كما افاده ملك العلماء فتتفق الروايتان على الجواز ولا يبقى محل لاستدراكه على البدائع بالخلاصة لعدم دلالتها على رواية اخرى ولا بالنهاية اذ لا ملتفت الى النوادر مع الظواهر وانما كان قصاراه ان يقول ما ذكره عن محمد هو مذهبه ويروى عنه خلافه على ما فى النهاية اذا عرفت هذا (۲۹۵۰) وقد استقر عرش التحقيق على ان الروايات الظاهرة عن محمد متفقة على جواز التيمم بالطين فقول البرجندى عندهما لا يجوز ليس كما ينبغى۔ هذا ثم قال فى الحلية تيمم بارض قد رش عليها الماء وبقى لها نداوة جاز كذا فى الفتاوى الخانية وغيرها وفى خزانة الفتاوى لو تيمم بالثرى ان كان الى الجفاف اقرب جاز وان كان الى البلل اقرب لا يجوز اھ (۲۹۵۱) **اقول** نفس البلل لا يمنع التيمم كما علمت من تظافر المعتمدات عليه فكيف ما يقرب منه فيجب حمل الجواز فيه على معنى الحل اى ان كان اقرب الى البلل بحيث يلطخ الوجه لا يحل لما فيه من المثلة كما سياتى

۳۰ **طين يعنى كيچڑ** بدائع وخلاصہ وبزازیہ وایضاح کرمانی ومعراج الدرایہ وشلبیہ وسراجیہ وولوالجیہ ومنتقی وبحر ونہر وہندیہ میں اس سے جوازِ تیمم کی تصریح ہو وقد تقدم عبارات البدائع والخلاصة ومثل الخلاصة فى البزازية وعن البدائع نقل فى الهندية ولفظ ابن الشلبى عن الكاكى عن الكرمانى ما ذكر فى الاصل انه يلطخ الثوب بالطين ويتيمم بعد الجفاف اذا كان فى طين ردغة هو قوله اما عند ابى حنيفة يجوز التيمم بالطين الرطب اذا لم يعلق منه شیئ اھ (۲۹۵۲) **اقول** اى وان لم يعلق منه شیئ كما سياتى فى عبارة الامام الاجل الكرخى فيكون تصريحا بالخفى لاجل خلاف محمد ليدل على الظاهر بالاولى او الجواز بمعنى الحل

فيتعلق بما اذا لم يعلق حذرا عن المثلة وفي السراجية لو تيمم بالطين يجوز ام وزعم البرجندی ان فی
الخلاصة لا يجوز التيمم بالطين بل يلطخ بعض ثيابه الخ اقول قدمنا نص الخلاصة وليس فيه لا يجوز
بل لا يتيمم وقد قال متصلا به ومع هذا لو تيمم بالطين فهو على الخلاف اي يجوز عند الطرفين خلافا
لابي يوسف وقال في اواخر الكلام وعلى هذا الخلاف التيمم بالطين فمن العجب نسبة عدم الجواز اليه
یوہیں خانیہ وخلاصہ میں امام کرخی اور خانیہ میں امام شمس الائمہ حلوانی سے اسکا جواز نقل کیا مگر امام مجندی عدم جواز کے
قائل ہیں جوہرہ نیرہ میں ہے لو لم یجد الا الطین یلطخ به طرف ثوبه او غیره حتی یجف ثم یتیمم به وان لم
یمکنه قال فی المجتبی لا یصلی ما لم یجد الماء او التراب الیابس وفی الکرخی یجوز بالطین الرطب ان لم یعلق
بیدیه والصحیح جواز التیمم بالطین عند ابی حنیفة وزفر محیط سے منقول ہوا کہ بالاتفاق ناجائز ہے
خانیہ میں ہے فی المحیط لا یجوز التیمم بالطین عند الکل لان التراب لا یصیر طینا ما لم یصر مغلوبا
بالماء اور تحقیق وتوفیق وہ ہے جو محیط سرخسی ومحیط رضوی وحلیہ وبحر الرائق ودرمختار وعالمگیریہ وفتح اللہ المعین وغیرہا میں
افادہ فرمائی کہ جس کیچڑ میں پانی غالب ہو اُس سے تیمم جائز نہیں اور مٹی غالب ہے تو جائز حلیہ میں ہے قال رضی الدین
فی محیطه الصحیح ان الطین جنس الارض الا اذا صار مغلوبا بالماء فلا یجوز ہندیہ میں ہے وان صار الطین
مغلوبا بالماء فلا یجوز به التیمم کذا فی محیط السرخسی ملائی وازہری میں ہے وطین غیر مغلوب بماء
بحر میں ہے عند ابی حنیفة یتیمم بالطین وهو الصحیح الا اذا صار مغلوبا بالماء فلا یجوز التیمم به
کذا فی المحیط البتہ بلا ضرورت اُس سے تیمم ناجائز یعنی مکروہ وممنوع وگناہ ہے کہ مونھ کیچڑ سے سانا صورت بگاڑنا ہے
اور صورت بگاڑنا مُثلہ اور مُثلہ حرام ہے یہانتک کہ جہاد میں حربی کافروں کو بھی مُثلہ کرنا صحیح حدیث میں منع فرمایا جنکے
قتل کا حکم فرمایا اُنکے بھی مُثلہ کی اجازت نہ دی افسوس ان مسلمانوں پر کہ باہم کھیل میں ایک دوسرے کے مونھ پر کیچڑ
تھوپتے ہیں یا ہنسی سے کسی کے سوتے میں اُسکے مونھ پر سیاہی لگاتے ہیں یہ سب حرام ہے اور اس سے پرہیز فرض
خلاصہ وخانیہ وبدائع وغیرہا میں کیچڑ سے تیمم کی ممانعت فرمائی اور اُسکی یہ ترکیب بتائی کہ اپنے بدن یا کپڑے کے حصے
خواہ کسی اور چیز پر کیچڑ کا لیس کرلے جب وہ خشک ہوجائے اُس سے تیمم کرے اور یہ نفیس ترکیب خود محرر المذہب
سیدنا امام محمد رحمہ اللہ تعالٰی نے کتاب الاصل میں ارشاد فرمائی اُسکا منشا یہی تقبیح صورت سے بچانا ہے نہ یہ کہ کیچڑ سے تیمم درست
ہی نہیں۔ اقول وبه ظهر ما فی ظاهر کلام الایضاح حیث جعل الارشاد الی هذا الصنیع قول محمد
خاصة وقابله بقوله اما عند ابی حنیفة فیجوز الخ والحق انه صنیع سنی مطلوب عند الامام ایضا قطعا

ولیس ارشاد محمد الیہ لابطالہ التیمم بالطین وَاقرب تاویل لہ ما **اقول** ٢٩٥٥ یرید از ایجاب ھذا الصنیع مطلقا سواء علق بیدہ شیئ اولا قول محمد خاصۃ لانہ ان علق لطخ وان لم یعلق لم یجز التیمم عند اما الامام فلا یوجبہ اذا لم یعلق بیدہ شیئ و لہذا تصریح فرماتے ہیں کہ یہ ترکیب اُسوقت ہے کہ ابھی نماز کے وقت میں اتنی وسعت ہو اور اگر دیکھے کہ ایسا کریگا تو اُسکے خشک ہونے تک نماز کا وقت جاتا رہیگا تو لازم ہے کہ یونہی کیچڑ سے تیمم کرکے نماز پڑھ لے وقت نہ جانے دے **اقول** مگر اب لازم ہوگا کہ دونوں ہتھیلیاں باہم خوب ملے رگڑے کہ جہاں تک ممکن ہو کیچڑ چھوٹ جائے اور جو حصہ رہے خشکی پر آجائے کہ جب غبار وزمین خشک پر ہاتھ مار کر جھاڑنا اور اثر خاک سے صاف کردینا سنت ہوا تو یہاں وجوب چاہیے نیز تصریح فرماتے ہیں کہ اگر کسی نے ایسا نہ کیا اور کیچڑ ہی سے تیمم کرلیا برا کیا مگر تیمم ہوگیا خلاصہ گزرا مع ھذا لو تیمم بالطین فھو علی الخلاف ام ای صح عند الامام والثالث خلافا للثانی رضی اللہ تعالٰی عنہم وجیز کردری میں ہے لا بالطین بل یلطخ جسدہ بہ فاذا جف تیمم ومع ھذا لو تیمم بہ فعلی ھذا الخلاف ولوالجیہ پھر بحر پھر منحۃ الخالق میں ہے عند ابی حنیفۃ ان خاف ذھاب الوقت تیمم بالطین لان التیمم بالطین عندہ جائز لانہ من اجزاء الارض الا انہ لا یتیمم قبل خوف ذھاب الوقت کیلا یتلطخ بوجہہ فیصیر بمعنی المثلۃ بدائع وہندیہ میں ہے لو کان فی طین وردغۃ لا یجد ماء ولا صعیدا ولیس فی ثوبہ وسرجہ غبار یلطخ ثوبہ او بعض جسدہ بالطین فاذا جف یتیمم بہ ولا ینبغی ان یتیمم مالم یخف ذھاب الوقت لان فیہ تلطخ الوجہ من غیر ضرورۃ فیصیر بمعنی المثلۃ وان تیمم بہ اجزأہ عند ابی حنیفۃ ومحمد رضی اللہ تعالٰی عنہما الی اخر ماقد منا فتاوٰی امام قاضیخان میں ہے ذکر شمس الائمۃ الحلوانی رحمہ اللہ تعالٰی انہ لا ینبغی ان یتیمم بالطین لان فیہ تلطخ الوجہ ولو فعل جاز **اقول** ٢٩٥٧ انھیں عبارات سے ظاہر ہوا کہ بحال گنجائش وقت اس ترکیب پر عمل صرف مستحب نہیں بلکہ واجب ہے کہ جب وہ معنی مثلہ میں ہے اور مثلہ حرام قطعی تو جو اُسکے معنی میں ہے لااقل مکروہ تحریمی و بہ ظھر ضعف ماوقع فی الحلیۃ حیث قال وعلی ھذا لا یلزم المسافر ماذکر بل یستحب لہ ذلک ولفظ البدائع (فذکر ما نقلنا عنہا) وکانہ یستشھد بقولہ لا ینبغی ان یتیمم ومثلہ قول شمس الائمۃ **اقول** ٢٩٥٨ ان کان لھذا میل الی عدم الوجوب فقول الخانیۃ والخلاصۃ والبزازیۃ والولوالجیۃ للمتبدیل وشمس الائمۃ ایضا علی روایۃ المنیۃ لا یتیمم بالطین ظاھر فی الوجوب فان استویا وجب الرجوع الی الدلیل وھو قاض بالوجوب کما علمت لاجرم ان صرح فی المنیۃ وغیرہا بلفظۃ لا یجوز کما استمع وقال العلامۃ الخیر الرملی کما فی المنحۃ لما کان فی معنی المثلۃ وجب تاخیر فعلہ الی ذلک الوقت لئلا یباشر

ماهو فی معنی المثلة لغیر ضرورة ام اقول[٢٩٥٩] لکن یعکر علیه ان لو وجب لاوجب عدم التیمم به الا بعد الجفاف وان خرج الوقت کما هو قول الامام ابی یوسف فان المنع الشرعی ایضا مثبت للعجز عن استعمال الماء کما قدمنا فی مسألة الحباب ومسألة الهبة ومسألة المشترك بین ناس علی انه فاسد کما ینبغی ان یثبت العجز عن استعمال هذا التراب و اقول[٢٩٦٠] فی الجواب بتوفیق الوهاب حفظ الوقت فریضة واتیان الفریضة اهم من ترك المکروه تحریما فلا یجعل عجزا عن التراب اذ لا بدل له بخلاف الماء فان له خلفا وهو التراب والله تعالٰی اعلم بالصواب بالجملہ مسئلہ بحمد اللہ تعالٰی واضح ہوا اور کیچڑ سے منع کا یہی منشا ہے تقریر کیا اور اسی سے عبارات میں توفیق و باللہ التوفیق اقول[٢٩٦١] لکنها مزلة زلت فیها اقلام اعلام من حمل الجواز علی معنی الصحة دون الحل فاعزها ما قدمت عن البرجندی حیث عزا الی الخلاصة ما عزاه لها بما یصرح به فی نفس السطر وبعده بعدة اسطر ومنها ما قدمنا عن الایضاح ان لم یؤول بما فتح علی الفتاح و منها قال فی المنیة لا یجوز التیمم بالطین قال شمس الائمة الحلوانی رحمه الله تعالٰی لا یتیمم بالطین وان فعل یجوز اھ هذا ما فی نسختنا المتن وعلیها شرح فی الغنیة ووقع فی نسخة شرحها فی الحلیة قال شمس الائمة لا یجوز التیمم بالطین وان فعل یجوز اھ قال فی الحلیة الجواز به قال الکرخی وعلیه مشی شمس الائمة الحلوانی الا انه قال لا ینبغی ان یتیمم به لان فیه تلطیخ الوجه ولو فعل جاز ذکر عنه بهذا اللفظ قاضیخان فی فتاواه لا باللفظ الذی حکاه المصنف عنه فان ظاهره التناقض اھ اقول[٢٩٦٢] ولی من سمع هذا لا یتبادر ذهنه الا الی ان لا یجوز بمعنی لا یحل ویجوز بمعنی یصح والظاهر هو المتبادر غیر ان الشارح العلامة لا یسلم عدم الحل ایضا کما تقدم فلم یستقم له هذا المعنی الواضح ومنها قال فی البحر وقید الجواز بالطین الولوالجی فی فتاواه وصاحب المبتغی بان یخاف خروج الوقت اما قبله فلا کیلا یتلطخ وجهه فیصیر بمعنی المثلة من غیر ضرورة وهو قید حسن ینبغی حفظه اھ اقول[٢٩٦٣] فانظر الی التعلیل هل یرشد الی عدم الجواز بمعنی الحل ام بمعنی الصحة فاندفع ولله الحمد ما رد به علیه اخوه المدقق فی النهر والعلامة الرملی فی حاشیة البحر وتبعهما ش فی المنحة فاهمین انه یقول قید به الولوالجی صحة التیمم بالطین فلو تیمم به قبل ذهاب الوقت لم یصح ولعل هذا شیئ لم یخطر ببال المحقق البحر ولا اراده ولا فی عبارته ما یعینه او افاده نعم[٢٩٦٤] فی عبارته ما یوهم ظاهره انه حمل حکم تلطیخ الثوب علی عدم الجواز به قبل الجفاف حیث قابله بقول الامام بالجواز اذ قال اذا لم یجد الا الطین یلطخ به ثوبه فاذا جف تیمم به وقیل عند ابی حنیفة

یتیمم بالطین وھو الصحیح لان الواجب عندہ وضع الید علی الارض لا استعمال جزء منہ والطین من جنس الارض الا اذا صار مغلوبا بالماء فلا یجوز التیمم بہ کذا فی المحیط اھ وھو لیس اول من ذھب وھلۃ الی ھذا فقد مرّ ماذکر فی تعلیل قول الامام یوھم ان الطین لا یعلق منہ شیئ بالید اوان ھذا ھو الغالب فیہ وھو عکس ماسلکہ فی البدائع والصواب مع ملک العلماء واللہ تعالٰی اعلم۔ **(۲۰) زمین وخاک سوختہ** ان میں عبارات دو طور پر آئیں اوّل بلا قید جائز ہے مختارات النوازل حلیہ ط یہی اصح ہے فتح ظہیریہ ہندیہ مبتغی حلیہ اسی پر فتوٰی ہے جواہر الاخلاطی غیاثیہ نصاب حلیہ دوم اگر راکھ پر خاک غالب ہو جائز ہے ورنہ نہیں خانیہ بحر در خادمی مراقی بل جمع بینھما فقال یجوز بالارض المحترقۃ والطین المحرق الذی لیس بہ سرقین قلیلہ والارض المحترقۃ ان لم یغلب علیہا الرماد [۲۹۶۶] **اقول** تحقیق یہ ہے کہ مسئلہ فی نفسہا مطلق بلا قید ہے کہ زمین وخاک جلکر راکھ نہیں ہوسکتیں ہاں زمین پر کھیتی یا گھاس وغیرہ اور اشیا تھیں اور وہ جلائی گئیں اور انکی راکھ خاک سے ملی تو یہاں وہ قید غلبہ ملحوظ ہوگی طحطاوی وشامی میں ہے ای احترق ماعلیہا من النبات واختلط الرماد بترابہا فحینئذ یعتبر الغالب طحطاوی علی المراقی میں قول مکرر مراقی پر ہے الاولی الاکتفاء بھذہ عن قولہ سابقا وبالارض المحترقۃ الا ان یحمل ماسبق علی ان الارض احترق ترابہا من غیر مخالط بحر الرائق میں ہے فی قاضیخان اذا احترقت الارض بالنار ان اختلطت بالرماد یعتبر فیہ الغالب ان کانت الغلبۃ للتراب جاز بہ التیمم والا فلا وفی فتح القدیر یجوز فی الاصح لم یفصل والظاھر التفصیل اھ [۲۹۶۷] **اقول** انما صحح الجواز بارض محترقۃ ولا تفصیل فیہا کما علمت انما یجیئ التفصیل من قبل المخالط ولا ذکر لہ ھھنا فاذا جاء علی ذکرہ صرح باعتبار الغلبۃ نقلا عن الخانیۃ ھذا وماذکر الشرنبلالی فی الطین المحرق [۲۹۶۸] **فاقول** یتراأی لی ان یستثنی منہ ما اذا کان السرجین قلیلا واحرق طویلا حتی ذھب السرقین وطھر الطین فان الاحراق ایضا من المطھرات بالیقین، ولیست النار کالشمس والریح فیما مر، بل لا تبقی ولا تذر، فنسئل اللہ تعالٰی ان یعافینا منہا ومن کل شر۔ **(۲۱) رماد یعنی خاکستر** عامہ کتب مثل خانیہ ظہیریہ وسراجیہ خزانۃ المفتین ومحیط وکافی وصدر الشریعۃ ومنیہ ودرایہ وشلبیہ جوہرہ وبحر وہندیہ وغیرہا میں اس سے عدم جواز کی تصریح ہے حلیہ میں شرح جامع صغیر امام قاضیخان سے یہی صحیح ہے بدائع وخلاصہ میں ہے اسی پر اجماع ہے لکن فی البرجندی عن النصاب قال ابو القاسم یجوز وابو نصر لا وبہ ناخذ اھ [۲۹۶۹] **اقول** النصاب والخلاصۃ لامام واحد ولفظہ فیہا بالآجر یجوز عند ابی حنیفۃ وعن محمد روایتان وقول ابی یوسف متردد واجمعوا انہ لو تیمم بالرماد

لایجوز بالرماد فالکنایۃ للائمۃ الثلثۃ رضی اللہ تعالٰی عنہم فلا ینفی خلاف بعض المشائخ وما استنبط البرجندی
عن زاد الفقہاء قد منا ما فیہ اور اس سے مراد لکڑی یا اُس کے مثل اور اشیائے غیر جنس ارض کی راکھ ہے پتھر کی راکھ سے جواز
اور یہ کہ اُس سے چونا مراد او پر گزرا بدائع میں ہے بالاجماع لانہ من اجزاء الخشبیۃ فتاوٰے امام قاضیخان میں ہے
لانہ من اجزاء الشجر لامن اجزاء الارض اھ اقول [۲۹۶۱] واحسن منہما ما فی شرح الجامع الصغیر لایجوز
بالرماد فی الصحیح من الجواب لانہ لیس من اجزاء الارض اھ لشمولہ رماد کل ما لیس من جنس الارض فان
قلت ما الترمد الا ذھاب الاجزاء الرطبۃ وبقاء الیابسۃ ومعلوم ان النار یۃ لاتبقی فما ھی الا الاجزاء
الارضیۃ فلم لا یجوز التیمم بہا اقول [۲۹۶۲] کانہ الی ھذا نظر الامام الصفار والصواب ان البسائط لا تبقی
علی حقائقہا فی امثال المرکبات فکما ان مائیۃ تقطر من الشجر لیست من اجزاء الماء حتی لم یجز التوضی بہا
فکذلک الرماد لیست من اجزاء الارض بل اجزاء ذلک الشیئ بعد انقلاب الاعیان فلم یجز التیمم بہ و
الیہ یشیر ما مر انفا عن الامامین ملک العلماء وفقیہ النفس رحمہما اللہ تعالٰی (۶۳) آجر یعنی پکی اینٹ)
عامہ کتب مثل خانیہ وخلاصہ وخزانۃ المفتین وغنیہ وسراجیہ وکافی ونہر وغیرہا میں اس سے مطلقاً جواز کی تصریح ہے تبیین الحقائق
میں ہے یہی ظاہر الروایۃ ہے مختارات النوازل وحلیہ وفتح وبحر وہندیہ میں ہے یہی صحیح ہے فتح اللہ المعین میں ہے یہی اصح ہے
تنبیہ یہاں تک تو کوئی اختلاف قابلِ لحاظ نہیں کہ جب یہی ظاہر الروایۃ اور یہی صحیح ہے تو خلاف کی گنجائش
نہ رہی مگر ایک صورت خلط کی ہو کہ اُس میں غیر جنس ارض سے کوئی شی ملی ہو عامہ مشائخ نے اسے خزف یعنی ٹھیکری میں ذکر
فرمایا اور فتح القدیر نے خشت پختہ میں اقول [۲۹۶۳] ہر یہ کہ اینٹ میں کوئی اور چیز ملا کر پکانے کا دستور نہیں اگر خلط
ہوگا تو خس وخاشاک کا اور اب مسئلہ غلبہ مخالط اُس سے متعلق نہ ہوگا کہ اینٹ کی مٹی میں کوڑا اتنا نہیں ہوتا بخلاف
خزف جیسے گل خور دنی کے طباق کہ اور خور دنی چیزیں ملا کر پکائے جاتے ہیں بہر حال مسئلہ میں خصوصیت نہ خزف
کی ہے نہ آجر کی بلکہ جس شی میں غیر کا خلط ہوگا وہی احکام پیدا ہونگے لہٰذا ہم مسئلہ خلط کو مستقل لکھیں گے انشاء اللہ تعالٰی (۶۴)
سبخہ یعنی زمین نمک زار) اس میں عبارات چار طور پر ہیں (۱) اطلاق جواز خانیہ نوازل خزانہ فتح شرح مختصر
الطحاوی منیہ شرح (۲) اگر آب نمک میں غرق ہو جائز نہیں غنیہ وقد تقدم وقال ایضا تحت قول المنیۃ
السبخۃ بمنزلۃ الملح ما نصہ فان غلب علیہا الملح لا یجوز التیمم بہا کالملح المائی وان غلب التراب جاز
کالملح الجبلی اھ اقول [۲۹۶۴] اراد التشبیہ فی نفس الجواز وعدمہ والا فالملح الجبلی نفسہ من
جنس الارض لا ان التراب غالب فیہ والملح المائی من اجزاء الماء لا من ماء غالب وتراب ثم

**اقول** یہ ضرور مطلقاً محفوظ ہے اور اطلاق کتب بنا ئے غالب احوال ہے کما اشار الیہ فی الغنیۃ (۳) وہ نمک اگر مٹی سے ہو جائز اور اگر پانی سے بنا ہو ناجائز خلاصہ بحر ہندیہ محیط ردالمحتار خزانۃ الفتاوی حلیہ (۴) تصریح تمیم اگرچہ نمک پانی سے ہو جب بھی جائز جبکہ پانی غالب ہو یہ علیہ کی بحث ہے حیث قال علی قول الاسبیجابی یجوز التیمم بالسبخۃ ھذا باطلاقہ یفید الجواز بھا سواء کانت مائیۃ او منعقدۃ من الارض وھو بقول ابی حنیفۃ ومحمد اشبہ لان زیادۃ المائیۃ انما تعرض ذات نزوانھا المیز وقد صرح فی الخلاصۃ انھما علی الخلاف وکذا صرح غیرہ فی الطین اللھم اذا کان الماء غالبا کما سنذکرہ ویحمل عدم الجواز بالمائیۃ علی ھذا اللھم **اقول** [۱۹۴۰]

بلکہ نمک آبی و ترابی میں فرق ظاہر ہے اور قول تفصیل [۱۹۴۱] یہ ہے کہ روئے زمین پر اگر خشک یا خفیف نم کا نمک پھیلا ہو تو اگر نمک ترابی ہے جائز اور آبی ہو تو ناجائز فانہ علی وجہ الارض غیر جنسھا کانہ ممدود علیہا ومصبوب بغیر جنس الارض یہی قول سوم کا منشا اور اسکی صورت اولٰی پر قول اول محمول **اقول** [۱۹۴۲] اور اسکا اطلاق اسلئے کہ نالباً زمین شور میں نمک ترابی ہی ہوتا ہے اور اگر نمک کا پانی پھیلا ہے مطلقاً ناجائز لغلبۃ المائیۃ اور یہی قول دوم ہے واللہ تعالٰی اعلم (**نمک**) اگر آبی ہو ناجائز فتح منیہ خلاصہ جوہرہ محیط در بزازیہ سراجیہ ظہیریہ خزانہ اسپر اتفاق ہے تبیین بحر عبدالحلیم شرنبلالی خادمی اور اگر جبلی ہو **اقول** [۱۹۴۳] یعنی اجزائے ارض سے بنا ہو خواہ پہاڑ سے نکلے یا زمین شور سے تو دو روایتیں ہیں تبیین اور دونوں طرف تصحیحیں بحر امام شمس الائمہ حلوانی نے فرمایا اصح یہ کہ ناجائز ہے ذکرہ فی المستغنی خلاصہ اسیطرح امام فقیہ النفس نے شرح جامع صغیر میں فرمایا من الناس من قال یجوز بالملح الجبلی والاصح انہ لا یجوز اھ حلیہ امام شمس الائمہ سرخسی کی طرف بھی منسوب ہوا کہ میرے نزدیک صحیح عدم جواز ہے نخ المنیۃ طبع الھند ان کان جبلیا یجوز وقال شمس الائمۃ السرخسی الصحیح عندی انہ لا یجوز کذا ذکر فی المحیط اھ وفی الغنیۃ طبع قسطنطینیۃ جعل لفظ السرخسی من الشرح وفی الحلیۃ (م قال شمس الائمۃ (ش) وفی بعض النسخ بزیادۃ السرخسی ونقل ھذا فی الخلاصۃ عن الحلوانی فلعلہ عنھما اھ

**اقول** [۱۹۵۰] قال فی السراجیۃ قال الشیخ الامام السرخسی وحسام الدین اذا کان جبلیا یجوز وان مائیا لا اھ فالظاھر ان السرخسی وقع فی تلک النسخۃ سھوا مکان الحلوانی او عن السرخسی روایتان واللہ تعالٰی اعلم اس قول کی وجہ یہ بیان کی گئی کہ وہ پگھلتا ہے تبیین ونقلہ فی الشلبیۃ عن الدرایۃ عن قاضیخان ای فی شرحہ للجامع الصغیر او کتاب اخر لا فی فتاواہ کما قد یتوھم من قولہ وفی قاضیخان الخ وفصلہ فی الغنیۃ بقولہ کان وجھہ انہ لما استحال التحق بالمائی لتبدل طبعہ الطبیعۃ حتی انہ یذوب فی الماء وینحل بالبرد ویشتد بالحر کالمائی فخرج عن کونہ من اجزاء الارض اھ **اقول** [۱۹۵۲] لکن ھذا خلاف ما اجمع علیہ کلماتھم فی تحدید جنس الارض ظاہر کافی اسی قول کا اختیار ہے اذ اطلق فقال لا بنحو الحنطۃ والملح

ہمارے امام اعظم رضی اللہ تعالٰی عنہ کے نزدیک جائز ہے خلاصہ خجندی وفتاوٰی میں اسی پر مشی کی جوہرہ یونہی محیط میں رحمانیہ اسیطرح منیہ کما مر عامہ مشائخ اسی پر ہیں بزازیہ یہی اصح ہے خلاصہ وجیز کردری اسی کو امام صدر الدین شہید نے واقعات میں اختیار فرمایا غیاثیہ یہی امام شمس الائمہ سرخسی کا قول ہے کما مر عن السراجیۃ یہی مختار ہے شلبیہ عن زاد الفقیر للمحقق علی الاطلاق یہی صحیح ہے خانیہ خزانہ مراقی تو امام قاضیخان کی تصحیح مختلف ہوئی یونہیں امام سرخسی سے نقل مختلف آور قاطع نزاع یہ ہے کہ فتوے جواز پر ہے تجنیس الامام صاحب الھدایہ بحر نہر ھندیہ ازہری ط تو جب یہی قول امام ہے اور یہی قول جمہور اور اسی پر فتوے تو خلاف کی اصلا گنجائش نہ رہی (زجاج یعنی شیشہ) عامہ کتب مثل تحفہ امام سمرقندی وبدائع امام کاشانی وظہیریہ وخلاصہ وخزانہ وسراجیہ وکافی وحلیہ وایضاح ودرمختار ومسکین وہندیہ میں اُس سے مطلقا عدم جواز لکھا مگر محیط وتبیین الحقائق وفتح القدیر وبحر الرائق ومجمع الانہر وازہری وشامی میں عدم جواز کو مصنوع سے مقید فرمایا جو ریتے میں دوسری کوئی چیز غیر جنس ارض مثلا سجی وغیرہا ملا کر بنایا جاتا ہے اقول یہی تحقیق ہے کہ زجاج ضرور معدنی بھی ہوتا ہے اور معدنی ضرور قسم حجر وجنس ارض سے ہے کما قدمنا بیانہ اکثروں کا اطلاق بر بنائے غالب ہے کہ عام طور پر یہی مصنوع شیشہ ملتا ہے اور معدنی کمیاب واغرب العلامۃ ط فقال فی حواشیہ علی الدر والزجاج المتخذ من الرمل وقال تحت قول الدر وزجاج ولو اتخذ من رمل واوضح فی حواشیہ علی مراقی الفلاح فقال یعتبر کونہا من جنسہا وقت التیمم فلایجوز علی الزجاج وان کان اصلہ من رمل اھ وکانہ ظن الواو فی قول الفتح والبحر الزجاج المتخذ من الرمل وغیرہ بمعنی او ولیس کذلک بل ھی للجمع ولفظ التبیین عن المحیط ان خالطہ شیئ اخر لیس من جنس الارض کالزجاج المتخذ من الرمل وشیئ اخر لیس من جنس الارض اھ ونحوہ فی المجمع والازہری (مرداسنگ) نوازل ومحیط وخانیہ وخلاصہ وخزانہ ومنیہ وسراجیہ بلکہ خود محرر المذہب نے کتاب الاصل میں اس سے جواز تیمم کی تصریح فرمائی اور خزانۃ الفتاوے سے حلیہ وجامع الرموز میں ممانعت منقول اور تحقیق یہ ہے کہ معدنی سے جائز اور مصنوع سے ناجائز محیط سرخسی پھر ہندیہ میں ہے ویالمرداسنج المعدنی دون المتخذ من شیئ اٰخر حلیہ میں ہے مراد المجوز المعدنی والمانع مالیس بمعدنی وقد افصح البدائع والتحفۃ بالجواز موصوفا بکونہ معدنیا زاد التحفۃ دون المتخذ من شیئ اٰخر (مرجان) تبیین الحقائق ومعراج الدرایہ وغایۃ البیان وتوشیح وعنایہ ومحیط وخزانۃ الفتاوی وبحر ونہر وہندیہ وغیرہا عامہ کتب میں اس سے جواز کی تصریح ہے مگر فتح میں ممانعت واقع ہوئی درمختار ونجادی نے ان کا اتباع کیا شیخ الاسلام غزی نے بھی اسیطرف میل فرمایا اور انکے شیخ محقق نے بحر میں فرمایا وہ سہو ہے نہر نے فرمایا

سبق قلم ہے اور حق جواز ہے کما فی الازہری وش واغرب عبد الحلیم فقال اخذًا عن المنح او نسلهما فوارد علیه فانه یقول اقول انه لیس بسهو بل الظاهر انه قام عنده انه ینعقد من الماء کاللؤلؤ فحینئذ یکون النزاع لفظیا کما لایخفی اھ اقول[۲۹۵۵] بل حقیقیا کما لایخفی وکون المبنی مما لو اتفقوا علیه لاتفقوا علی الحکم لایرفع الاختلاف فی المعنی بل یوجبه عند الاختلاف فی المبنی وعبارۃ المنح علی ما فی ش اقول الظاهر انه لیس بسهو لانه انما منع جواز التیمم به لما قام عنده من انه ینعقد من الماء کاللؤلؤ فاذا کان الامر کذلك فلا خلاف فی منع الجواز والقائل بالجواز انما قال به لما قام عنده من انه من جملۃ اجزاء الارض فان کان کذلك فلا کلام فی الجواز والذی دل علیه کلام اهل الخبرۃ بالجواهر ان له شبهین شبها بالنبات وشبها بالمعادن وبه افصح ابن الجوزی فقال انه متوسط بین عالمی النبات والجماد فیشبه الجماد بتحجره ویشبه النبات بکونه اشجارا نابتۃ فی قعر البحر ذوات عروق واغصان خضر متشعبۃ قائمۃ اھ قال ش اقول وحاصله المیل الی ما قاله فی الفتح لعدم تحقق کونه من اجزاء الارض ومال محشیه الرملی الی ما فی عامۃ الکتب من الجواز وکانّ وجهه ان کونه اشجارا فی قعر البحر لاینافی کونه من اجزاء الارض لان الاشجار التی لایجوز التیمم علیها هی التی تترمد بالنار وهذا حجر کما فی الاحجار یخرج فی البحر علی صورۃ الاشجار فلهذا جزموا فی عامۃ الکتب بالجواز فیتعین المصیر الیه اقول[۲۹۵۶] اصحاب احجار نے اسکے حجر ہونے کی تصریح کی اور اُسے حجر شجری کہا نہ کہ شجر حجری جامع ابن بیطار میں ارسطو سے ہے البسذ والمرجان حجر واحد غیر ان المرجان اصل والبسذ فرع ینبت والمرجان متخلخل مثقب والبسذ ینبسط کما تنبسط اغصان الشجرۃ ویتفرع مثل الغصون مخزن میں ہے مرجان

---

جسمے حجری شبیہ بساق وشاخ درخت ست تحفہ میں ہے بسد اسم مرجان ست وآں سنگی ست باقوت نباتیہ کہ از قعر دریا می روید انوار الاسرار میں ہے حجر المرجان ینبت فی البحر اور نبات سے[۲۹۵۷] اُسکی مشابہت اور اُسکے سبب علامہ ابن الجوزی کا اُسے عالم جماد وعالم نبات میں متوسط فرمانا اور اسی کو مؤدی ہے وہ قول کہ انوار الاسرار میں نقل کیا قیل هو اول المتولدات النباتیۃ واخر المتولدات الحجریۃ اُسے حجر سے خارج اور شجر میں داخل نہیں کرتا جسطرح کھجور کو کہنا کہ وہ عالم نبات وعالم حیوانات میں متوسط ہے نر و مادہ ہوتی ہے اور مادہ جانب نر میل کرتی ہوئی دیکھی جاتی ہے تلقیح سے بارور ہوتی ہے اُسے نبات سے خارج اور حیوانات میں داخل نہیں کرتا ولہٰذا تذکرہ انطاکی میں یہ لکھکر بسد بالمعجمۃ هو المرجان او اصله والمرجان فرع او العکس هو جامع بین النباتیۃ والحجریۃ لانه یتکون

بحر الروم مما یلی افریقیۃ و افرنجۃ حیث یجزرو یمد فتجذب الشمس فی الاول الزیبق والکبریت بخوجاً بالحرارۃ و یستحجر فی الثانی للبرد فاذا عاد الاول ارتفع متغیراً لا جرجر بالرطوبۃ آخر میں یہی لکھا کہ وھو اصلب الاحجار علی الاستعمال لاجرم اُس سے جوازِ تیمم میں شک نہیں اور قول شیخ کی نفیس توجیہ وہ کہ علامہ علی مقدسی نے ارشاد فرمائی کہ اُنکی مراد مرجان سے چھوٹے موتی ہیں کہ اُنھیں بھی مرجان سکتے ہیں کما فی القاموس واللہ تعالٰی اعلم (ذہب و فضہ) یعنی معادن سبعہ کہ سات ہیں انکے بارے میں عبارتیں بھی سات طرح پر آئیں (۱) مطلقاً ممانعت یہی عامہ کتب میں ہے تحفہ و بدائع و ظہیریہ و خانیہ و خزانۃ الفتاوی و سراجیہ و خزانہ و کافی و ایضاح و زاد الفقہا و جلابی و برجندی و غنیہ و مسکین و ہندیہ و محیط و جواہر اخلاطی وغیرہا میں ذہب اور زاد الفقہا و تحفہ و ایضاح کے سوا باقی ۱۲ میں فضہ اور سراجیہ و مسکین و محیط و جواہر کے سوا باقی ۱۴ نیز حلیہ میں حدید اور خانیہ و خلاصہ و ظہیریہ و سراجیہ و خزانہ و کافی و غنیہ و مسکین و جواہر اخلاطی میں رصاص اور تحفہ و بدائع و ظہیریہ و خانیہ و خلاصہ و خزانہ و ایضاح و غنیہ و ہندیہ میں صفر اور ماورائے تحفہ و ایضاح باقی سات اور حلیہ میں نحاس کی نسبت اسکی تصریح ہے (۲) بلا ذکر قید مطلقاً جواز جامع الرموز میں ہے لا بالحجر یز والحدید کما فی الخزانۃ وغیرہ لکن فی الزاہدی وغیرہ تیمم بالثلثۃ والرصاص والنحاس عند ابی حنیفۃ ومحمد اقول یہ نقل بہت غریب اور بشدت بعید اور برتقدیر ثبوت ثالث پر محمول (۳) جبتک اپنی معدن میں ہیں اُن سے تیمم جائز ہے کہ اُسوقت وہ جنس ارض سے ہیں کما مر عن الطحطاوی عن الازہری عن العینی جب گلائے جلائے پگھلائے جائیں اب جائز نہیں کما تقدم عن الظہیریۃ والخلاصۃ والخزانۃ وشرح قاضیخان والتبیین وصدر الشریعۃ طحطاوی علی الدر المختار میں تبیین کی عبارت مذکورہ نقل کرکے فرمایا ھذا یفید جواز التیمم علیھا فی محالھا ولو من غیر غبار علیھا ثم ذکر الفاصل بین جنس الارض وغیرہ وذکر ان ما ینطبع ویذوب لیس من جنسہا وھو یفید عدم الجواز اھ اقول فی محالھا مختلطۃ بالتراب غیر متمیزۃ عنہا فالغرض خلاف الواقع (۴) مٹی سے مخلوط ہوں تو جائز ورنہ نہیں در میں ہے علی طاھر من جنس الارض کذھب وفضۃ مختلطین بالتراب او حنطۃ وشعیر علیھا غبار (۵) گلانے کے بعد جائز نہیں اور اس سے پہلے اگر مٹی سے مخلوط ہوں اور مٹی غالب ہو تو جائز ورنہ نہیں حیط سرخسی و بحر و ہندیہ میں ہے لو تیمم بالذھب والفضۃ ان مسبوکا لا یجوز وان لم یکن مسبوکا وکان مختلطا بالتراب والغلبۃ للتراب جاز اھ قال البحر وبھذا ظھر ان ما اطلقہ فی فتح القدیر محمول علی ھذا التفصیل اھ ومثلہ عبد الحلیم اقول لم یتواردا موضعا واحدا ولا حاجۃ الی الحمل کما ستعرف ان شاء اللہ تعالٰی

(٦) گلائے ہوں یا بے گلائے اگر مٹی سے مخلوط ہوں اور مٹی غالب تو جائز ورنہ نہیں درمختار میں ہے لو اختلط تراب
بغیرہ کذھب وفضۃ ولو مسبوکین فلو الغلبۃ لتراب جاز والا لا خانیہ ومنہ علم حکم التساوی اھ ق
مثلہ الخادمی واعترضہ ط وش بتصریحھم ان المسبوک لایجوز بہ التیمم قال ط سبکہما مع التراب غیر
متأت اھ وقال ش ھذا انما یظہر اذا امکن سبکہما بترابہما الغالب علیہما والظاہر انہ غیر ممکن اھ اقول ١٩٩١
رحمکما اللہ ورحمنا بکما ان ایّما ای اسبکا وبرکا او اختلطت برادتہما بالتراب فھل لاتعتبر الغلبۃ (٧)
مجمع الانہر میں سوم وششم کو جمع کیا کہ جبتک اپنے معدن میں ہوں یا مٹی سے مخلوط ومغلوب تو جائز ہے ورنہ نہیں
حیث قال لایجوز بالمعادن الا ان یکون فی محلہا او مختلطا بالتراب والتراب غالب محقق علی الاطلاق نے
فتح القدیر میں قول سوم کی یہ توجیہ فرمائی کہ وہ جبتک معدن میں ہیں اُنپر مٹی ہوتی ہے اس مٹی سے تیمم جائز ہے نہ کہ
اُن سے حیث قال خرجت المعادن الا ان تکون فی محالہا فیجوز للتراب الذی علیہا لا بنفسہا اھ اقول ١٩٩٢
وبہ اندفع ما ظن العلامۃ ط من التنافی بین قولی التبیین درمختار نے اس میں ایک اور قید بڑھائی کہ مٹی
اتنی ہو کر ہاتھ پھیرے سے نشان بنے حیث قال لا بمعادن فی محالہا فیجوز للتراب علیہا وقیدہ الاسبیجابی
بان یستبین اثر التراب بمد یدہ علیہ وان لم یستبن لم یجز وکذا الکل مما لایجوز التیمم علیہ کحنطۃ وجوخۃ
فلیحفظ حلیہ میں سوم وچہارم کو غلبہ تراب سے مقید فرمایا حیث قال ثم ما وقع لبعضہم من ان ھذہ المعادن ان کانت
مسبوکۃ لایجوز وان کانت غیر مسبوکۃ مختلطۃ بالتراب یجوز ولبعضہم من انہا ما دامت فی معادنہا فی
الارض لم یصنع منہا شیئ جاز فاذا صنع منہا شیئ لایجوز اذا لم یکن علیہا غبار فالظاہر ان مرادہم کما فی المحیط للامام
رضی الدین وان لم یکن مسبوکا وکان مختلطا بالتراب والغلبۃ للتراب جاز انتہی فان ھذا القید لابد
منہ فیما یظہر کما صرحوا بہ فی غیرہ وسیذکرہ المصنف فی مسألۃ اختلاط الرماد بالتراب ثم لایخفی ان
ھذا فی الحقیقۃ بالتراب لا باعیان ھذہ المعادن فیتفرع علی ھذا انہ یجوز عند الکل لکن فی فتاوٰی
الولوالجی فلو کان مخلوطا بالتراب ان کانت الغلبۃ للتراب یجوز عندا بی حنیفۃ ومحمد وعند ابی یوسف
لایجوز اھ ما فی الحلیۃ **اقول** ١٩٩٣ ابو یوسف لایجیز الا بالتراب الخالص حتی لم یجز بالغبار الممازج
الھواء ولا بالارض الندیۃ لممازجۃ قلیل من الماء فکیف یجیز بما خالطہ ذھب وفضۃ فالصواب مع
الولوالجی ردالمحتار میں قول درمختار فیجوز للتراب علیہا کو اسی غلبہ تراب سے مقید کیا اور قول سوم کے اطلاق کو
غالب پر محمول کہ جبتک وہ معادن میں ہیں غالبًا مٹی ہی غالب ہوتی ہے اور اب اُس قید ظہور اثر پر کہ درمختار نے

زائد کی تھی اعتراض فرمایا کہ بحال غلبۂ تراب اُس کی کیا حاجت حیث قال قولہ فیجوز ای اذا کانت الغلبۃ للتراب کما فی الحلیۃ عن المحیط ولعل من اطلق بناہ علی انھا ما دامت فی محالھا تکون مغلوبۃ بالتراب بخلاف ما اذا اخذت للسبک لان العادۃ اخراج التراب منھا قولہ وقیدہ الاسبیجابی کذا فی النھر وظاھرہ ان الضمیر راجع الی التیمم بالمعادن لکن اذا کانت مغلوبۃ بالتراب لایحتاج الی ھذا القید **اقول** ظاہراً ذہن علامہ شارح میں بہ تبعیت نہر یہ تھا کہ سونا چاندی اپنے معادن میں بڑے بڑے قطعے مٹی چڑھے ہوئے ملتے ہیں اور اسی طرف کلام فتح مشیر کہ فیجوز التراب علیہا اور مسموع یہ ہے کہ وہ اپنے معدن میں ریزہ ریزہ ہی ہوتے ہیں وہاں سے نکال کر مٹی سے صاف کرکے اُنکے پترا اینٹ وغیرہ بناتے ہیں کما ذکرہ ابن سینا وغیرہ قال ابن البیطار فی الزئبق ابن سینا منہ منقی من معدنہ ومنہ ماھو مستخرج من حجارۃ معدنہ بالنار کاستخراج الذھب الفضۃ وحجارۃ معدنہ کالزنجفر ویظن دیسقوریدس وجالینوس انہ مصنوع کالمرتک لانہ مستخرج بالنار فیجب ان یکون الذھب ایضا مصنوعا اس تقدیر پر بلاشبہہ غلبۂ تراب ضرور اور ظہور اثر کی قید مہجور اور قول علامہ شامی منصور وللحلیۃ فی محل الجزم ذکر الظھور **اقول** بلکہ اگر بڑے بڑے قطعے بھی ہوں اور اُن پر مٹی چڑھی ہو جب بھی اس قید کی حاجت نہیں نہ غلبہ کی ضرورت صرف اتنا چاہیے کہ ہاتھ تراب سے مس کرے وان چیزوں سے ظہور اثر کی قید کہ امام اسبیجابی نے ذکر فرمائی صورت غبار میں ہے سخت مٹی کی تہ اگر کسی چیز پر چڑھی ہو کہ ہاتھ پھیرے سے نشان نہ بنے تو بلاشبہہ اُس پر تیمم جائز ہے جیسے پتھر پر بالجملہ یہ اختلافات ہیں جو اس مسئلہ میں آئے وانا **اقول** وباللہ التوفیق قول فیصل یہ ہے کہ ذہب فضہ وغیرہما معادن سبعہ یقیناً جنس ارض سے نہیں اور ان پر تیمم نہیں ہوسکتا کما فی الفتح والحلیۃ والبحر والدر وغیرھا اور یہی وہ ہے کہ عامہ کتب میں ہے ولاحاجۃ الی التفصیل کما زعم البحر خلط تراب کا مسئلہ کچھ انکی خصوصیت نہیں رکھتا ہر اُس چیز کو عام ہے جس سے تیمم ناجائز ہوا ور اُسکی تفصیل یہ ہے کہ اگر انکے ریزے مٹی میں مخلوط ہوں خواہ گلانے سے پہلے جیسے معدن میں یا گلانے کے بعد برادہ کرکے بہرحال غلبۂ تراب ضرور ہے اور اگر بڑے بڑے قطعے یا پتر یا اُنکے بنے ہوئے برتن یا زیور ہوں تو اگر اُن پر مٹی کا لیس چڑھا ہے تیمم جائز اور اگر غبار پڑا ہے تو اتنا ضرور ہے کہ ہاتھ پھیرے سے انگلیوں کا نشان بنے یہی تحقیق حقیق بالقبول اور اسی پر عامۂ اقوال محمول وباللہ التوفیق

**(مسئلہ ۱۲)** خلط جنس ارض میں جب اسکا غیر مل جائے تو اُس سے تیمم جائز ہے یا نہیں اس میں عبارات چار طور پر آئیں (۱) کہ جادۂ واضحہ مالوفہ اور شرع مطہر کا قاعدۂ معروفہ ہے کہ غلبۂ ارض پر مدار ہے اگر جنس ارض غالب ہے جائز ورنہ نہیں فائدہ تیمم میں خانیہ

ہنود وغیرہم بت پرست تک کہتے ہیں کہ سارے جہان کا مالک سب خداؤں کا خدا ایک ہی ہے عرب[۳۰۹۲] کے مشرک کہا کرتے
مانعبدھم الا لیقربونا الی اللّٰہ زلفٰی یعنی وہ توان بتوں کو صرف اسلیے پوجتے ہیں کہ بت انھیں اللہ سے قریب کردیں
اور لبیک میں کہا کرتے لبیك لاشریك لك الا شریکا ھو لك تملکہ وما ملك ہم تیری خدمت کو حاضر ہیں تیرا کوئی
شریک نہیں مگر وہ شریک کہ تیرا ہی مملوک ہے تو اسکا بھی مالک اور اسکی مِلک کا بھی مالک جب وہ لاشریك لك تک پہنچتے
کہ تیرا کوئی شریک نہیں حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ویلکم قط قط تمھیں خرابی ہو بس بس یعنی آگے نہ بڑھو
استثناء نہ کرو اور رب عزوجل فرماتا ہے ولئن سألتھم من خلق السمٰوٰت والارض لیقولن اللّٰہ اور اگر تم ان سے پوچھو کہ
آسمان وزمین کس نے بنائے ضرور کہیں گے اللہ نے۔ اور کلمہ گو فرقوں میں جو مرتد ہیں وہ تو نبی و قرآن سبھی کو جانتے قال اللہ
وقال الرسول سے سند لاتے نمازیں پڑھتے روزے رکھتے ہیں جیسے قادیانی نیچری چکڑالوی وہابی رافضی دیوبندی غیر مقلد
خذلھم اللّٰہ تعالٰی اجمعین پھر کیونکر کہا جائے کہ یہ اللہ عزوجل کو جانتے ہی نہیں۔ ہاں نرے دہریوں کی نسبت یہ کہنا ٹھیک ہے
جو اللہ تعالٰی کو مانتے ہی نہیں **تقریر جواب** بعون الوہاب **اقول**[۳۰۹۳] وباللّٰہ التوفیق ایجاب و سلب متناقض ہیں جمع نہیں
ہوسکتے وجود شَی اُسکے لوازم کے وجود کا مقتضی اور اُنکے نقائض و منافیات کا نافی ہے کہ لازم کا منافی موجود ہو تو لازم نہ ہو
اور لازم نہ ہو تو شَی نہ ہو تو ظاہر ہوا کہ سلب شَی کے تین طریقے ہیں اول خود اُسکی نفی مثلاً کوئی کہے انسان ہے ہی نہیں دوم
اُسکے لوازم سے کسی شَی کی نفی مثلاً کہے انسان تو ہے لیکن وہ ایک ایسی شَی کا نام ہے جو حیوان یا ناطق نہیں سوم اُنکے منافیات
سے کسی شَی کا اثبات مثلاً کہے انسان حیوان ناہق یا صاہل ہے عبارت ہی ظاہر ہے کہ ان دونوں پچھلوں نے اگرچہ زبان سے
انسان کو موجود کہا مگر حقیقۃً انسان کو نہ جانا وہ اپنے زعم باطل میں کسی ایسی چیز کو انسان سمجھے ہوئے ہیں جو ہرگز انسان نہیں
تو انسان کی نفی اور اُس سے جہل میں یہ دونوں اور وہ پہلا جس نے سرے سے انسان کا انکار کیا سب برابر ہیں فقط لفظ
میں فرق ہے مولٰی عزوجل کو جمیع صفات کمال لازم ذات اور جمیع عیوب و نقائص اُسپر محال بالذات کہ اُسکے کمال ذاتی کے
منافی ہیں کفار میں ہرگز کوئی نہ ملے گا جو اُسکی کسی صفت کمالیہ کا منکر یا معاذ اللہ اُسکے لیے کسی عیب و نقص کا مثبت نہ ہو
تو دہریے تو قسم اول کے منکر ہیں کہ نفس وجود سے انکار رکھتے ہیں باقی سب کفار دو قسم اخیر کے منکر ہیں کہ کسی کمال
لازم ذات کے نافی یا کسی عیب منافی ذات کے مثبت ہیں بہرحال اللہ عزوجل کو نہ جاننے میں وہ اور دہریے برابر ہوئے
وہی لفظ و طرز ادا کا فرق ہے دہریوں نے سرے سے انکار کیا اور ان غیر دہریوں نے اپنے اوہام تراشیدہ کا نام خدا رکھکر لفظ کا
اقرار کیا مولٰی سبحٰنہ وتعالٰی فرماتا ہے افرءیت من اتخذ الٰھہ ھوٰہ دیکھو تو وہ جس نے اپنی خواہش کو خدا بنالیا ولہذا کریمہ
لیقولن اللّٰہ کے تتمہ میں ارشاد ہوا قل الحمد للّٰہ بل اکثرھم لایعلمون اگر ان سے پوچھو کہ آسمان و زمین کا خالق کون ہے

کہیں گے اللہ قل الحمد للہ تم کہو حمد اللہ کو کہ اُسکے منکر بھی ان صفات میں اُسیکا نام لیتے ہیں اپنے معبود ان باطل کو اس لائق نہیں جانتے ۔ مگر کیا اس سے یہ کوئی سمجھے کہ وہ اللہ کو جانتے ہیں نہیں نہیں بل اکثرھم لا یعلمون○ اکثر اُسے جانتے ہی نہیں ان ھم الا یخرصون○ وہ تو یونہی اپنی سی اٹکلیں دوڑاتے ہیں ۔ جیسے اور بہتیرے معبود گڑھ لیے کہ ان ھی الا اسماء سمیتموھا انتم واٰباؤکم ما انزل اللہ بھا من سلطٰن وہ تو نرے نام ہیں کہ تم نے اور تمہارے باپ دادوں نے دھر لیے اللہ نے انکی کوئی سند نہ اُتاری یونہیں اپنی اندھی اٹکل سے ایک سب سے بڑی ہستی خیال کرکے اُسکا نام اللہ رکھ لیا ہے حالانکہ وہ اللہ نہیں کہ جس صفات کی اُسے بتاتے ہیں اللہ عزوجل اُنسے بہت بلند و بالا ہے تعٰلی اللہ عما یقول الظٰلمون علوا کبیرا○ سبحٰن رب العرش عما یصفون○ رہا یہ کہ یہاں اکثر سے نفی علم فرمائی **اقول** [۳۰۶] **اولاً** دفع شبہ کو اتنا ہی کافی کہ آخر یہ اُنکے اکثر سے نفی ہے جو اقرار کرتے تھے کہ آسمان و زمین کا خالق اللہ ہی ہے معلوم ہوا کہ اُنکا اقرار باللہ منافیِ جہل باللہ نہیں اور ہمارے سالبہ کلیہ کی نفی نہ فرمائیگا کہ یہ مفہوم لقب سے استدلال ہوا اور وہ صحیح نہیں اکثر سے نفی سلب جزئی کی ہوئی اور سلب جزئی سلب کلی کو لازم ہے نہ کہ اُسکا منافی **ثانیاً** [۳۰۷] ایسی جگہ اکثر پر حکم فرمانا قرآن عظیم کی سنت کریمہ ہے حالانکہ وہ احکام یقیناً سب کفار پر ہیں اوکلما عٰھدوا عھدا نبذہ فریق منھم بل اکثرھم لا یؤمنون○ فان اکثرکم فٰسقون○ ولٰکن الذین کفروا یفترون علی اللہ الکذب واکثرھم لا یعقلون○ ولٰکن اکثرھم یجھلون○ یرضونکم بافواھھم وتأبٰی قلوبھم واکثرھم فٰسقون○ یعرفون نعمۃ اللہ ثم ینکرونھا واکثرھم الکٰفرون○ کافروں کو فرمایا اُن میں اکثر ایمان نہیں رکھتے اُنکے اکثر فاسق ہیں اُنکے اکثر بے عقل ہیں اُنکے اکثر جاہل ہیں اُنکے اکثر کافر ہیں حالانکہ وہ سب ایسے ہی ہیں یونہیں یہاں فرمایا کہ اُنکے اکثر نہیں جانتے حالانکہ اُن میں کوئی بھی نہیں جانتا یہاں تک کہ شیاطین کے بارے میں فرمایا یلقون السمع واکثرھم کٰذبون اُن میں اکثر جھوٹے ہیں حالانکہ یقیناً وہ سب جھوٹے ہیں اور انکے سوا اور آیات کثیرہ اب [۳۰۸] یا تو یہ کہ اکثر سے کُل مراد ہے جیسے کبھی کُل سے اکثر مراد ہوتا ہے کریمہ وما یتبع اکثرھم الا ظنا کے تحت میں مدارک التنزیل میں ہے المراد بالاکثر الجمیع معالم التنزیل میں ہے اراد بالاکثر جمیع من یقول ذٰلک شہاب علی البیضاوی میں ہے یعنی ان الاکثر یستعمل بمعنی الجمیع کما یرد [۳۰۹] القلیل بمعنی العدم وحمل النقیض علی النقیض حسن وطریقۃ مسلوکۃ اھ **اقول** [۳۱۰] لکن لا [۳۱۱] شک ان منھم من لا یتبع ظنا ولا وھما ولا ادنی شبھۃ انما یتبع ھوی نفسہ عنادا واستکبارا یعرفونہ کما یعرفون ابناءھم ۔ فلما جاءھم ما عرفوا کفروا بہ فلعنۃ اللہ علی الکٰفرین○ وجحدوا بھا واستیقنتھا انفسھم ظلما وعلوا وقد [۳۱۲] سلفت الاٰیۃ یعرفون نعمۃ اللہ ثم ینکرونھا نعمۃ اللہ محمد صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم قالہ ابن عباس رضی اللہ تعالٰی عنہما **اقول** [۳۱۳] یا یہ کہ اُن میں سے جو عِلمِ الٰہی میں ایمان لانیوالے تھے

انکا استثنا فرمایا جاتا ہو وھو مسلک حسن نفیس ذھب الیہ خاطری بحمد اللہ تعالیٰ اولا وھلۃ ثم رأیت العلامۃ ابا السعود اشار الیہ فی ارشاد العقل السلیم حیث قال تخصیص کلاھم للتلویح بما سیکون من بعضھم من اتباع الحق والتوبۃ مشرکین کا بھی باشد تو اُسی کریمہ سے ثابت جس سے اُنکے جاننے پر شبہہ میں استدلال تمام دعیان توحید پر کلام کیجیے جن میں نصاریٰ بھی باوصف تثلیث اپنے آپکو شریک کرتے ہیں اور شرع مطہر نے بھی اُنکے احکام کو احکام مشرکین سے جدا فرمایا **فاقول** وباللہ التوفیق **فلاسفہ** ایسے کو خدا کہتے ہیں جو صرف ایک عقل اول کا خالق ہے دوسری چیز بنا ہی نہیں سکتا تمام جزئیات عالم سے جاہل ہو۔ اپنے افعال میں مختار نہیں۔ اجسام کو معدوم کرکے پھر نہیں بنا سکتا ولہذا حشر اجساد کے منکر ہیں۔ آسمان اُس نے نہ بنائے بلکہ عقلوں نے اور ایسے مضبوط گڑھے کہ فلسفی خدا انھیں شق نہیں کرسکتا ولہذا قیامت کے منکر ہیں وغیرہ وغیرہ خرافات ملعونہ۔ کیا انھوں نے خدا کو جانا حاش للہ سبحٰن رب العرش عما یصفون ○ **آریہ** ایسے کو ایشر کہتے ہیں جسکے برابر کے ہم عمر دو واجب الوجود اور بھی روح و مادہ۔ ایشر نہ انکا خالق نہ انکا مالک اور ناحق ناروا انھیں دبائے بیٹھا انپر ظالمانہ حکم چلا رہا ہو۔ ایسے کو جسکا اصلا کوئی ثبوت ہی نہیں آریہ نے زبردستی مان رکھا ہو۔ جب روح و مادہ بے کسی کے بنائے آپہی ازل سے موجود ہیں تو کیا آپہی اپنا میل نہیں کرسکتے تو جونوں کے بننے میں بھی اُسکے وجود پر دلیل نہیں۔ رہا جونوں کا بدلنا وہ کرم کے ہاتھ ہے ایشور کی کیا حاجت اور اُسکے ہونے پر کیا دلیل۔ ایسے کو جو تان رکھتا ہو اور وہ اُسکی جان کی حفاظت کرتی ہے تو باپ بھی ضرور ہو گا کہ خود آریہ ولادت مسیح علیہ الصلاۃ والسلام پر کہتے ہیں کہ بے باپ ولادت نرا مضحکہ ہے جب ایشور کے ہوتے ہوئے بے باپ ولادت نہیں ہوسکتی تو جب ایشور کبھی نہ تھے اُنکی ماتا آپ سے آپ کیسے گربھ کر لاتی۔ اور خاکی انڈا ہو بھی تو گندا۔ ایسے کو جو بستر پر بیمار پڑا اور اپنی ماں کو دوا کے لیے پکار رہا ہو وید آتے اور اسکا تنگ حال دیکھکر سخت کڑھتے اور سر ہلاتے ہیں ایسے کو جس سے زیادہ علم و عقل والے موجود ہیں یہ اپنی بیماری ہیں جنکی دوہائی دیتا اور چیخ رہا ہو کہ اوسیکڑوں طرح کے عقل و علم والو تمہاری ہزاروں بوٹیاں ہیں اُنسے میرے شریر کو نروگ کرو ای ماتا جان تو بھی ایسا ہی کر۔ ایسے کو جو گونگا ہو اصلا بول نہیں سکتا (اور یہ دوا کے لیے دوہائی تہائی کون مچا رہا تھا) بات تو یوں نہیں کرتا کہ انسان کی مشابہت نہ پیدا ہو مگر دیا و تار نیکے لیے رشیوں کو بینڈ باجے کی طرح بجاتا اور کٹھ پتلیوں کی مانند نچاتا ہے فضیلت انسانی میں مشابہت گوارا نہ ہوئی اور بجانے نچانے کے رذیل کاموں میں شرکت کی ع فکر ہر کس بقدر ہمت اوست ہو اس بجنے ناچنے میں جو کچھ رشیوں کے منہ سے نکلے وہ اُسکی الہامی کتاب وید ہو۔ ایسے کو جس نے نیوگ جیسی بےحیائی کو ذریعۂ نجات کیا ہے ایسے کو جسکے ہزار سر ہیں دو مونھے سانپ سے پانسو حصے سوا ہزار آنکھیں ہیں ہر سر میں ایک ہزار حصے

کانا۔ یا بعض چہروں میں کئی کئی باقی چہروں سے اندھا ہزار پاؤں ہیں کھنکھجورا تو نہیں جیسے ہزار پلک کہتے ہیں۔ ایسے کو جو
زمین پر ہر جگہ ہے اتنا سیدھا نت کی کلا کو بھی مات کیا اور کلام حرام کہ انسان سے مشابہت نہ ہو پھر جگہ پاخانہ بھی ہے
سیدھا ہوتا تو پاؤں ہی بھرتے اتنا بھی ہو تو سر بھی سنا تب بھی دس انگل کے فاصلے پر ہر آدمی کے آگے بیٹھا ہے
تو ہر جگہ کب ہوا پھر دو آدمی آمنے سامنے دس انگل کے فاصلے سے ہوں تو ان میں ہر ایک ایشور کا جگہ میں شریک ہوا اور
دو انگل کے فاصلے پر ہوں تو ایشور آٹھ آٹھ انگل ہر ایک کے پیٹ میں گھسا ٹھہرا۔ ایسے کو جو سر دبیا یک ہی ہر چیز میں حلول
کیے ہوئے ہی ہر مادہ کی فرج ہر شخص کی مقعد ہر پاخانے کی ڈھیری میں نجاست کا کیڑا بھی اتنا گھنونا تو نہیں ہوتا۔ پھر یہ سب
جگہ رہا ہوا ایک ہی ایشور ہے یا ہر جگہ نیا۔ بر تقدیر دوم ایشوروں کی گنتی تمام مخلوقات کے شمار سے بڑھ نہ گئی تو برابر ضرور سہی
اسی پر توحید کا دم بھرتے ہیں بر تقدیر اول ایشور کے سیکھوں ہزاسکھوں ٹکڑے ہوئے کہ ذرے ذرے بھر جگہ میں اسکا
نیا ٹکڑا ہے تو ایشور مرکب ہوا اور ہر مرکب محتاج ہے کہ جبتک اسکے سب جز اکٹھے نہ ہوں نہیں ہو سکتا تو ایشور محتاج ہوا پھر
جب ہر جگہ رہا ہوا ہی فرض کر دا ایک شخص نے دوسرے کے جوتا مارا تو یہ فضا جسمیں جوتا چلکر اسکے بدن تک گیا اس میں بھی ایشور
تھا یا نہیں نہ کیونکر ہوگا کہ وہ سب جگہ ہے اور جب یہاں بھی تھا تو جوتا آتے ہوئے دیکھکر ہٹ گیا یا جوتا اسکے اندر ہوتا ہوا
گزر گیا ہٹ تو سکتا نہیں ورنہ ہر جگہ کب ہا یہ جگہ خالی ہو جائیگی ضرور جوتا اس میں ہو کر گزرا جب ایشور کر جوتے سے پھٹ گیا
پھر اس شخص کے جس حصۂ بدن پر جوتا پڑا وہاں بھی ایشور تھا یا نہیں نہ کیسے ہوگا ورنہ ہر جگہ نہ رہیگا اور جب وہاں بھی تھا
تو اب بتاؤ کہ یہ جوتا کسپر پڑا۔ کاش نرا الٹا ہوتا تو پاؤں پر لگتا سیدھا بھی ہے تو سر پر پڑا۔ یہ ہیں آریہ اور انکا ایشور کیا
انھوں نے خدا کو جانا حاشا للہ سبحٰن اللہ رب العرش عما یصفون ○ **مجوس** ایسے کو خدا کہتے ہیں جسکے برابر کی
چوٹ کا دوسرا خالق شیطان ہی پھر بعض کے نزدیک تو شیطان اسکا مخلوق ہی نہیں اسی کیطرح واجب الوجود ہی خود بخود موجود
ہے جب تو شیطان اسکا ہمسر ہونا ظاہر اور جنکے نزدیک وہ بھی اسی سے پیدا ہوا وہ اور سخت اعجوبہ ہی یزدان سے کوئی
جزئی شر تو اسلیے نہ بن سکا کہ وہ خیر محض ہی اس سے شر کیونکر پیدا ہو مگر اہرمن کہ ہر شر کی جڑ اور کلی شر ہے اس سے پیدا ہو گیا
اور جب سب شر اہرمن سے پیدا ہیں اور اہرمن یزدان سے تو جملہ شرور کا ٹھیکا یزدان ہی کے ماتھے رہا ایسے کو جسے
بیٹھے بٹھائے ایک دن فکر ہوئی کہ اگر کوئی میرا مخالف ہو تو کیسا ہو اس خیال فاسد سے ایک دھواں اٹھا جو شیطان بنا اور
اس نے قوت پکڑی یہانتک کہ لشکر جوڑ کر یزدان کے مقابل ہوا مجوس کا یزدان اسکے مقابلہ کی تاب نہ لاکر بھاگا اور جنت
میں قلعہ بند ہوا اہرمن تین ہزار برس جنت کا محاصرہ کیے رہا یزدان اسکا کچھ نہ بگاڑ سکا آخر فرشتوں نے بیچ بچاؤ کر کے
تصفیہ کرا دیا کہ سات ہزار برس دنیا میں شیطان سلطنت کرے پھر ملک یزدان کو سونپ دے مجوس کا یزدان طول حاصل ہے

ماجرا آچکا تھا جبراً قہراً قبول کیا اور آپ اُس سے مافضل کہ دنیا کی سلطنت سے معزول ایسے کو جس نے بیٹے کیلئے اپنی بیٹی جیسی بیبیاں
حلال کی ہیں۔ کیا انھوں نے خدا کو جانا حاشَ ﷲ سبحٰن ربّ العرش عما یصفون ○ **یہود** ایسے کو خدا کہتے ہیں جو آسمان و زمین بنا کر
اتنا تھکا کہ عرش پر جاکر پاؤں پر پاؤں رکھکر چت لیٹ گیا ایسے کو جو اُن میں بعض کے نزدیک عزیر کا باپ ہے۔ ایسے کو
جو ایک حکم دیکر اُسکا پابند ہو جاتا ہے زمانہ و مصالح کتنے ہی بدلیں اُسکے بدلے دوسرا حکم نہیں بھیج سکتا ولہذا نسخ کے منکر ہیں
اور شریعت موسوی کو ابدی کہتے اور اس صریح کذب کا افترا اپنے معبود کے سر دھرتے ہیں ایسے کو جسنے آپ ہی قوم نوح پر
طوفان بھیجا پھر اپنی اس حرکت پر ایسا نادم ہوا اتنا رویا کہ آنکھیں دُکھ آئیں نسخ تو بچپانا ٹھہر کر محال حالانکہ اُسے بچپانے
سے کوئی تعلق نہیں رات کو دن کرتا ہی پھر دن کو رات کر دیتا ہے کوئی مجنون ہی اسے بچپانا کہیگا جب احکام تکوینیہ میں یہ ہے
احکام تشریعیہ میں کون مانع ہی خیر وہ تو بچپانے کے خوف سے نہ بدل سکے مگر آدم کو بنا کر بچپایا اور طوفان بھیجکر تو بچپانے
کا وہ طوفان آیا جس نے رُلا رُلا کر آنکھوں کا یہ دن کر دکھایا ایسے کو جس نے یہودی کے لیے اُسکی سگی بہن حلال کی اور توریت
میں اُسکی حرمت غلط لکھدی اسلیے کہ شریعت آدم میں یقیناً حلت تھی اب حرام کرے تو منسوخی حکم سے بچپانا ٹھہرے۔ ایسے کو
جس نے خلیل و اسمٰعیل علیہما الصلاۃ والتسلیم کی دعا قبول کی اور اُن سے کہا کہ میں نے اسمٰعیل و اولاد اسمٰعیل کو برکت دی
اور تمام خیر و خوبی اُن میں رکھی عنقریب تمام امتوں پر اُنھیں غالب کرونگا اور اُن میں اُنھیں میں سے اپنا رسول اپنے
کلام کے ساتھ بھیجونگا۔ پھر کیا کچھ نہیں بلکہ انکا عکس کیا جیسا یہود بکتے ہیں۔ ایسے کو کہ نہ توریت اُسکی کتاب نہ موسیٰ
سے اُسکا کلام یہ سارے کرشمے ایک فرشتے کے ہیں۔ کیا انھوں نے خدا کو جانا حاشَ ﷲ سبحٰن ربّ العرش عما
یصفون ○ **نصاریٰ** ایسے کو خدا کہتے ہیں جو مسیح کا باپ ہی اور مزہ یہ کہ اُسکے بھائیوں کا بھی باپ ہی اُسکے
شاگردوں کا باپ ہی اُسکے چھوٹے جھنڈ کا باپ ہی ہر عیسائی کا باپ ہی پھر ہر مصلح کا باپ ہے خود آدمیوں سب کے باپ آدم کا
باپ ہی تو ہر بشر کا باپ ہے یہانتک کہ حکم ہی کہ زمین پر کسی کو اپنا باپ مت کہو کیونکہ تمھارا ایک ہی باپ ہی جو آسمان پر ہے پھر تو
نات پود مو پھیلی ہوئی ہے اور پھر اکیلا مسیح اُسکا اکلوتا۔ ایسے کو جو اپنے اکلوتے کو سولی سے نہ بچا سکا۔ ایسے کو کہ جب
اُسکا بیگناہ اکلوتا یہاں کی مصیبت جھیل کر ہاں ہاں عیسائیوں کا خدا مخلوق کے مارے سے دم گُھٹ کر باپ کے پاس گیا
اُس نے اکلوتے کی یہ عزت کی اُسکی مظلومی و بیگناہی کی یہ داد دی کہ اُسے دوزخ میں جھونک دیا اور دن کے بدلے
اُسے تین دن جہنم میں بھونا۔ ایسے کو جو روٹی اور گوشت کھاتا ہی اور سفر سے آکر اپنے پاؤں دُھلوا کر درخت کے نیچے
آرام کرتا ہے درخت اونچا اور وہ نیچا ہی۔ ایسے کو جو فقط زندوں کا خدا ہی مُردوں کا نہیں جو جو مرتے جاتے ہیں اُسکی
خدائی سے نکلتے جاتے ہیں ایسے کو جو اپنے ایک بندے سے رات کو صبح ہونے تک کشتی لڑا اور اُسے گرا نہ سکا جب

دیکھا کہ میں اسپر غالب نہیں آتا اسکے پاؤں کی نس چڑھا کر کمزور کیا۔ ایسے کو جسکا بیٹا اُسے جلال بخشتا ہو آریوں کے ایشور
کی تو ماں اُسکی جان کی حفاظت کرتی تھی عیسائیوں کے خدا کا بیٹا اُسے عزت بخشتا ہو کیوں نہ ہو سپوت ایسے ہی ہوتے
ہیں اسپر پھر اسے ہیجڑا جہنم میں جھونکنا کیسی محسن کشی نا انصافی ہے۔ ایسے کو جو یقینا دغا باز ہو یچپتا تا بھی ہے تھک جا بھی
ہے۔ ایسے کو جسکی دو جوروئیں ہیں دونوں کپی زناکار عمر بھر کی فاحشہ۔ ایسے کو جسکے لیے زنا کی کمائی فاحشہ کی خرچی کمال
مقدس پاک کمائی ہے۔ ایسے کو جسنے باندی غلام بنانا جائز رکھکر نصاریٰ کے دھرم میں حد سے کی ناپاک ظالمانہ وحشیانہ
حرکت کی اور پھر حالی کام خدمت ہی سکے لیے نہیں بلکہ موسیٰ کو حکم دیا کہ مخالفوں کی عورتیں پکڑکر حرم بناؤ اُنسے ہم بستری کرو
ایسے کو جسکی شریعت محض باطل ہو اُس سے راست بازی نہیں آتی اُسے ایمان سے کچھ علاقہ نہیں جو اسکی شریعت پر
عمل کرے ملعون ہو بلکہ اسکا اکلوتا بیٹا خود ہی ملعون ہے پھر بھی ایسی لعنتی شریعت پر عمل کا حکم دیتا بندوں سے اُسکا التزام
مانگتا اسکے ترک پر عذاب کرتا ہو۔ ایسے کو جو اتنا جاہل کہ نہایت سیدھا سا حساب نہ کر سکا بیٹے کو باپ سے عمر میں بڑا
بتا گیا۔ ایسے کو جو اتنا بھلکڑ کہ اپنے اکلوتے کے باپوں کی صحیح گنتی نہ گن سکا کہیں داود تک اُسکے ستائیس باپ کہیں
پندرہ بڑھا کر بیالیس باپ۔ وغیرہ وغیرہ خرافات ملعونہ۔ کیا انھوں نے خدا کو جانا۔ حاش للہ سبحٰن رب العرش
عما یصفون ○ **نیچری** ایسے کو خدا کہتا ہو جو نیچر کی زنجیروں میں جکڑا ہے اسکے خلاف کچھ نہیں کر سکتا اور نیچر
بھی اُتنا جو نیچری کی سمجھ میں آئے جو اسکی ناقص عقل سے وراہو معجزہ ہو یا قدرت سب باد ہوا ہو۔ ایسے کو جسنے (خاک
بدہن ملعونان) جھوٹا دین اسلام بھیجا کہ اُس میں باندی غلام بنانا حلال کیا (اگرچہ پیر نیچر کے نزدیک ابتدا ہی میں) اور
وہ دین جسمیں باندی غلام بنانا حلال ہوا ہو نیچری کے نزدیک خدا کی طرف سے ہرگز نہیں ہو سکتا۔ ایسے کو جسنے مدتوں
اسلام میں اپنی خلاف مرضی باتیں ناپاک چیزیں اسکی ظلم ٹھیٹ نا انصافی روا رکھی ایسی بد باتیں بہائم کی حرکتیں کہ ایک لمحہ
کیلیے بھی یہ بات نہیں مانی جا سکتی کہ سچا مذہب جو خدا کی طرف سے اُترا ہو اُس میں ایسے امور جائز ہوں ایسے کو جو ان سخت
ظالموں ٹھیٹ نا انصافوں جانور سے بدتر وحشیوں کو جنکا چھوٹا بڑا اول سے آج تک اُن ناپاکیوں پر اجماع کیے ہوئے
ہے خیر الامم کا خطاب دیتا اور اپنے چنے ہوئے بندے کہتا ہو ایسے کو جسنے کہا تو یہ کہ روشن آیتیں بھیجتا ہوں تمھیں
اندھیریوں سے نکالکر روشنی میں لاتا ہوں اور کیا یہ کہ جو کہی کہہ مکرنی کہی تمثیلی داستاں پہیلیاں چیستاں لفظ کچھ مراد کچھ جو
لغۃً عرفاً کسی طرح اُسکا مفہوم نہ ہو۔ فرشتے آسمان جن شیطان بہشت دوزخ حشر اجساد معراج معجزات سب باتیں
بتائیں اور بتائیں بھی کیسی ایمانیات ٹھہرائیں اور معنی یہ کہ درحقیقت یہ کچھ نہیں یونہی تو تا مینا کی سی کہانیاں کہہ سنائیں
وغیرہ وغیرہ خرافات ملعونہ۔ کیا انھوں نے خدا کو جانا حاش للہ سبحٰن رب العرش عما یصفون ○ **چکڑالوی**

ایسے کو خدا کہتا ہے جسکے رسول کی قدر ایک ڈاکیے سے زیادہ نہیں جسنے اپنے نبی کا اتباع کچھ نہ رکھا۔ ایسے کو جسنے کہا تو
یہ کہ میری کتاب میں ہر شے کا روشن بیان ہے ہر چیز کی پوری تفصیل ہے جسنے اس میں کوئی بات اُٹھا نہ رکھی اور حالت یہ کہ نماز
فرض کی اور یہ بھی نہ بتایا کہ کو وقت کی یہ بھی نہ بتایا کہ ہر وقت این کر رکعتیں یہ بھی نہ بتایا کہ اُسکے پڑھنے کی ترکیب کیا ہے اُسکے
ارکان کیا ہیں۔ اگر رکوع سجود قیام قرارت اُسکے رکن مانے بھی جائیں اگرچہ اُسنے کہیں اسکا اظہار نہ کیا تو ان میں آگے
کیا ہو پیچھے کیا اُسکے مفسدات کیا کیا ہیں کیونکر جاتی ہے کیونکر ہوتی ہے سب سے بڑا فرض ایمان اُس میں تو یہ گول مجمل بے سود
بیان جس سے کچھ پتا ہی نہ چلے اور دعوے وہ لمبے کہ ہر اشیا کا روشن بیان مزہ یہ کہ متواترات کی جڑ کاٹ دی کہ سوا
میری کتاب کے کچھ حجت نہیں۔ اپنی کتاب کیا وہ خود ہمارے ہاتھ میں دے گیا یہ بھی تو ہمکو تواتر ہی سے ملی جب تواتر حجت
نہیں یہ بھی حجت نہیں غرض ایمان اسلام سب برباد و ناکام وغیرہ وغیرہ خرافات ملعونہ۔ کیا اس نے خدا کو جانا حاشَ للّٰہ
سبحٰن رب العرش عما یصفون ○ **قادیانی** ایسے کو خدا کہتا ہے جس نے چار سو جھوٹوں کو اپنا نبی کیا اُنسے جھوٹی
پیشین گوئیاں کہلوائیں جس نے ایسے کو ایک عظیم الشان رسول بتایا جسکی نبوت پر اصلا دلیل نہیں بلکہ اُسکی نفی نبوت پر
دلائل قائم ہو (خاک بدہن ملعونان) ولد الزنا تھا جسکی تین دادیاں نانیاں زناکار کسبیاں تھیں ایسے کو جس نے ایک بڑھی
کے بیٹے کو محض جھوٹ کہدیا کہ ہم نے بن باپ کے بنایا اور اُسپر یہ فخر کی جھوٹی ڈینگ ماری کہ یہ ہماری قدرت کی کیسی کھلی
نشانی ہے۔ ایسے کو جس نے ایک بدچلن عیاش کو اپنا نبی کیا جسنے ایک یہودی فتنہ گر کو اپنا رسول کر کے بھیجا جسکے پہلے
فتنہ نے دنیا کو تباہ کر دیا۔ ایسے کو جو اُسے ایکبار دنیا میں لاکر دوبارہ لانے سے عاجز ہے وہ جسنے ایک شعبدہ باز کی مسمریزم
والی مکروہ حرکات قابل نفرت حرکات جھوٹی بے ثبات کو اپنی آیات بینات بتایا۔ ایسے کو جسکی آیات بینات لہو ولعب
ہیں یا نری بے اصل کہ عام لوگ ویسے عجائب کر لیتے تھے اور اب بھی کر دکھاتے ہیں بلکہ آجکل کے کرشمے اُنسے زیادہ ہیں لاکھ
ہیں اہل کمال کو ایسی باتوں سے پرہیز رہا ہے۔ ایسے کو جسنے اپنا سب سے پیارا بروزی خاتم النبیین دوبارہ قادیان میں
بھیجا گر اپنی جھوٹ فریب تمسخر ٹھٹھوں کی چالوں سے اُسکے ساتھ بھی نہ چوکا اُس سے کہدیا کہ تیری جورو کے اس حمل
سے بیٹا ہوگا جو انبیا کا چاند ہوگا بادشاہ اُسکے کپڑوں سے برکت لیں گے بروزی بیچارہ اُسکے دھوکے میں آکر اسے
اشتہاروں میں چھاپ بیٹھا اُسے تو یوں ملک بھر میں جھوٹا بننے کی ذلت و رسوائی اوڑھنے کیلیے یہ جل دیا اور جھٹ پٹ
میں اُلٹی کل پھرادی بیٹی بنادی بروزی بیچارہ کو اپنی غلط فہمی کا اقرار چھاپنا پڑا اور اب دوسرے پیٹ کا منتظر رہا ایکی
یہ مسخرگی کی کہ بیٹا دیکر امید دلائی اور ڈھائی برس کے نیچے ہی کا دم نکالدیا نہ نبیوں کا چاند بننے دیا نہ بادشاہوں کو اُسکے
کپڑوں سے برکت لینے دی۔ غرضکہ اپنے چہیتے بروزی کا جھوٹا کذاب ہونا خوب اُچھالا اور اُسپر مزہ یہ کہ عرش پر بیٹھا

اُسکی تعریفیں گا رہا ہی اسپر بھی صبر نہ آیا بروزی سکے چلتے وقت کمال بیحیائی کی ذلت ورسوائی تمام ملک میں طشت ازبام ہونیکے لیے اُسسے یوں چاؤ دلایا کہ اپنی بہن احمدی کی بیٹی محمدی کا پیام دے بروزی بیچارے سکے موںھ میں پانی بھر آیا پیام پر پیام لالچ پر لالچ دھمکی پر دھمکی اُدھر احمدی سکے دل میں ڈالدیا کہ ہرگز نہ بیاہیو یوں لڑائی ٹھنوا کر اپنے امادی عدو سے بروزی کی امید اور بڑھائی کہ دیکھو احمدی کا باپ اگر دوسری جگہ اُسکا نکاح کر دیگا تو ڈھائی برس میں وہ مر جائیگا اور تین برس میں وہ شوہر۔ یا بالعکس۔ بروزی جی تو ہمیشہ اُسکی چالوں میں آجاتے تھے اسے بھی چھاپ بیٹھے یہاں تک تو وہی جھوٹی پیشین گوئیاں رہتیں جو سدا کی تھیں اب اُس قادیانی سکے ساختہ خدا کو اور شرارت سوجھی جھٹ بروزی کو وحی پھنسادی کہ زوجناکھا محمدی سے ہم نے تیرا نکاح کر دیا اب کیا تھا بروزی جی ایمان لے آئے کہ اب محمدی کہاں جا سکتی ہے یوں چل دیکر بروزی سکے موںھ سے اُسسے اپنی منکوحہ چھپوا دیا تاکہ وہ حد بھر کی ذلت جو ایک چمار بھی گوارا نہ کرے کہ اُسکی جورو اور اُسکے جیتے جی دوسرے کی بغل میں یہ مرتے وقت بروزی سکے ماتھے پر کلنک کا ٹیکا ہو۔ اور رہتی دنیا تک بیچارے کی فضیحت وخواری وبے عزتی وکذابی کا ملک میں ڈنکا ہوا ادھر تو عابد ومعبود کی یہ جی بازی ہوئی اُدھر سلطان محمد آیا اور نہ عابد کی چلنے دی نہ معبود کی بروزی جی کی آسمانی جورو سے بیاہ کر ساتھ لے یہ جا وہ جا چلتا بنا ڈھائی تین برس پر موت دینے کا وعدہ تھا وہ بھی جھوٹا گیا اُلٹے بروزی جی زمین کے نیچے چل بسے وغیرہ وغیرہ خرافات ملعونہ۔ یہ ہی قادیانی اور اُسکا ساختہ خدا۔ کیا وہ خدا کو جانتا تھا یا اب اُسکے ہیرو جانتے ہیں حاش للہ سبحن رب العرش عما یصفون ○ رافضی ایسے کو خدا کہتا ہی جو حکم کر کر کے پچھتاتا ہی جو مصلحت سے جاہل رہکر ایک حکم کرتا ہی جب مصلحت کا علم آیا اُسسے بدل دیتا ہی اس سے تو یہودی خدا غنیمت تھا کہ پچھتانیکے عیب سے بچنے کو نسخ تک نہ کر سکا۔ ایسے کو جو وعدے کا جھوٹا یا بندوں سے عاجز ہی کہ اپنا کلام اُتارا اور اُسکی حفاظت کا ذمہ دار بنا مگر عثمان غنی وغیرہ صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم واہل سنت نے اُسکی آیتیں اُلٹ پلٹ کر دیں سورتوں کی سورتیں کتر لیں اور وہ یا تو وعدہ خلافی سے چپکا دیکھا کیا اور کچھ نہ کہا یا گھٹانے والوں کے آگے کچھ چل نہ سکی دم سادھ گیا ایسے کو جس نے کہا تو یہ کہ میں یہ دین سب پر غالب کرتا ہوں اور کیا یہ کہ خود ہی اُسے ملیامیٹ کر دیا اپنی کتاب ہی کا آپ ہی ثقل بڑا نہ رکھا فاسقوں کی روایت بے تحقیق ماننے سے منع کیا اور اپنی کتاب کی روایت کا سلسلہ (خاک بدہن ملعونان) کافروں سے رکھا اور کافر بھی وہ جنکا ایک گروہ ایک جتھا خیانت میں طاق اور عداوت اہل بیت میں تحریف واخفائے آیات پر سب کا اتفاق کیا معلوم کہ اُنھوں نے کتنا بدلا کیا کچھ چھپایا آیتوں کی ترتیب بدلکر کہاں کا حکم کہاں لگایا ایسے کو جو بندوں سے عاجز ترہی وہ بندے سے نیکی چاہے اور بندہ بدی چاہے تو بندہ ہی کا چاہا ہوتا ہے اُسکی ایک نہیں چلتی ایسے کو کہ ہر چار ہر کافر ہر کتا

ہر سو ئر خالقیت میں اُسکا شریک ہو وہ اعیان گڑھتا ہو یا اپنی قدرت سے اپنے افعال [ف۱] اور پھر اسپر یہ دعویٰ کہ ہم میرے سوا کوئی خالق [ف۲] ایسے کو جس نے بہتیرا چاہا کہ میرے نائب سکے بعد میرا شیر مسند پر بیٹھے مگر امیر المومنین عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ایک نہ چلنے دی آیت [ف۳] اتاری وہ کتر لی اور سب نے [ف۴] اُسکے کترنے پر اتفاق کیا آج تک [ف۵] ویسی ہی کتری ہوئی چلی آتی ہے اُسکے رسول نے تمام صحابہ کے مجمع میں اپنے بھائی کا ہاتھ پکڑ کر دکھایا اور عمامہ باندھکر اپنا ولیعہد بنایا مگر رسول کی آنکھیں بند ہوتے ہی بالاتفاق [ف۶] تمام صحابہ نے وہ عہد و پیمان پاؤں کے نیچے مل ڈالا اور کمیٹی کر کے ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو مسند نشین کر دیا اور شیر مونھ دیکھتا رہ گیا نہ اُسکی چلی نہ رافضی صاحبوں کے ساختہ خدا کی۔ [ف۷] ایسوں کے ہاتھ میں قرآن رکھا اچھا حفاظت کا وعدہ نباہا۔ آیسا بے اعتبار قرآن شائع کیا اچھا دین کو غلبہ دیا اپنے [ف۸] نبی کی صحبت اور اُسکے دین کی روایت کو چھانٹ چھانٹ کر ایسے چنے لطف و عدل و اصلح کا واجب خوب ادا کیا۔ ایسے [ف۹] کو جسکا شیر اور شیر بھی کیسا غالب شیر ہمیشہ دشمنوں کا مطیع و فرمانبردار رہا (خاک بدہن ملعونان) کافروں کے [ف۱۰] پیچھے نماز پڑھا کیا کافروں کے جھنڈے کے نیچے لڑا کیا۔ بزدلی [ف۱۱] سے دورُویہ و منافق ہو کر دشمنوں کی بڑی بڑی تعریفیں گاتا رہا اہل بیت رسالت پر کرتے کرتے گھنونے گھنونے ظلم دیکھتا اور ڈر کے مارے دم نہ مارتا بلکہ اُنہی [ف۱۲] مدح و ستائش سے اور مدد کرتا یہاں تک کہ [ف۱۳] کافر لوگ اُسکی سگی بیٹی چھین کر لیگئے اور بی بی بنایا اور وہ تیوری پر میل نہ لایا ویسا ہی [ف۱۴] اُنکا خادم و ہمدم بنا رہا۔ [ف۱۵] اور وہ کیا کرے رافضی دھرم میں رسول ہی کو یہ توفیق نہ تھی کہ بیٹیاں لے تو کافروں منافقوں سے [ف۱۶] اور بیٹیاں دے تو کافروں منافقوں کو [ف۱۷] اور اپنا یار و انیس و وزیر و جلیس بنائے تو کافروں منافقوں کو [ف۱۸] اور وہ بھی کیا کرے روافض کا خدا ہی اُن ظالموں کافروں کے بڑے بڑے مناقب اپنے کلام میں اُتارتا رہا جسے [ف۱۹] لاکھ کے مجمع میں مقبول تو فقط چار چھ باقی سب دشمن اور وہ اُس بھری جماعت میں بلاتعیین۔ عام صیغوں سے عام وصفوں سے مہاجرین و انصار و صحابہ کہہ کہکر تعریفیں کرتا بندوں کو دھوکے دیتا دو ٹوک [ف۲۰] بات نہ کہنی تھی نہ کہہ سکا۔ ایسے [ف۲۱] کو جس نے اُن موجود حاضروں میں اپنے نیک بندوں کو مخاطب کر کے وعدہ دیا کہ ضرور ضرور تمھیں اس زمین کی خلافت دونگا اور تمھارا دین تمھارے لیے جما دونگا اور تمھارا خوف امن سے بدل دونگا کاش وہ کسی کے لیے ان میں سے کچھ نہ کرتا تو نرا وعدہ خلاف ہی رہتا نہیں اُس نے کی اور اُلٹی کی اپنے نیک بندوں کے بدلے (خاک بدہن ملعونان) کافروں کو زمین عرب کی خلافت دی اور اُنھیں کا دین خوب جما دیا اور اُنھیں کے خوف کو امن سے بدل دیا۔ رہے چار چھ نیک بندے بے بس بیچارے ترسان ہراسان خوف کے مارے اُنھوں نے انکی خدمتگاری فرمانبرداری کرتے دن گزارے جس نے روشن کر دیا کہ کافر ہی اُسکے نیک بندے ہیں تو وعدہ خلاف دغا باز [ف۲۲] حق کا چھپانے والا باطل کا چمکانے والا بندوں کو دھوکے دیکر [ف۲۳] اُلٹی سمجھانے والا سب کچھ ہوا

ایسے کو جو خود مختار نہیں بلکہ اُسپر واجب ہے کہ یہ کرے اور یہ نہ کرے اور مزہ یہ کہ اُسپر واجب کیا تھا بندوں کے حق میں بہتر کرنا یہ بندوں کے حق میں بہتر تھا کہ اُنکی ہدایت کو جو کتاب آتری ظالموں کے پنجے میں رکھی جائے کہ وہ اُسے کتر بیونت کر لیں اور اصل ہدایت پہاڑ کی کھوہ میں چھپادی جائے جسکی وہ ہوا نہ پائیں یہ بندوں کے حق میں اصلح تھا کہ اعدا غالب محبوب مغلوب۔ باطل غالب حق مغلوب۔ اچھا واجب ادا کیا۔ وغیرہ وغیرہ خرافات ملعونہ یہ ہے رافضیوں کا خدا۔ کیا خدا ایسا ہوتا ہے تعالی اللہ کیا وہ خدا کو جانتے ہیں۔ حاش للہ سبحٰن رب العرش عما یصفون ○ **وہابی** ایسے کو خدا کہتا ہے جسے مکان۔ زمان۔ جہت۔ ماہیت۔ ترکیب عقلی سے پاک کہنا بدعت حقیقیہ کے قبیل سے اور صریح کفروں کے ساتھ گننے کے قابل ہے جسکا سچا ہونا کچھ ضرور نہیں جھوٹا بھی ہو سکتا ہے ایسے کہ جسکی بات پر اعتبار نہیں نہ اُسکی کتاب قابل استناد نہ اُسکا دین لائق اعتماد ایسے کو جسمیں ہر عیب و نقص کی گنجائش ہے جو اپنی مشیت بنی رکھنے کو قصداً عیبی بننے سے بچا ہے چاہے تو ہر گندگی میں آلودہ ہو جائے ایسے کو جسکا علم حاصل کیے سے حاصل ہوتا ہے اُسکا علم اُسکے اختیار میں ہے چاہے تو جاہل رہے۔ ایسے کو جسکا بہکنا۔ بھولنا۔ سونا۔ اونگھنا۔ غافل رہنا۔ ظالم ہونا حتی کہ مرجانا سب کچھ ممکن ہے کھانا۔ پینا۔ پیشاب کرنا۔ پاخانہ پھرنا۔ ناچنا۔ تھرکنا۔ نٹ کی طرح کلا کھیلنا۔ عورتوں سے جماع کرنا۔ لواطت جیسی خبیث بیحیائی کا مرتکب ہونا حتی کہ مخنث کی طرح خود مفعول بننا۔ کوئی خباثت کوئی فضیحت اُسکی شان کے خلاف نہیں وہ کھانے کا منہ اور بھرنے کا پیٹ اور مردی اور زنی کی دونوں علامتیں بالفعل رکھتا ہے صمد نہیں جوف دار کھکل ہے سبوح قدوس نہیں خنثی مشکل ہے یا کم از کم اپنے آپ کو ایسا بنا سکتا ہے اور یہی نہیں بلکہ اپنے آپ کو جلا بھی سکتا ہے ڈبو بھی سکتا ہے زہر کھا کر اپنا گلا گھونٹ کر بندوق مار کر خودکشی بھی کر سکتا ہے اُسکے ماں باپ جورو بیٹا سب ممکن ہیں بلکہ ماں باپ ہی سے پیدا ہوا ہے جس طرح بھیلا مسیلمہ برہما کی طرح پر لکھا ہے ایسے کو جسکا کلام فنا ہو سکتا ہے جو بندوں کے خوف کے باعث جھوٹ سے بچا ہے کہ کہیں وہ مجھے جھوٹا نہ سمجھ لیں بندوں پر اچھا کر پیٹ بھر کر جھوٹ بھک سکتا ہے۔ ایسے کو جسکی خبر کچھ ہے اور علم کچھ۔ خبر سچی ہے تو علم جھوٹا علم سچا ہے تو خبر جھوٹی ایسے کو جو سزا دینے پر مجبور ہے نہ دے تو بے غیرت ہے معاف کرنا چاہے تو حیلے ڈھونڈھتا ہے خلق کی آڑ لیتا ہے۔ ایسے کو جسکی خدائی کی اتنی حقیقت کہ جو شخص ایک پیڑ کے پتے گن دے اُسکا شریک ہو جائے جس نے اپنا سب سے بڑھکر مقرب الیسون کو بنایا جو اُسکی شان کے آگے چمار سے بھی زیادہ ذلیل ہیں جو چوہڑے چماروں سے لائق تمثیل ہیں۔ ایسے کو جس نے اپنے کلام میں خود شرک بولے اور جابجا بندوں کو شرک کا حکم دیا قرآن عظیم تو فرمائے اغنٰہم اللہ ورسولہ من فضلہ انہیں اللہ و رسول نے اپنے فضل سے دولتمند کر دیا اور مسلمانوں کو اس کہنے کی ترغیب دے کہ حسبنا اللہ سیؤتینا اللہ من فضلہ ورسولہ ہمیں اللہ کافی ہے اب دیتے ہیں اللہ و رسول ہمیں اپنے فضل سے اور وہابیہ کا خدا اسمٰعیل دہلوی کے کان میں

پھونک جائے کہ ایسا کہنے والا مشرک ہے۔ قرآن عظیم تو جبریل امین کو بیٹا دینے والا فرمائے کہ انھوں نے حضرت مریم سے کہا انما انا رسول ربك لاھب لك غلامًا زکیا ٥ میں تو تیرے رب کا رسول ہوں اسلیے کہ میں تجھے ستھرا بیٹا دوں یعنی مسیح علیہ الصلاۃ والتسلیم رسول بخش ہیں اور وہابیہ کا خدا اُنکے کان میں ڈال جائے کہ رسول بخش کہنا شرک ہے قرآن عظیم تو اُس گستاخ پر جس نے کہا تھا رسول غیب کیا جانے حکم کفر فرمائے کہ لا تعتذروا قد کفرتم بعد ایمانکم بہانے نہ بناؤ تم کافر ہو چکے اپنے ایمان کے بعد۔ اور وہابیہ کا خدا اسمٰعیل دہلوی کو یہی ایمان سوجھائے کہ رسول غیب کیا جانے اور وہ بھی اس تصریح کے ساتھ کہ اللہ کے دیے سے مانے جب بھی شرک ہے۔ اب کہیے اگر رسول کو غیب کی خبر مانے تو وہابی خدا کے حکم سے مشرک۔ نہ مانے تو قرآن عظیم کے حکم سے کافر۔ پھر مفر کدھر۔ یہی ماننے بنے گی کہ یہ مسلمانوں کے خدا کے احکام جس نے قرآن کریم محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر اُتارا اور وہ وہابیہ کے خدا کے جس نے تقویۃ الایمان اسمٰعیل پر اُتاری ہاں وہابیہ کا خدا وہ ہے جسکے سب سے اعلیٰ رسول کی شان اتنی ہے جیسے قوم کا چودھری یا گاؤں کا پدھان جس نے حکم دیا ہے کہ رسولوں کو ہرگز نہ ماننا رسولوں کا ماننا نرا خبط ہے وغیرہ وغیرہ خرافات ملعونہ یہ ہے وہابیوں کا خدا۔ کیا خدا ایسا ہوتا ہے لا الٰہ الا اللہ کیا وہ خدا کو جانتے ہیں حاشا للہ سبحٰن رب العرش عما یصفون ٥ **دیوبندی** ایسے کو خدا کہتے ہیں جو وہابیہ کا خدا ہے جسکا بیان ابھی گزر چکا ہے اور اتنے وصف اور رکھتا ہے کہ علم ذاتی میں اُسکی توحید یقینی نہیں دوسرے کو اپنی ذات سے بے عطائے خدا عالم بالذات کہنا قطعًا کفر نہیں ہاں وہ جو بالفعل جھوٹا ہے جسکے لیے وقوع کذب کے معنے درست ہو گئے جو اُسے جھٹلائے مسلمان سُنی صالح ہے اُسے کوئی سخت کلمہ کہنا چاہیے دیوبندی خدا چوری بھی کرسکتا ہے وہ تمام جہان کا تنہا مالک نہیں اُسکے سوا اور بھی مالک مستقل ہیں جنکی ملک میں وہ چیزیں ہیں جو دیوبندی خدا کی ملک میں نہیں اُنپر للچائے تو چاہے ٹھگوں لٹیروں کیطرح جبرًا غصب کر بیٹھے کیونکہ وہ ظالم بھی ہوسکتا ہے چاہے اُچکوں چوروں کی طرح مالکوں کی آنکھ بچا کر لے بھاگے کیونکہ وہ چوری کرسکتا ہے۔ ہاں وہ جسکی توحید باطل ہے کہ ایک وہی خدا ہوتا تو دوسرا مالک مستقل نہ ہوسکتا اور دوسرا مالک مستقل نہ ہوتا تو خدا چوری کیسے کرسکتا کہ اپنی ملک لینے کو چوری نہیں کہہ سکتے اور اگر وہ چوری نہ کرسکتا تو دیوبندی بلکہ عام وہابی دھرم میں علی کل شیء قدیر نہ رہتا انسان اُس سے قدرت میں بڑھ جاتا کہ آدمی تو چوری کرسکتا ہے اور وہ نہ کرسکا اور یہ محال ہے لاجرم ضرور ہے کہ دیوبندی خدا چوری کرسکے تو ضرور ہے کہ اُسکے سوا اور بھی مالک مستقل ہوں تو ضرور ہے کہ دیوبندی خدا اکرم مجوسی خداؤں کی طرح دو ہوں۔ نہیں نہیں بلکہ قطعًا لازم کہ کروروں ہوں کہ آدمی کروروں اشخاص کی چوری کرسکتا ہے دیوبندی خدا نہ کرسکے تو آدمی سے قدرت میں گھٹ رہے لاجرم ضرور ہے کہ کروروں خدا ہوں جنکی چوری دیوبندی خدا کرسکے۔ رہا یہ کہ وہ سب اسی کیطرح چوٹے بدمعاش ہیں یا صرف یہ اسکا فیصلہ تھانوی صاحب کے سر ہے۔ ہاں دیوبندی خدا وہ ہے کہ علم غیب

نہ جواب بن لے کہ کروروں خداؤں سے دو ایک ہی کم کر دکھائیں

جسکا شریک ہو سب سے بدتر مخلوق شیطان کا علم اُسکے رب اعلیٰ رسول کے علم سے وسیع تر ہو اور ہونا ہی چاہیے کہ رسول اُسکے برابر کیسے ہو سکے جو خدا کا شریک ہی۔ اُسنے جیسا علم اپنے حبیب کو دیا اور اُسنے اپنا بڑا افضل کہا اور اُسپر اعلیٰ درجہ کا احسان جتایا اُسکی حقیقت اتنی کہ ایسا تو ہر پاگل ہر چوپائے کو ہوتا ہی ہاں دیوبندی خدا وہ ہے جسے قادر مطلق کہنا اسی دلیل سے باطل ہو کہ جمیع اشیا پر قدرت تو عقلاً و نقلاً باطل ورنہ خود وہ بھی مقدور ہو تو ممکن ہو تو خدا نہ رہے اور اگر بعض مراد تو اس میں اُسکی کیا تخصیص ایسی قدرت تو ہر پاگل ہر چوپائے کو ہی۔ دیوبندی خدا وہ ہی جس نے ایسے کو اپنا سب سے اعلیٰ رسول چنا جو اُسکا کلام سمجھنے کی لیاقت نہ رکھتا خیالات عوام کے لائق اُسکی سمجھ تھی جسکی خطا اہل فہم پر روشن تھی۔ پھر یہ دیوبندی خدا اُسے اُس فاحش غلطی پر بھی نہ روکتا یا شاید خود بھی اپنا کلام نہ سمجھتا کیونکہ وہ جاہل بھی ہو سکتا ہی دیوبندی خدا وہ ہے کہ جس دلیل سے اُسکے خاتم النبیین کے سوا چھ خاتم النبیین اور ماننا خاتم کی شان بڑھاتا ہی یو ہیں اُسے تنہا خدا کہنا اُسکی شان گھٹاتا ہی اُسکی بڑی بڑائی یہ ہے کہ بہت سے خداؤں کا خدا ہو کیا خدا ایسا ہوتا ہے حاشَ للہ سبحٰن ربّ العرش عما یصفون ○ غیر مقلد کا خدا یہ سب کچھ ہی جو دیوبندی و وہابی کا قال اللہ تعالیٰ بعضہم من بعض اور وہ بعض نرالتیں اور زیادہ رکھتا ہی ایسا کہ جسکے دین میں کتا حلال سوئر کی چربی حلال سوئر کے گردے حلال سوئر کی تلی حلال سوئر کی کلیجی حلال سوئر کی اوجھڑی حلال سوئر کی کھال کا ڈول بنا کر اُس سے پانی پینا حلال وضو کرنا حلال گندی خبیث شراب سے نہا کر سارے کپڑے اُس میں رنگ کر نماز پڑھنا حلال ایک وقت میں ایک عورت متعدد مردوں پر حلال۔ وہ جس نے آپ ہی تو حکم دیا کہ خود نہ جانو تو جاننے والوں سے پوچھو اپنے علما کی اطاعت کرو اپنے نیکوں کی پیروی کرو جب پوچھا اور اطاعت و پیروی کی تو شرک کی جڑ دی۔ وہ جس نے ائمہ دین کی تقلید حرام و شرک ٹھہرائی اور پوربی بنگالی پنجابی بھوپالی کی فرض۔ وہ جس نے اپنے اور اپنے رسولوں کے سوا کسی کی بات حجت نہ رکھی اور بیچ میں چند محدثوں اور جارحوں معدلوں کو کھڑا کر کے اُنکے قول کو کتاب و سنت کے برابر ٹھہرا کر حجیت دی یعنی یہ شریک الوہیت نہیں تو شریک رسالت ضرور ہیں۔ نہیں نہیں بلکہ شریک الوہیت ہی ہیں کہ اتخذوا احبارہم ورھبانھم اربابا من دون اللہ نہ کہ رسلا من دون النبی ہاں وہ جس نے آپ ہی تو اتباع ظن حرام اور افادہ حق میں محض ناکام کیا پھر ان چند کی ظنی روایات ظنی جرح و تعدیلات کا اتباع عین دین کر دیا تو بات کیا وہی کہ یہ مثل انبیا معصوم ہیں نہیں نہیں بلکہ دین غیر مقلدی کے اربابا من دون اللہ جھوٹے خدا ہیں وہ جس نے چند جاہلان عالم نما کے سوا جو ابو حنیفہ و شافعی پر منہ آتے اور اُنکے احکام پرکھنے کی اپنے میں طاقت بتلاتے ہیں تمام عالم کو بے [illegible] سبیل کیا ہی کیونکہ وہ آپ دلیل سمجھ نہیں سکتے اور دوسرے کی کہی ہوئی اگرچہ بنگالی بھوپالی دہلوی امرتسری کی مان لیں کہ دلیل سے یہ ثابت ہی تو یہ وہی تقلید ہوئی جو شرک ہی لہذا ضرور بے نتھے بیل ہیں۔ وہ کہ عام جہال پر جسکے لیے کوئی حجت قائم نہیں ہو سکتی کہ حجت قائم ہو

دلیل سے۔ دلیل وہ خود سمجھ نہیں سکتے اور دوسرے کی سمجھ پر اعتماد شرک۔ وہابیہ سے لئے (خاک بدہن خبثا) سکلے مشرکوں کو خیر امۃ کہا اور اُنکے تین قرنوں کو خیر القرون کہلایا جنکا روز اول سے آجتک یہی معمول کہ عامی کو جو مسئلہ پوچھنا ہوا عالم سے پوچھا عالم نے حکم بتا دیا سائل سنے مانا اور کاربند ہوا صحابہ سے آجتک کبھی دلیل بتانے اور اُسے عامی کے اسقدر ذہن نشین کرنیکا کہ وہ خود سمجھ لے کہ واقعی یہ حکم قرآن و حدیث سے ثابت بروجہ صحیح غیر معارض و غیر منسوخ ہی ہرگز نہ دستور تھا نہ ہوا نہ ہے تو پوچھنے والے بے علم دلیل تفصیلی اُنکا فتوے مانکیے اور یہی تقلید ہی اور تقلید شرک تو عہد صحابہ سے آجتک سب عامی مشرک ہوئے اور وہ مفتی بے القائے دلیل اسی لیے فتوے سنتے رہے کہ یہ مانیں اور عمل کریں تو صحابہ سے آجتک سب مفتیان و علما مشرک گر و شرک دوست ہوئے اور ہر مشرک گر خود مشرک اور اور مشرکوں سے بدتر تو غیر مقلد کے دھرم میں صحابہ سے ابتک تمام امت مشرک لیکن غیر مقلد کا خدا انھیں کو خیر امۃ اور خیر القرون کہتا کہلواتا ہی پھر اُسکی کیا شکایت کہ ایسوں کو کہا جو غیر مقلدی دھرم میں فرقوا دینہم وکانوا شیعا تھے جنھوں نے اپنا دین ٹکڑے ٹکڑے کر دیا اور جدا جدا گروہ ہوگئے عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اتباع اُنسے فتوے لیتے اور اُسپر چلتے عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے اتباع اُنکی طرف تھے عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے اتباع اُنکے ساتھ تھے اور وہ اختلاف آجتک برابر قائم رہے سب فریق مشورہ کرکے ایک بات پر عامل نہ ہوسکتے تھے نہ ہوئے قرآن عظیم میں ہمیشہ پڑھا کیے فان تنازعتم فی شیء فردوہ الی اللہ والرسول جب تم میں کسی بات میں اختلاف ہو تو اُسے اللہ و رسول کی طرف رجوع کرو اسپر عمل کرنا تھا نہ کیا۔ اسپر عمل کرتے تو سب ایک نہ ہو جاتے کہ اللہ و رسول کا حکم ایک ہی تھا۔ مگر وہ اپنے ہی عالموں کے قول پر اڑے رہے مسعودی عمری عباسی نام نہ کہلانا کوئی چیز نہیں کام وہی رہا جو حنفی شافعی مالکی حنبلی نے کیا کام کام ہے نہ کہ نام سے۔ دین کے ایسے ٹکڑے کرنے والوں کو خیر امۃ و خیر القرون ٹھہرایا وغیرہ وغیرہ خرافات ملعونہ کیا انھوں نے خدا کو جانا حاشا للہ مالہم بہ من علم ان ہم الا یخرصون ○ سبحن رب العرش عما یصفون ○

تنبیہ مسلمانو تم نے دیکھا یہ ہیں یہ گمراہ فرقے اور یہ ہیں انکے ساختہ خدا ماقدروا اللہ حق قدرہ اور ایک عام بات یہ کہ کفر کیا ہے اُس بات کی تکذیب جو بالقطع والیقین ارشاد الٰہی عزوجل ہے اب یہ تکذیب کرنے والا اگر اُسے ارشاد الٰہی عزوجل نہیں مانتا تو ایسے کو خدا سمجھا ہی جسکا یہ ارشاد نہیں حالانکہ خدا وہ ہی جسکا یہ ارشاد ہے تو اُس نے خدا کو کہاں جانا اور اگر اُسکا ارشاد مانکر تکذیب کرتا ہی تو ایسے کو خدا سمجھا ہی جسکی بات جھٹلانا روا ہی اور خدا اس سے پاک و برتر و بلند و بالا ہے تو اُس نے خدا کو کب جانا۔ حاصل وہی ہوا کہ اتخذ الٰہہ ھوٰہ اور یہاں سے ظاہر ہوا کہ اس جہل باللہ میں نرے دہریوں کے بعد جو سرے سے وجود خدا کے منکر ہیں سب سے بھاری حصہ ان وہابیوں اسمٰعیلیوں خصوصاً

دیوبندیوں کا ہو کر اور کافر تو اس سے کافر ہوئے کہ انھوں نے خدا کو جھٹلایا خدا کو عیب لگایا مگر ان میں ایسا کھلا بیباک مشکل سے نکلے گا جو اپنی زبان سے خود ہی کہے کہ ہاں ہاں اُسکا خدا جھوٹا ہونے اور نہ صرف جھوٹ بلکہ ہر شر سے شر سے عیب سر ناپاک سی ناپاک گندگی ہیں سننے کے قابل ہی یہودی نصرانی بھی شاید اسے کہتے جھجکیں گے یہ دعوٰی دعائی دیے کی صفائی انھیں صاحبوں کے حصہ میں آئی کہ اپنے معبود کے کذاب عیبی آلودہ ہونے کو دھڑلے سے جائز کریں اور اُس پر تحریریں کریں لکھیں چھاپیں اسی پر کمال اسلام کا مدار جانیں وسیعلم الذین ظلموا ای منقلب ینقلبون

**تنبیہ** ان چند اوراق میں جو کچھ بیان ہوا کتب و رسائل فقیر و اصحاب فقیر میں بحمدہ تعالٰی مبسوط و مبرہن ہے مسلمان انھیں حروف کو یاد رکھیں تو ضرور ضرور ان تمام بدینیوں کے سائے سے بچیں انکی پرچھائیں سے دور بھاگیں انکے نام سے گھن کریں انکے قال اللہ و قال الرسول کے مکر کے جال میں نہ پھنسیں یثبت اللہ الذین اٰمنوا بالقول الثابت فی الحیوۃ الدنیا تو بعونہ تعالٰی ہمیں روشن ہوا و ان شاء اللہ الکریم۔ ان شاء اللہ الکریم ان شاء اللہ الکریم وفی الاٰخرۃ کل کے دن پر وہ بڑا لگن ہو یعنی ثابت رکھے گا اللہ ایمان والوں کو حق دین پر دنیا کی زندگی میں اور آخرت میں واللہ قدیر واللہ غفور رحیم ○ وللہ الحمد ‌+ والیہ الصمد ‌+ وصلی اللہ تعالٰی علٰی خیر خلقہ محمد والہ وصحبہ وابنہ وحزبہ اجمعین ‌+ اٰمین والحمد للہ رب العٰلمین ○

## رسالہ قوانین العلماء فی متیمم علم عند زید ماء ۱۳۳۵ھ

شرح تعریف رضوی کے افادہ پنجم میں ضمناً اس مسئلہ کا ذکر آیا کہ اگر دوسرے کے پاس پانی پایا اور نہ مانگا اور تیمم سے پڑھ لی پھر مانگا اور اُس نے دیدیا تو نماز نہ ہوئی نہ دیا تو ہوگئی اس مسئلہ کی تفصیل و تحقیق وہاں لکھی کہ بجائے خود ایک رسالہ ہوگئی طول کے سبب اُسے وہاں سے جدا کیا اور رسالہ کا حوالہ دیا۔ یہ وہ رسالہ ہے وباللہ التوفیق۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ الذی ارسل من بحر نداہ ‌+ ماء ھداہ ‌+ مع مصطفاہ ‌+ فاعطانا بلا سؤال ‌+ وطھرنا بہ من دنس الضلال ‌+ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ‌+ وبارک وشرف ومجد وکرم ‌+ علی التوالی والتواتر والاتصال الی ابد الاٰباد من ازل الاٰزال ‌+ وعلی اٰلہ وصحبہ خیر صحب و اٰل متیمم کہ دوسرے کے پاس پانی پائے یہ مسئلہ بہت معرکۃ الاٰراء وطویلۃ الاذیال ہے اکثر کتب میں اُسکے بعض جزئیات مذکور ہیں امام صدر الشریعۃ نے شرح وقایہ پھر محقق ابراہیم حلبی نے غنیہ شرح منیہ پھر محقق زین العابدین نے بحر الرائق میں رحمہم اللہ تعالٰی ورحمنا بھم اُسکے لیے قوانین کلیہ وضع فرمانا چاہے کہ جمیع شقوق کو حاوی ہوں۔ فقیر اولاً چند مسائل ذکر کرے جنکا لحاظ ہر ضابطہ میں ضرور ہے وہی اپنے اختلافات پر نظر

ہر ضابطہ میں پھر قوانین علما اور ما اہادہ ما علیہا پھر وہ جو فیض قدیر سے قلب فقیر پر فائض ہوا وللہ الحمد واللہ المستعان و علیہ التکلان **مسئلہ ۱**: اگر دوسرے کے پاس اتنا پانی ہو کہ اسکی طہارت کو کافی اور اسکی حاجت سے زائد ہو معلوم نہ تھا اور تیمم کرکے نماز پڑھ لی نماز کے بعد معلوم ہوا تو نماز پر اسکا کچھ اثر نہیں نماز ہوگئی اگرچہ بعد نماز وہ اسے پانی خود دیا اسکے مانگے سے دے بھی دے لما علمت ان لا قدرۃ الا بالعلم حتی لو وضع فی رحلہ ماء ونسیہ وصلی تمت وان تذکر بعدھا لم یعد کما تقدم مفصلا فی نمرۃ خانیہ میں ہے المصلی بالتیمم اذا وجد الماء بعد الفراغ من الصلاۃ لا تلزمہ الاعادۃ ولو وجد فی خلال الصلاۃ فسدت وکذا لو وجد بعد التشہد قبل السلام وان وجد بعد ما سلم تسلیمۃ واحدۃ لم تفسد **مسئلہ ۲**: اگر نماز پڑھتے میں اس نے پانی لاکر رکھا کہ یہ لیجئے یا مطلق کہا کہ جس کے جی میں آئے اس سے وضو کرے تو تیمم ٹوٹ گیا نماز جاتی رہی اسکا ذکر ضمن نمبر (۷) میں گزرا مگر یہاں ایک استثنا نفیس ہے امام فقیہ النفس نے فرمایا اگر وہ کہنے والا نصرانی ہو نیت نہ توڑے کہ اسکے کہنے کا کیا اعتبار شاید مسخرہ پن سے کہتا ہو ہاں نماز کے بعد اس سے مانگے دیدے تو نماز پھیرے ورنہ ہوگئی خانیہ میں ہے المصلی بالتیمم اذا قال لہ نصرانی خذ الماء فانہ یمضی علی صلاتہ ولا یقطع لان کلامہ قد یکون علی وجہ الاستہزاء فلا یقطع بالشک فاذا فرغ من الصلاۃ سألہ ان اعطاہ اعاد الصلاۃ والا فلا اسیطرح خلاصہ میں زیادات و فتاوے رزین سے ہے

**اقول** علمائے کرام اکثر بجائے مناط ذکر مظنہ پر اکتفا فرماتے اور مثال سے مقصود کی راہ دکھاتے ہیں یہاں نصرانی کی تخصیص نہ کافر کی خصوصیت بلکہ مدار ظن استہزا ہے اگر نصرانی یا کوئی کافر اسکا نوکر یا ماتحت یا رعیت یا اسکی شاگردی میں ہے یا اس سے کسی حاجت کی طمع رکھتا یا خوف کرتا ہے تو ان صورتوں میں اس پر گمان استہزا نہ ہوگا نیت توڑنی ہوگی ہاں اگر پھر مانگے پر نہ دے تو تیمم باقی ہے وذلک لظہور القدرۃ علی الماء ظنا مع عدم ما یعارضہ اور اگر کوئی فاسق بیباک تمسخر کا عادی ہے لوگوں سے یونہی کہا کرتا پھر نہیں دیتا ہے تو اسکے کہنے پر نیت توڑنے کی اجازت نہ ہوگی لان ابطال العمل حرام ولم یحصل الظن علی القدرۃ بقول مثلہ من المستہزئین اللئام ہاں بعد نماز دیدے تو اعادہ کرنی ہوگی۔ ورنہ نماز بھی ہوگئی اور تیمم بھی باقی واللہ تعالی اعلم **مسئلہ ۳**: اگر اس نے اس سے پانی لینے کو نہ کہا مگر عین نماز میں اسے اسکے پاس کافی پانی ہونیکا علم ہوا **اقول** اگرچہ تذکر سے کہ پہلے اسکے پاس پانی ہونا معلوم تھا یاد نہ رہا تیمم کرکے نماز شروع کی نماز میں یاد آیا کہ فلاں کے پاس پانی ہے وھذا ظاھر جدا تو دو صورتیں ہیں اگر اسے گمان غالب ہو کہ مانگے سے دیدے گا تو نیت توڑے اور مانگے اور اگر گمان غالب ہو کہ نہ دیگا یا کسی طرف غلبہ ظن نہ ہو شک کی حالت ہو تو نیت توڑنے کی اجازت نہیں ہو سکتی صدر الشریعۃ میں زیادات سے ہے المتیمم المسافر اذا رأی مع رجل

ماء کثیرا وھو فی الصلاۃ وغلب علی ظنہ انہ لایعطیہ او شک مضی علی صلاتہ لانہ صح شروعہ فلا یقطع بالشک وان غلب علی ظنہ انہ یعطیہ قطع الصلاۃ وطلب منہ الماء بعینہ اسی طرح بدائع وحلیہ میں جامع کرخی سے ہے غیر انہ لیس فیہ ذکر ظن العطاء صریحا وانما دل علی القطع فیہ بالمفہوم بزازیہ میں ہے ان علم انہ یعطیہ قطع وان اشکل لا فتاوٰی امام قاضی خان میں ہے المصلی بالتیمم اذا رأی مع رجل ماء اکثر رأیہ انہ یعطیہ او کان لہ ان ینصرف وان استوی الظنان لایحل لہ قطع الصلاۃ واذا فرغ من الصلاۃ ان ظھر انہ کان ماء یلزمہ الاعادۃ والا فلا۔ تنبیہ۔ **اقول** [۳۱۵۰] ظاہر عبارات بحالت ظنِ غالب عطا وجوب قطع ہے کہ لان صیغۃ الاخبار اٰکد من صیغۃ الامر ولان بظن العطاء وان لم یقدر علی الماء حتی یبطل تیممہ لکن اورث شبھۃ قویۃ فی بقائہ فلا یحل المضی علیہ حتی یظھر بطلانھا ولان [۳۱۵۲] الصلاۃ بالتیمم کاملۃ عندنا کالصلاۃ بالوضوء ولذا صح اقتداء المتوضیئ بالمتیمم بل جاز بلا کراھۃ وان کان العکس افضل فھذا القطع لیس للاکمال بل للابطال ولیس ثمہ فی المضی علی الصلاۃ ضرر علیہ یزال ومثل القطع لولم یجب لم یجز لقولہ تعالٰی ولا تبطلوا اعمالکم واللّٰہ سبحٰنہ اعلم۔

**مسئلہ ۴**۔ یہ حکم نماز کے قطع واتمام کا تھا رہا یہ کہ اُس سے پانی مانگنا اسپر واجب ہے یا نہیں۔ **اقول** [۳۱۵۳] بحالِ ظنِ عطا تو وجوب میں شبہہ نہیں کہ اسی کے لیے نیت توڑنے کا حکم ہوا باقی دو حالتوں میں عبارت خلاصہ یہ ہے بیرونِ نماز پانی دیکھکر مانگنا واجب ہونے نہ ہونے کا اختلاف آئیگا اور اور مسائل لکھکر فرمایا ھذا کلہ قبل الشروع فی الصلاۃ ولو شرع بالتیمم فی السفر فرأی رجلا معہ ماء کثیرا ان علم انہ یعطیہ یقطع الصلاۃ وان علم انہ لا یعطیہ یمضی علی صلاتہ وان اشکل یمضی علی صلاتہ ثم یسألہ ان اعطاہ اعاد الصلاۃ وان ابی فصلاتہ تامۃ اسی طرح ہندیہ میں محیط سرخسی سے ہے غیر انہ لم یذکر ظن المنع اسکا یہ مفاد کہ بحالِ ظنِ منع سوال کی اصلا حاجت نہیں اور بحالِ شک نماز پوری کرکے مانگے یہ صاف نہ فرمایا کہ مانگنا واجب ہے یا مستحب۔ **اقول** [۳۱۵۴] مگر مسئلہ ظن قرب آب میں تصریح ہے کہ اگر قرب مشکوک ہو طلب واجب نہیں صرف مستحب ہے درمختار میں ہے الا یغلب علی ظنہ قربہ لایجب بل یندب ان رجا والا لا شرح تعریف رضوی کے اخادم بجم میں اور بعض عبارات بھی اسکے مفید گزریں اور جوہرہ نیرہ میں ہے اذا شک یستحب لہ الطلب اسی طرح ہندیہ میں سراج وہاج سے ہے بحر میں بدائع سے ہے اذا لم یغلب علی ظنہ قربہ لایجب بل یستحب اذا کان علی طمع من وجود الماء اسکے بکثرت مؤیدات عنقریب آتے ہیں ان شاء اللہ تعالٰی تو حاصلِ حکم یہ نکلا کہ بحالِ ظنِ عطا مانگنا واجب اور بحالِ شک مستحب اور بحالِ ظنِ منع مستحب بھی نہیں واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ ۵**۔ صحیح ومعتمد وظاہر الروایۃ یہ ہے کہ نماز میں

بحالِ غلبۂ ظن مطلقاً اگرچہ نیت توڑنے کا حکم ہے مگر فقط اس غلبۂ ظن سے نہ تیمم ٹوٹے نہ نماز جائے یہاں تک کہ اگر پوری کرلی اور پھر مانگا اور اُس نے نہ دیا تو نماز بھی صحیح اور تیمم بھی باقی کہ ظاہر ہوا کہ وہ ظن غلط تھا **اقول** یہ حکم خود انھیں عبارات مذکورۂ زیادات وجامع کرخی ومحیط سرخسی وخلاصہ ونہایہ وصدرالشریعۃ وحلیہ وہندیہ سے ظاہر کہ قطع نماز کو فرمایا اور قطع وہی کی جائیگی کہ ہنوز باقی ہے باطل خودہی معدوم ہوگئی قطع کیا ہو بحر میں ہے اذا کان فی الصلاۃ وغلب علی ظنہ الاعطاء لاتبطل بل اذا اتمہا وسألہ ولم یعطہ تمت صلاتہ لانہ ظہر ان ظنہ کان خطاء کذا فی شرح الوقایۃ فعلم منہ ان مافی فتح القدیر من بطلانہا بمجرد غلبۃ ظن الاعطاء لیس بظاہر الا ان قاضیخان فی فتاواہ ذکر البطلان فی ھذہ الصورۃ بمجرد الظن عن محمد اسی طرح ردالمحتار میں نہر سے ہے قال لاتبطل کما جزم بہ الزیلعی وغیرہ فما فی الفتح فیہ نظر نعم فی الخانیۃ عن محمد انہا تبطل بمجرد الظن فمع غلبتہ اولی وعلیہ یحمل ما فی الفتح اھ **اقول** عبارۃ الخانیۃ المسافر اذا شرع فی الصلاۃ بالتیمم ثم جاء انسان معہ ماء فانہ یمضی فی صلاتہ فاذا سلم فسألہ ان منع جازت صلاتہ وان اعطاہ بطلت وعن محمد رحمہ اللہ تعالٰی اذا رأی فی الصلاۃ مع غیرہ ماء وفی غالب ظنہ انہ یعطیہ بطلت صلاتہ اھ فلیس فیہا عن محمد بطلانہا بمجرد الظن بالمعنی الذی اراد النہر بل قد قید صریحا بغلبۃ الظن ولو لم یقید لکان ھو المراد اذ الظن الضعیف ملتحق بالشک کما صرحوا بہ فکیف تبطل بالشک صلاۃ صح الشروع فیہا بیقین وکانہ لم یراجع الخانیۃ واعتمد قول اخیہ ذکر البطلان بمجرد الظن فحملہ علی تجرید الظن عن الغلبۃ ولیس کذلک وانما مرادہ بمجرد الظن ای قبل ان یسأل فیظہر تحقیق ظنہ او خیبتہ **ثم اقول** ما روی عن محمد رحمہ اللہ تعالٰی یحتمل تأویلین الاول ان بطلت بمعنی ستبطل کما ھو معروف فی کلماتہم فی غیر ما مقام وقد بیناہ فی رسالتنا فصل القضاء فی رسم الافتاء الثانی ان المعنی ان حکم نفس ھذہ الصورۃ ھو البطلان حتی لو لم یزد علی ھذا ومضی علی صلاتہ ولم یسأل بعدھا حکم ببطلانہا سواء اعطاہ صاحب الماء بعد ذلک او لا وعبارۃ الفتح ھکذا جماعۃ من المتیممین وھب لہم صاحب الماء فقبضوہ لاینتقض تیمم احد منہم لانہ لایصیب کلا منہم ما یکفیہ علی قولہما وعلی قول ابی حنیفۃ رضی اللہ تعالٰی عنہم لاتصح ھذہ الھبۃ للشیوع ولو عین الواھب واحدا منہم یبطل تیممہ دونہم حتی لو کان اماما بطلت صلاۃ الکل وکذا لو کان غیر امام الا انہ لما فرغ القوم سألہ الامام فاعطاہ تفسد علی قول الکل لتبین انہ صلی قادرا علی الماء واعلم انہم فرعوا لو صلی بتیمم فطلع علیہ

رجل معہ ماء فان غلب علی ظنہ انہ یعطیہ بطلت قبل السؤال وان غلب ان لا یعطیہ یمضی علی صلاتہ وان اشکل علیہ یمضی ثم یسألہ فان اعطاہ ولو بیعا بثمن المثل ونحوہ اعاد والا فھی تامۃ وکذا لو اعطاہ بعد المنع الا انہ یتوضأ ھنا لصلاۃ اخری وعلی ھذا فاطلاق فساد الصلاۃ فی صورۃ سؤال الامام اما ان یکون محمولا علی حالۃ الاشکال او ان عدم الفساد عند غلبۃ ظن عدم الاعطاء مقید بما اذا لم یظھر لہ بعدہ اعطاؤہ اھ وانت تعلم ان ھذہ العبارۃ بعیدۃ عن ذینک التاویلین اما الاول فظاھر و اما الثانی فلان مفاد ماحکاہ عنہ ان عند ظن العطاء او المنع لا توقف علی السؤال بل صحت فی ظن المنع وبطلت فی ظن العطاء سأل اولم یسأل انما یتوقف الامر علی السؤال عند الشک والاشکال ولذا اقرہم المخالفۃ بینہ وبین فرع سؤال الامام حیث حکموا فیہ ببطلان صلاتہ اذا اعطاہ وھو باطلاقہ یشمل ما اذا کان الامام ظن فی صلاتہ عطاء او منعا او شک فتوقفت الصحۃ فی ظن المنع ایضا علی ما یتبین من الحال بعد السؤال ولذا اراد التوفیق بین حملین اما ان یخص الفرع بصورۃ الشک فیصح التوقف علی السؤال او یقال ان فی ظن المنع ایضا یزول حکم الصحۃ بظہور خطائہ بعد الصلاۃ فھذا ما فھمہ ورامہ رحمہ اللہ تعالی وھو غیر منسوج علی منوال ما روی عن الامام الربانی رحمہ اللہ تعالی کیف وقد نسبہ الی المشائخ انہم ھم الذین فرعوہ وانت تعلم ان ماحکاہ عین ما فی الخلاصۃ سوی ان فیہا ان علم انہ یعطیہ یقطع الصلاۃ ووقع بدلہ فی الفتح بطلت قبل السؤال ولیس مفادھا البطلان بمجرد ظن العطاء ولا الجزم بالصحۃ مطلقا فی ظن المنع حتی لا تعاد ان اعطی ولا تخصیص احالۃ الحکم علی ما یتبین بعد السؤال بصورۃ الاشکال بل ھو عام یشمل جمیع الاشکال کما تجلی فی کل ذلک حقیقۃ الحال بعون المولی ذی الجلال والظاھر واللہ تعالی اعلم انہ رحمہ اللہ تعالی اعتمد ھنا علی ما فی صدرہ ولم یراجع کلماتہم ولذا ردد فی التوفیق مع ان الشق الاول لا مساغ لہ والاخیر ھو المنصوص علیہ فی کتب المذھب کما سیأتی ان شاء اللہ تعالی

**مسئلہ ۶:** اگر شروع نماز سے پہلے دوسرے کے پاس پانی معلوم ہوا تو آیا اُس سے مانگنا واجب ہے یا نہیں یہاں اختلاف روایات تاحد اضطراب ہے اور وہ مطالعہ کتب و نظر دلائل سے فقیر کو منقح ہوا یہ کہ یہاں بھی وہی حکم ہے جو مسئلہ ۳ میں گزرا یعنی ظن غالب ہو کہ دیدیگا تو سوال واجب اور بے مانگے تیمم کرکے نماز پڑھنا حلال نہیں ورنہ واجب نہیں اور بلا سوال نماز حلال ہاں بحال شک سوال مستحب مسئلہ ہر دو ظن میں خود یہی تحقیق و توفیق ہے اور مسئلہ شک میں یہی قول جمہور وراجح علی التحقیق ہے ان اختلاف روایات

کے متعلق بعض عبارات ذکر کریں کہ اپنے دونوں دعووں کو دو مقاموں میں تحقیق کریں وباللہ التوفیق۔ ہدایہ میں ہے ان کان مع رفیقہ ماء طلب منہ
قبل ان یتیمم لعدم المنع غالبا (ولو تیمم قبل الطلب اجزأہ عند ابی حنیفۃ رضی اللہ تعالٰی عنہ) لانہ لایلزمہ الطلب من
ملک الغیر وقالا لایجزیہ لان الماء مبذول عادۃ۔ عنایہ بنایہ میں ہے ذکر الاختلاف فی الایضاح والتقریب وشرح الاقطع بین
ابی حنیفۃ وصاحبیہ کما ذکر فی الکتاب وقال فی المبسوط ان کان مع رفیقہ ماء فعلیہ ان یسألہ الا علی قول الحسن بن
زیاد فانہ کان یقول السؤال ذل وفیہ بعض الحرج وما شرع التیمم الا لدفع الحرج۔ فتح القدیر میں ہے القدرۃ علی الماء بملکہ
او بملک بدلہ اذا کان یباع او بالاباحۃ اما مع ملک الرفیق فلا لان الملک حاجز فثبت العجز۔ اس میں نیز ذخیرہ امام برہان الدین
سے بنایہ وغیرہ کتب کثیرہ میں ہے عن الجصاص لاخلاف بینہم فمراد ابی حنیفۃ اذا غلب علی ظنہ منعہ ومرادھما اذا ظن عدم المنع
لثبوت القدرۃ بالاباحۃ فی الماء لا فی غیرہ۔ عنایہ، نہایہ امام سغناقی پھر بنایہ امام عینی، ذخیرہ اخی چلپی میں ہے لم یذکر فی عامۃ النسخ
قول ابی حنیفۃ رضی اللہ تعالٰی عنہ فی ہذا الموضع بل قیل لایجوز التیمم قبل الطلب اذا کان غالب ظنہ ان یعطیہ مطلقا
من غیر ذکر الخلاف بین علمائنا الثلثۃ رضی اللہ تعالٰی عنہم الا فی الایضاح اھ ہذا لفظ الذخیرۃ ولم یذکر فی البنایۃ قولہ الا
فی الایضاح وذکر مکانہ الا علی قول الحسن بن زیاد فانہ یقول السؤال ذلۃ وفیہ ضرر۔ نیز عینی میں ہے ذکر الزوزنی وغیرہ لو تیمم قبل الطلب اجزأہ عند ابی حنیفۃ فی
روایۃ الحسن عنہ۔ بحر میں ہے اعلم ان ظاہر الروایۃ عن اصحابنا الثلثۃ وجوب السؤال من الرفیق کما یفیدہ ما فی المبسوط قال اذا کان مع رفیقہ ماء
فعلیہ ان یسألہ الا علی قول الحسن بن زیاد فانہ کان یقول السؤال ذل وفیہ بعض الحرج
وما شرع التیمم الا لدفع الحرج ولکنا نقول ماء الطہارۃ مبذول عادۃ بین الناس ولیس فی سؤال
ما یحتاج الیہ مذلۃ فقد سأل رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم بعض حوائجہ من غیرہ اھ فاندفع
بہذا ما وقع فی الہدایۃ وشرح الاقطع من الخلاف بین ابی حنیفۃ وصاحبیہ فعندہ لایلزمہ الطلب و
عندھما یلزمہ واندفع ما فی غایۃ البیان من ان قول الحسن حسن وفی الذخیرۃ نقلا عن الجصاص انہ
لاخلاف بین ابی حنیفۃ وصاحبیہ فمرادہ فیما اذا غلب علی ظنہ منعہ ایاہ ومرادھما عند غلبۃ الظن
بعدم المنع وفی المجتبی الغالب عدم الظنۃ بالماء حتی لو کان فی موضع تجری الظنۃ علیہ لایجب الطلب
منہ اھ۔ غنیہ میں ہے اذا تیمم وصلی ولم یسأل فعلی قول ابی حنیفۃ رضی اللہ تعالٰی عنہ صلاتہ صحیحۃ
فی الوجوہ کلہا (ای سواء ظن منحا او منعا او شک) وقالا لایجزیہ والوجہ ہو التفصیل کما قال ابو نصر
الصفار انہ انما یجب السؤال فی غیر موضع عزۃ الماء فانہ حینئذ یتحقق ما قالاہ من انہ مبذول
والا فکونہ مبذولا عادۃ فی کل موضع ظاہر المنع علی ما یشہد بہ کل من عانی الاسفار فینبغی ان یجب

